گئے۔ ''جادوگروں نے کہا۔''اے موسیٰ! تم پہلے کچھ پھینکو یا پھر ہم ہی پہلے پھینکیں۔'' موسیٰ نے
جواب دیا''تم ہی پھینکو!''اور انہوں نے اپنے لٹھ پھینکے اور لوگوں کی آنکھیں مسحور کر دیں۔ اور ان پر
رعب طاری کر دیا۔ اور جادو کا عظیم الشان مظاہرہ کیا۔ اور ہم نے وحی نازل کی اور کہا۔''اپنا عصا
پھینک!''اور دیکھو! جادوگر نے جو سوانگ رچایا تھا وہ سب عصا نگل گیا۔''پس اس طرح سچ ثابت
ہوگیا۔ اور ان کی جادوگری بیکار ثابت ہوئی۔ اور وہ مغلوب ہوئے اور ذلیل وخوار ہو کر رہ گئے اور
سب جادوگر سجدے میں گر پڑے۔ اور بولے!''ہم رب العالمین پر ایمان لائے، موسیٰ اور فرعون
کے رب پر۔''فرعون بولا! اس سے پہلے کہ میں اجازت دیتا۔ تم اس موسیٰ پر ایمان لے آئے۔ تم
نے اس شہر میں ایک چال چلی ہے۔ تاکہ تم اس میں رہنے بسنے والوں کو نکال دو! سو تمہیں جلد ہی
انجام معلوم ہو جائے گا۔'' میں تمہارے ایک طرف کے ہاتھ اور دوسری طرف کے پاؤں کاٹ
دوں گا اور پھر میں تم سب کو پھانسی دے دوں گا۔

وہ بولے!''ہم اپنے رب کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں تجھے اسی لئے ہم سے بیر
ہے کہ جب ہم پر اپنے رب کی نشانیاں ظاہر ہوئیں تو ہم ایمان لے آئے۔ اے ہمارے رب ہمیں
صبر عطا فرما اور ہمیں ایمان کی حالت میں موت دے۔''فرعون کے تمام سرداروں نے فرعون سے
کہا۔''تو موسیٰ اور اس کی قوم کو زمین پر فساد کرنے کیلئے چھوڑ دے گا۔ اور کیا یہ تجھے اور تیرے
معبودوں کو چھوڑ دیں گے۔؟''

اس پر فرعون نے جواب دیا۔''ہم ان کے بیٹوں کو قتل کر دیں گے اور ان کی بیویوں کو رہنے
دیں گے۔ اور بلاشبہ ہم ان پر غالب ہیں۔ (سورت الاعراف) اس ایک واقعہ سے یہ بات بین
طور پر واضح ہوگئی۔ کہ اس زمانے میں مصر میں جادوگری کا زور کس قدر عروج پر تھا۔ اور لوگوں کے
اذہان اس سے کس قدر مرعوب ہو چکے تھے۔ کہ وہ حضرت موسیٰ کے واضح معجزات کو بھی جادو سے تشبیہ
دے رہے تھے۔ اور وہ قرآن پاک کے ارشاد کے مطابق حضرت موسیٰ سے یہ بات صاف صاف کہہ
رہے تھے۔''تو جیسا چاہے معجزہ پیش کر، ہم پر جادو کر دے، لیکن ہم تجھے نہ مانیں گے۔'' (الاعراف)





اس الہامی واقعہ سے یہ نکتہ واضح طور پر سامنے آیا کہ جادو زمانہ قدیم کی کتنی بڑی
حقیقت تھی اور لوگ کس بری طرح اس سے چمٹے ہوئے تھے۔ انہوں نے آئین فطرت کو سمجھنے کیلئے
ناپائیدار، بے بنیاد، غیر معتبر اور ناقص پیمانے اور اصول واضح کئے۔ توہمات وقیاسات کا سہارا لیا
لوگ اس بری طرح جادو کے مطیع تھے۔ کہ بالآخر پوری قوم فرعون کو سمندر میں غرق ہونا پڑا۔

## جادو اور حضور کریم ﷺ

اکثر ہمارے ہاں یہ کہاوت مشہور ہے کہ جب خدا کے رسول ﷺ جادو سے (معاذ
اللہ) نہیں بچ سکے۔ تو ہم کس شمار میں ہیں۔ اس طرح دلی طور پر جادو کو اپنے اوپر محیط کر لیا جاتا
ہے۔ اور بلاوجہ ہر بات کو جادو سے تعبیر کر دیا جاتا ہے۔ لیکن کوئی بھی اس بات کا ادراک نہیں کرتا
کہ اس معاملہ میں حقیقت احوال کیا ہے۔ اور یہ کہ اس کا سیاق وسباق کیا ہے۔ سیاق وسباق یہ ہے
کہ عرب معاشرہ میں اسلام سے پیشتر جادو اس قدر ترقی کر چکا تھا۔ اور لوگوں کے روزمرہ کے
معمولات میں رچ بس چکا تھا۔ کہ حضور سرور کائنات ﷺ کی آمد وبعثت اور معجزات نے جادو
گروں کی جادوگری کو مات کرنا شروع کر دیا تھا۔ اور ان کے جھوٹ کا پول اور ان کی قدر افزائی میں
روز افزوں کمی ہوتی جارہی تھی۔ چونکہ حضور ﷺ کی بعثت سے قبل یہودیوں کا فن جادوگری میں
طوطی بولتا تھا۔ اور وہ جو کہتے لوگ بے چوں وچراں ان کی بات کو حق تسلیم کرتے تھے۔ ایسے میں
اسلام ایک حقیقت بن کر ابھرا اور اس کی وجہ سے ان یہودیوں کا کاروبار حیات بے حد متاثر ہوا۔
اور پورے معاشرہ میں مسلمان دن بدن پھیلنے اور پھلنے پھولنے لگے۔ جس سے ان کو بے حد ذہنی
صدمہ پہنچا۔ انہوں نے حضور سرور کائنات ﷺ کے معجزات اعمال کو جادوگری سے موسوم
کرنا شروع کر دیا۔ تاکہ لوگ (معاذ اللہ) آپ ﷺ سے بدظن ہو جائیں اور آپ ﷺ کی
تعلیمات نہ پھیلنے پائیں۔ اور اس طرح تبلیغ اسلام کا کام رک جائے۔

ایسے میں اللہ کا حکم آزمائش آن پہنچا جس پر آپ ﷺ نے سر تسلیم خم کر دیا۔ اور یہودیوں کو آپ ﷺ پر جادو کرنے
کا موقع مل گیا۔ اور اس طرح آپ ﷺ کسی حد تک بیمار ہو گئے۔ بروایت حضرت عائشہؓ (از بخاری ومسلم)

بنوزریق کے نامی گرامی جادوگر لبید بن اعصم نے آپ ﷺ پر جادو کر دیا۔ آپ ﷺ کو یوں محسوس ہوتا کہ آپ ﷺ کچھ کر رہے ہیں حالانکہ ایسی کوئی بات نہ ہوتی۔ ایک دن آپ ﷺ نے اپنے رب سے کئی مرتبہ دعا مانگی۔ پھر حضرت عائشہؓ سے فرمایا ''اے عائشہؓ! کیا تم جانتی ہو کہ میں نے اللہ سے جس معاملے میں دعا مانگی ہے۔ اس نے میری دعا کو قبول کر لیا ہے، میرے پاس دو آدمی (فرشتے) آئے ہیں ایک میرے سرہانے بیٹھا اور دوسرا میری پائنتی۔ اور انہوں نے آپس میں گفتگو کرتے ہوئے یہ کہا۔ کہ ان پر جادو کیا گیا ہے۔ پائنتی والے کے اصرار پر سرہانے والے نے کہا کہ ان پر لبید بن اعصم نے جادو کیا ہے۔ تاکہ تبلیغ اسلام کا عمل رک جائے۔

اس نے پھر استفسار کیا ''کہ کس چیز میں؟'' دوسرے نے کہا کنگھی کے بالوں اور کھجور کے کھوکھلے شگوفے میں۔'' اس نے کہا ''کہ یہ کہاں ہیں۔'' دوسرے نے جواب دیا کہ ''ذی اروان کے کنوئیں میں۔'' آپ ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ اور دوسرے اصحاب کو لے کر اس کنوئیں کے پاس گئے اور اس کو دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''اے عائشہ! اس کنوئیں کا پانی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس میں مہندی کا آمیزہ ہو۔ اس کے کھجور کا درخت ایسے لگتا تھا۔ گویا شیطانوں کے سر ہوں۔''

حضرت عائشہ کہتی ہیں میں نے کہا ''آپ ﷺ نے اس کو (بال اور کھجور کے شگوفے کو جس میں جادو کیا گیا تھا۔) کیوں نہیں جلا ڈالا؟''

آپ ﷺ نے فرمایا ''نہیں! مجھے تو اللہ تعالیٰ نے شفا دے دی میں نے مناسب نہیں سمجھا کہ لوگوں کو فتنوں میں مبتلا کر دوں اسلئے اس کو دفن کروا دیا۔'' بعض روایات کے مطابق آپ ﷺ اس جادوگر کے پاس گئے۔ اور پوچھا کیا تم نے مجھ پر جادو کیا تھا۔'' تو اس نے ہاں میں جواب دیا۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا۔ ''اگر میں تم میں سے کسی پر جادو کروں تو کیا تم کروالو گے۔'' اس نے کہا ''جو ایسا کرے گا ہم اس کا کیا ہوا جادو واپس اسی پر پلٹ دیں گے اس پر آپ ﷺ نے فرمایا ''تمہاری نگاہ میں میں جادوگر، شعبدے باز یا مردان غیب میں سے ہوں لیکن



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

میں نے ایسا کچھ بھی نہیں کیا جس سے تمہارا جادو تم پر واپس پلٹ جائے اور تمہیں نقصان بھی پہنچے حالانکہ تم نے میرے اوپر جادو کے ذریعے مجھے نقصان پہنچایا لیکن میری طرف سے کوئی بھی ایسا کام نہیں ہوا۔ اب بھی تم مجھے پیغمبر حق نہ مانو تو تمہاری مرضی ہے۔ اور آپ ﷺ واپس تشریف لے آئے۔

اگر بنظر غائر اس واقعہ پر نگاہ ڈالی جائے۔ تو یہ حقیقت بین طور پر سامنے آتی ہے کہ رضائے الٰہی کے تحت حضور سرور کائنات ﷺ کو راہ حق سے باز رکھنے کیلئے یہ جرم لبید بن اعصم سے سرزد ہوا۔ وگرنہ دنیا کی کوئی طاقت اللہ کے پیارے رسول ﷺ اور محبوب پر کسی بھی طرح کا جادو ٹونہ، ٹونکا نہیں آزما سکتی ہے۔ اور نہ ہی سرے سے کائنات میں پیدا ہوئی ہے۔ کیونکہ یہ نام ایک ایسا نام کائنات میں ہے جس کی طفیل سے پیغمبروں اور نبیوں کی توبہ نہ صرف قبول ہوئی ہے۔ بلکہ جس سے کائنات کے ہر مرض میں شفائے کاملہ ملتی ہے اور جادو ٹونے اپنی حقیقت احوال کھو دیتے ہیں۔ آسیب اور جنات بھاگ جاتے ہیں۔ شیطان ابلیس جس سے پناہ مانگتا ہے۔ اور گمراہی و ضلالت اپنے ہی سمندر میں غرق ہو کر معدوم ہو جاتی ہے۔

## ایک غلط فہمی کا ازالہ

بعض کم فہموں نے بعد مشرکین یہود کے یہ بات مشہور کر رکھی ہے کہ معاذ اللہ جب ایک شخص منصب رسالت پر فائز بھی ہو۔ اور اس کو ہر شے کی اللہ کی طرف سے آگاہی بھی ہو تو پھر اس پر جادو ہو جانے سے منصب نبوت کی توہین وارد ہو جاتی ہے اور اس میں شکوک وشبہات پیدا کرتی ہیں اور یہ کہ معاذ اللہ ایسا شخص نبوت و رسالت کے لائق نہیں ہو سکتا۔ مگر شاید وہ قصہ حضرت موسیٰؑ اور حضرت ایوبؑ کو بھول جاتے ہیں۔ اس بات کا موثر ترین جواب ابوالحکینی الیوسفیؒ نے بخوبی دیا ہے ان کے مطابق ''جہاں تک جادو سے نبی کریم ﷺ کے متاثر ہونے کا تعلق ہے تو اس سے منصب نبوت پر کوئی حرف نہیں آتا۔ کیونکہ دنیا میں انبیاء پر بیماری آسکتی ہے جو آخرت میں ان کے درجات کی بلندی کا باعث بنتی ہے۔ لہٰذا جادو کی بیماری کی وجہ سے آپ ﷺ کو خیال ہوتا تھا کہ آپ ﷺ نے

دنیاوی امور میں سے کوئی کام کرلیا ہے حالانکہ آپ ﷺ نے اسے نہیں کیا ہوتا تھا۔اور پھر اللہ تعالی نے آپ ﷺ کو اطلاع دے دی کہ آپ ﷺ پر جادو کیا گیا ہے۔ اور وہ فلاں جگہ پر ہے۔آپ ﷺ نے اسے وہاں سے نکال کر دفن بھی کروادیا تھا۔تو اس وجہ سے رسالت میں کوئی نقص نہیں آتا۔کیونکہ یہ دوسری بیماریوں کی طرح ایک بیماری ہی تھی۔جس سے آپ ﷺ کی عقل متاثر نہیں ہوئی۔صرف اتنی بات تھی کہ آپ ﷺ اپنی کسی بیوی کے قریب گئے ہیں جبکہ آپ ﷺ نے ایسا نہیں کیا ہوتا تھا۔سو اتنا اثر بیماری کی حالت میں کسی بھی انسان پر ہوسکتا ہے۔

اصل حیرت تو ان لوگوں پر ہوتی ہے کہ جو جادو کی وجہ سے آپ ﷺ کے بیمار ہونے کو رسالت میں (معاذ اللہ) ایک عیب تصور کرتے ہیں حالانکہ قرآن مجید میں فرعون کے جادوگروں کے ساتھ حضرت موسیٰ کا جو قصہ بیان ہوا ہے اس میں یہ بات واضح طور پر موجود ہے۔کہ جناب موسیٰ کو بھی ان کے جادو کی وجہ سے یہ خیال ہونے لگا تھا کہ ان کے پھینکے ہوئے ڈنڈے ان کی طرف دوڑ رہے ہیں۔'' لیکن اللہ تعالیٰ نے انہیں ثابت قدم رکھا اور نہ ڈرنے کی تلقین کی۔'' اس طرح حضرت ایوبؑ پر بھی بیماری شیطان اور اس کے چیلے چانٹوں، جنات اور بھوت اور پریت وغیرہ کے ذریعے آئی۔لیکن وہاں پر بھی کوئی ایسی بات ظہور میں نہیں آئی۔کہ اس سے ان کی نبوت پر کوئی حرف آتا ہو۔

اب کسی نے بھی یہ نہیں کہا۔کہ حضرت موسیٰ کو جو خیال آیا اس جادو کی وجہ سے آیا یا ایوبؑ کو بھی اپنی بیماری جادو پر کوئی خیال آیا۔تو وہ ان کے منصب نبوت کیلئے عیب تھا۔سو اگر وہ عیب نہیں تھا تو جو کچھ آپ ﷺ کے ساتھ پیش آیا وہ بھی عیب نہیں ہوسکتا۔کیونکہ اس طرح کی بیماری انبیاء پر آسکتی ہے جس سے ان کی ایمانی قوت میں اضافہ ہوتا ہے اللہ تعالی انہیں ان کے دشمنوں پر فتح نصیب کرتا ہے۔خلاف عادت معجزات عطا کرتا ہے۔جادوگروں اور کافروں کو ذلیل ورسوا کرتا ہے۔اور بہترین انجام متقی لوگوں کیلئے خاص کردیتا ہے۔''





## آج کا دور اور جادو

جادو در حقیقت فریب نظر کا ایک لامتناہی جال ہے۔جس میں اس قدر کشش پیدا کردی گئی ہے۔کہ لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ دنیاوی کوئی بھی کام کروانے کا آسان راستہ یہی ہے اور یہ کہ اور اس بات کو پروان چڑھانے میں آج کے دور کے نام نہاد ملاؤں، پیروں، فقیروں، سفلی علم والے ہیں جن کے پاس علم تو برائے نام ہوتا ہے لیکن عوام کو بے وقوف بنانے کا فن اور ڈھنگ انہیں بخوبی آتا ہے۔جو ماسوائے معاشرہ میں تباہی و بربادی پھیلانے۔بدسکونی، بے چینی اور نفرت پھیلانے کا کام زر کے لالچ میں انجام دے رہے ہیں۔اور جو کوئی ان کے جال میں ایک مرتبہ پھنس جاتا ہے۔تو پھر اس سے نکلنے کا نام نہیں لیتا۔زیادہ تر جاہل۔عامل وہ ہیں جو اس علم کے اسرار و رموز سے ذرا برابر بھی لگا نہیں کھاتے لیکن اپنی بڑائی نت نئے کارناموں کے تحت جتلاتے رہتے ہیں یا پھر بے بنیاد اور الٹے سیدھے الفاظات کے تعویذ دھاگے وغیرہ بنا کر عوام کو لوٹنے کا وطیرہ اختیار کیئے ہوئے ہیں۔

اول تو جادو ایک ایسا فن ہے جو کسی بھی باعمل، پڑھے لکھے انسان اور بالخصوص امتی رسول ﷺ کو زیبا نہیں دیتا۔کیونکہ اس سے سب سے پہلی زد مسلمان کے ایمان پر پڑتی ہے۔اور وہ راہ حق سے بھٹک کر گمراہی اور ضلالت میں پڑ جاتا ہے۔پھر یہ کہ جادو بذات خود فنا اور نقصان کا عمل ہے۔اس سے برائی کی توقع تو کی جاسکتی ہے۔کسی اچھائی کی نہیں۔جادو صریحاً گمراہی اور ضلالت کا عمل ہے۔یہی وجہ ہے کہ ایسے لوگ ضلالت اور گمراہی سے بھرپور باتیں پھیلاتے رہتے ہیں جن کا حقیقت احوال سے ذرہ برابر بھی عمل دخل نہیں ہوتا۔اس پر مصداق یہ کہ باعمل، لوگ ایسے لوگوں کی کما حقہ باز پرس نہیں کرتے اور نہ ہی ان پر گرفت کرتے ہیں۔جس کی وجہ سے یہ لوگ اس برائی کو بہت زیادہ پھیلانے میں کامیاب رہتے ہیں۔یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالی نے اس بابت قرآن مجید میں ارشاد فرمایا ہے۔'' یہ لوگ ایک دوسرے کو اس برائی سے نہیں روکتے۔جس کو وہ کرتے ہیں۔یہ لوگ بہت برا کام کرتے ہیں۔'' (المائدہ:۷۹)

آج کے جادوگر نے ہمیشہ آدمی کی کمزوری سے فائدہ اٹھایا ہے اور اس نے کچھ برا بھی نہیں کیا ہے۔ اس نے سب کچھ اپنی جان جوکھوں پر ڈال کر کیا وگرنہ اس عالم رنگ و ب میں ان آدمیوں کی فہرست شیطانوں سے بڑھ کر طویل ہے۔ جنہوں نے مذہب و سیاست کی آڑ میں انسان کی فلاح و بہبود میں نہ جانے کس کس کے نام پر آدمی کی کمزوری سے فائدہ اٹھایا ہے۔ اور اٹھا رہا ہے۔ وگرنہ حقیقی طور پر نگاہ ڈالی جائے تو انسان کی اپنی ذہنی قوت بے پایاں ہونے کے ناطے کسی کو بھی اپنی کمزوری سے فائدہ اٹھانے کی اجازت نہ دے۔ یہی وجہ ہے کہ سادہ لوح انسان جادوگروں کے جال میں پھنستے رہتے ہیں۔ اور اپنی ساری جمع پونجی ضائع کرتے رہتے ہیں۔

## جادوگروں کے جال

جادوگر مختلف قسم کے جھوٹے سچے کارناموں، اور لامتناہی سوچوں اور وہم سے کام لیتے ہیں۔ ہر انسان کی اصل کمزوری سے آگاہ ہو کر اس کے ذریعے اس کو رنگا رنگ باتوں سے نوازتے ہیں۔ اور ایسی ایسی کہانیاں گھڑتے ہیں جن کا وجود بالکل نہیں ہوتا اچھے بھلے انسان کو وہم میں ڈالنا ان کے بائیں ہاتھ کا کمال ہوتا ہے۔ اور وہم ایک ایسی شے ہے جس کا توڑ لقمانؑ کے پاس بھی نہیں تھا۔ اس طرح نام نہاد عامل کامل، بڑے بڑے دعویدار لوگوں کو اپنے اپنے لایعنی کمالات کے اتنے قصے بیان کرتے ہیں۔ اور ایسے ایسے سنہری خواب دکھلاتے ہیں کہ جس سے ایک اچھا بھلا سمجھدار انسان بھی ان کے جال میں بآسانی پھنس جاتا ہے۔ اور پھر ان کے اشاروں پر ناچتا ہے۔ اور اپنی اچھائی، بھلائی کو پس پشت ڈال کر برائی کی راہ پر چل نکلتا ہے اور بلاوجہ شکوک کے سمندروں میں غوطے کھانے شروع کر دیتا ہے۔





## جادو کی حقیقت

جادو کی ماہیت پر اگر غور کیا جائے تو پتہ چلے گا۔ کہ اس میں بین خرابی پائی جاتی ہے جہاں یہ سمجھنا غلط ہے کہ ہم شکل، ہم رنگ اور مشابہ اشیاء یکساں ماہیت رکھتی ہیں وہاں یہ خیال بھی درست نہیں ہے کہ جو اشیاء کبھی متصل تھیں الگ ہونے کے بعد باہمی رشتہ قائم رکھتی ہیں۔ جادو اور قلوب کی تسخیر و تالیف کا اسلوب ایک ہی ہے کوئی جادو سے دل موہ لیتا ہے۔ اور کام نکالتا ہے۔ اور کوئی پیار سے اسی بناء پر جادو کا نہایت اہم شعبہ اصول تالیف پر قائم ہے۔ بعض کے نزدیک یہ محض تخیل ہے اور اس میں کوئی حقیقت موجود نہیں اور ان کا استدلال قرآن پاک کی سورۃ طٰہٰ آیت ۶۶ سے ہے۔

"یکایک ان کی رسیاں اور ان کی لاٹھیاں ان کے جادو کے زور سے موسیٰؑ کو دوڑتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔" اور کچھ لوگ اس کو حقیقت احوال جانتے ہیں جیسا کہ بیشتر ازیں سورہ بقرہ آیت نمبر ۱۰۲ سے واضح کیا جا چکا ہے۔

### جادو کی اقسام

جادو کو دو قسموں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ ایک قسم تخیلی ہے۔ جس کا دارومدار شعبدہ بازی اور ہاتھ کی صفائی ہے دوسری قسم وہ ہے جس میں فی الحقیقت مرد وزن میں جدائی ڈالنا اور لوگوں کو پریشان کرنا ہے۔ ماہرین فن جادو نے اس کو دو شاخوں میں تقسیم کیا ہے۔ ایک سحر بالمثل۔ اور دوسری سحر لمسی ان دونوں کا تعلق تسلسل خیال سے ہے۔ ایک میں مماثل خیال پائے جاتے ہیں اور دوسری میں مربوط و متصل خیالات پہلی قسم کا تعلق سحر بالمثل ہے اور دوسری کا تعلق سحر لمس سے ہے۔ سحر بالمثل ہے اور دوسری کا تعلق سحر لمس سے ہے۔ سحر بالمثل میں عملی اقدام اور نتیجے میں مماثلت پائی جاتی ہے کہ جیسا کہ ایک عام کہاوت مشہور ہے۔ کالی اینٹیں کالے روڑ، اللہ میاں مینہ برسا زوروزور یہ ایک سحر بالمثل کی عملی شکل ہے۔ اور اس قسم میں کسی بھی شے کے مماثل سے ہی جادو ٹونے کا سہارا لیا جاتا ہے۔ جیسے کسی کو ذہنی تکلیف پہنچانے کیلئے جادو ٹونے میں سوئیاں سی چبھ رہی ہیں وغیرہ وغیرہ اور اسی سلسلے میں پتلے اور گڈے وغیرہ استعمال کئے جاتے ہیں جو جادو کے شکار کے ہم شکل اور ہمشکل

ہوتے ہیں۔ اور اس ضمن میں یہ دستور عام ہے۔ جس سے عام جادو میں کام لیا جاتا ہے۔ اس طرح بعض معاملات میں مختلف جانوروں کی بھینٹ بھی لی جاتی ہے۔ غرضیکہ طرح طرح کے ایسے طریقوں سے کام لیا جاتا ہے۔ جس میں باہمی مماثلت کارگر ہوتی ہے۔ جبکہ دوسرے طریقے میں عموماً ہپناٹزم جیسا طریقہ کار استعمال کیا جاتا ہے۔ اور ہاتھوں کے لمس اور باتوں سے دوسرے کو کسی وہم میں شدید حد تک ملوث کر دیا جاتا ہے جس سے چھٹکارا پانا اس کیلئے ناممکن ہو جاتا ہے۔ یا پھر انسان کے کپڑوں، یا کسی اعضاء یا مردوں کی راکھ وغیرہ جس کو عرف عام میں مسان کہا جاتا ہے۔ اس سے کام لیا جاتا ہے۔

## اقسام جادو امام رازیؒ کی نظر میں

۱۔ سات ستاروں کی پوجا کا علم السحر (جدید دور میں اسے علم البروج قرار دیا گیا ہے۔)

۲۔ اصحاب واوہام اور نفوس قویہ کا سحر (کالا جادو جسے کہا جاتا ہے۔)

۳۔ گھٹیا ارواح اور شیطان و جنات کے ذریعہ سحر (سفلی اعمال والا جادو)

۴۔ شعبدہ بازی اور برق رفتاری سے آنکھوں کو مسخر کرنا۔ (ہپناٹزم)

۵۔ عجائب الاشیاء سے سحر (نظر بندی وغیرہ)

۶۔ ادویاتی جادو (ادویات کے ذریعے انسانوں کو زہر وغیرہ دینا یا مسان ڈالنا)

۷۔ چغل خوری اور نفرت بھرا سحر (حسد اور نظر بد)

۸۔ مختلف دعوؤں والا سحر (مختلف جنات، دیو، پری، بھوت وغیرہ کو قابو کر کے کام لینا)





## ارواح

بقول فریزر ”ایک ایسا جھوٹا فن جو سائنس کی حرامی بہن ہے۔“

چونکہ انسان نے علم و عرفان کے ابتدائی مدارج میں سخت ترین خطا کھائی اور اس نے ابتداء میں یہ جانا کہ ارواح کائنات میں اثر و نفوذ رکھتی ہیں اور معمولات فطرت میں دخیل ہوتی ہیں۔ اس غلط عقیدے نے اپنا اثر و رسوخ اس قدر بڑھایا کہ انسان نے ہر بات میں اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر ارواح کی طرف رجوع کرنا شروع کر دیا۔ ارواح آدمی کو خوفزدہ کرتی رہتیں۔ بھلے لوگوں کی ارواح تو خیر کچھ نہ کہتیں البتہ اشرار کی ارواح بے حد تنگ کرتیں۔ رات کے وقت چلتی پھرتیں اور لوگ انہیں دیکھ کر سہم جاتے، اور جادوگران بد ارواح کو تابع کر کے ان سے تخریبی کام کرواتا۔ ابتدائی زمانے میں ایک اور نظریہ جو پروان چڑھا وہ بھوت پریت کا تھا۔ اس کی وجہ یہ تھی۔ کہ آدمی کے ساتھ ساتھ اس کا سایہ اور عکس بھی موجود ہوتا ہے۔ گویا مرنے کے بعد یہی سایہ اور عکس بھوت پریت کی شکل میں منتقل ہو جاتا ہے۔ اور پھر خواب میں بھی نظر آتے ہیں جو زندوں کے ہم شکل ہیں۔

بھوت کو ایک طرح سے روح کا غیر ترقی یافتہ جد امجد کہا جاتا ہے۔ اس کے جنم لینے سے ہی لوگ اس سے ڈرنے اور خوف کھانے لگے اگرچہ کئی اعتبار سے یہ زندہ آدمی سے مماثل ہوتا لیکن اس کے طور طریقے غیر ناپسندیدہ ہوتے جس کی بناء پر لوگوں نے ان سے ہزار ہا قسم کی باتیں منسوب کر کے ان کو غیر مرئی رتبہ اور شان دے دیں۔ اور اس طرح ان کو ہزاروں بد کام کرنے کا ذمہ دار ٹھہرا دیا گیا۔ اور بعد میں دی۔ دیوی دیوتاؤں کا نام دے کر اللہ کے مثل یا چھوٹا خدا کہا جانے لگا۔ اور انہیں مختلف قوتوں کا مظہر گردانا گیا۔ چونکہ انسان ازل سے توہمات کا شکار تھا۔ اور توہمات کا ذخیرہ اس قدر وسیع و عریض ہے۔ کہ جو کبھی بھی ختم نہیں ہو سکتا۔ اور انسانی ذہن اس کی بہترین پرورش گاہ ہے اور اس سے خداؤں اور نیم خداؤں کا غیر مختتم سلسلہ پیدا ہوا اور ان سے نمٹنے کیلئے جو توڑ انسان نے دریافت کیا اس کا نام اس نے جادو رکھ دیا۔

## ضعیف الاعتقادی

جادو کے پھولنے پھلنے کی ایک وجہ یہ بھی ہے۔ کہ انسان ازل سے ہی توہم پرست اور ضعیف الاعتقاد پیدا ہوا ہے۔ اور اس وجہ سے وہ بدارواح پر یقین رکھتا ہے۔ اور سمجھتا ہے کہ بدارواح کا سایہ اس پر پڑ جاتا ہے۔ اور وہ لوگوں سے چمٹ جاتی ہے اور اس طرح بدارواح امراض اور مصائب کا سبب بنتی ہیں اور ان سے کام لینے کا ذریعہ گنڈے، تعویذ، جھاڑ پھونک، سفلی طریق کار رکھا گیا ہے لوگوں کے خیال میں ان چیزوں کو بروئے کار لانے سے بدارواح تیزی سے کام کرتی ہیں۔ اور حسب منشاء نتائج پیدا کرتی ہیں۔ اسی ضعیف الاعتقادی نے اہل قبور کو حاجت اہل قبور کو سجدہ ریزی کی جاتی ہے۔ دیوتاؤں کو پروان چڑھایا اور اسی خیال کے تحت اہل قبور کو سجدہ ریزی کی جاتی ہے۔ دیوتاؤں کو دان چڑھایا جاتا ہے اور ان سے استمداد مانگی جاتی ہے۔ جن، دیو، بھوت پریت کو مسخر کرنے کیلئے چلہ کشی کی جاتی ہے۔ فال کا سہارا لیا جاتا ہے۔ اور کہانتوں پر یقین رکھا جاتا ہے۔ اس کی چند مثالیں درج ذیل ہیں کہ توہمات پر کس قدر یقین رکھا جاتا ہے۔ جیسے

۱۔ رونے سے مرنے والے کے سفر آخرت میں آبی دشواری پیدا ہوتی ہے۔

۲۔ خالی قینچی چلانے سے آپس کے تعلقات منقطع ہو جاتے ہیں۔

۳۔ ختم کی روٹی کا ثواب ارواح کو پہنچتا ہے۔

۴۔ اگر کسی حاملہ کا حمل ساقط ہو جائے اور وہ نہانے کے بعد اپنا سایہ کسی بھلی چنگی عورت پر ڈال دے تو اسے بھی اسقاط حمل کا عارضہ لاحق ہو جاتا ہے۔

۵۔ اگر آنکھوں میں دم کیا ہوا سرمہ ڈال لیا جائے تو ہر انسان کو نظر کی بدولت زیر کیا جا سکتا ہے۔

وغیرہ وغیرہ۔

☆ دفع جن آسیب وغیرہ کیلئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کیلئے تازہ غسل اور وضو کر کے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ کافرون تین مرتبہ اور سورہ اخلاص تین مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و مشک سے ذیل کی





آیات مبارکہ سات مرتبہ سفید کاغذ پر لکھ کر اس کو اسی آیت مبارکہ کا اکیاون مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور اس نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دیں۔ اور اسی آیت مبارکہ کا دن میں دو مرتبہ سات سات بار درود کر کے باری باری دونوں کانوں میں پھونک بھی لگائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بفضل ایزدی سات یوم کے اندر اندر جن و آسیب وغیرہ سے نجات مل جائے گی۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔ ''اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمَانَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ.''

## جادو وسحر

وہ حضرات جن پر کسی نے حسد، بغض یا کسی اور وجہ دشمنی سے جادو وسحر کروایا ہو۔ اور وہ ناگہانی مشکلات اور پریشانیوں میں مبتلا ہوں۔ ان کا مرض لاعلاج ہو۔ یا کسی کی بھی سمجھ میں نہ آتا ہو۔ تو ذیل کے اعمال میں سے کسی ایک عمل کو صدق یقین سے کرنے سے اللہ رب العزت اپنی مہربانی فرماتا ہے۔ اور اپنے پیارے حبیب آقائے دوجہاں حضرت محمد ﷺ کے طفیل انسان کو شفاء کلی عطا فرماتا ہے۔

## علامات جادو والسحر

یوں تو جادو والسحر کی پہچان آسان کام نہیں ہے۔ بہر حال چند ایک علامات ذیل جادو والسحر کے شکار انسان میں عام پائی جاتی ہیں۔

۱۔ انسان کا روز بروز لاغر اور بیقرار ہونا۔

۲۔ زن، فرزند، اور دیگر اعزہ اقارب سے نفرت کا اظہار۔

۳۔ کھانے پینے کی اشیاء سے تنفر۔

۴۔ ہڈیوں میں درد، کم سونا اور سوتے میں ڈر کر جاگ اٹھنا۔

۵۔ دردسر اور درد شکم لازمی ہوتا ہے۔ اور یہ دائمی ہوتا ہے۔

۶۔ سینے کی گھٹن خاص کر رات کے وقت ہوتی ہے۔

۱۔ دریا یا نہر یا آب رواں یا سات نل کا پانی لیں۔ اس میں ایک چوتھائی چمچ نمک ملائیں۔ اور اس پانی کو گرم کرلیں۔ اس پانی پر تین سو تیرہ مرتبہ اسم الٰہی **عَلِیٌّ اَعْلٰی دَافِعِ سِحْرٌ اور اَلنَّاسُ خَنَّاسُ دَافِعِ الْخَنَّاسِ بِحَقِّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ دَافِعِ الْخَنَّاسِ مَلِکِ النَّاسِ اِلٰهِ النَّاسِ دَافِعِ الشُّرُوْرِ سَحَرَ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ شَافِیْ الْخَنَّاسِ وَشُرُوْرِ سَحَرَ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ نِیَّتَهٗ الْجَنَّاتِ الْخَنَّاسِ وَسَحَرَ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ۔"**





۲۔ روزانہ صبح کو سورج کے سامنے کھڑے ہو کر آیت الکرسی کا ورد درج ذیل طریقے سے گیارہ مرتبہ کر کے اپنے اوپر دم کیا کریں۔ یاحی یاقیوم سات مرتبہ پڑھیں پھر کہیں اے حی وقیوم تو ہی زندہ و قائم ہے۔ مجھے اپنی حی وقیوم ہونے کے ناطے سے زندہ وقائم کردے۔ پھر آیت الکرسی شروع کر دیں۔ اور اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الحیی القیوم۔ ذات مجھے زندہ وقائم ہی ہے۔ اور سحر جادو سے نجات دے رہی ہے۔ جب لفظ "لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ھے۔ پر پہنچیں تو یہاں صرف تصور کریں کہ میرا نگہبان مالک سموات والارض ہے۔ اور ہر جادو اس کے سامنے ہیچ ہے۔ اس کے بعد یا مھیمن" گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اور آگے آیت الکرسی شروع کریں۔ جب لفظ یشفع عندہ پر پہنچیں تو لفظ یشفع پر توقف کرتے ہوئے اس بات کا تصور کریں کہ دونوں ہی اس کی گرفت میں آرہے ہیں۔ اس کے ساتھ ہی عندہ ہی کی ضرب خیال ہی میں ان دونوں کے اوپر لگائیں۔ (صرف اسی بات کا تصور رکھیں۔ کہ میں اپنے کرنے اور کروانے والے پر اس پر اس کی ضرب لگا رہوں کسی کا نام لینے کی ضرورت بالکل نہیں ہے۔) اس بات کا علم ذات باری تعالی کے علاوہ کسی کو نہیں ہے۔)

اس کے بعد آیت الکرسی کو آگے پڑھنا شروع کرے۔ اور جب "وَلَا یَـــــؤُدُہٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ" پر پہنچے تو اس بات کا تصور کرتے ہوئے کہ میں اب سحر کے اثر سے مکمل نجات پا چکا ہوں اور رب ذات برتر و بزرگ کی مکمل حفاظت میں آگیا ہوں۔ سات بار تکرار کر کے اپنے دونوں ہاتھوں پر پھونک لگائے اور اپنے پورے جسم پر پھیر کر اخرج فی السحر کہہ کر دونوں ہاتھوں کو جھٹک دے، اس تصور کے ساتھ کہ تمام جادو وسحر میرے وجود سے خارج ہو رہا ہے۔ اس طرح گیارہ مرتبہ اس عمل کو دہرانے کے بعد سات مرتبہ آیت الکرسی سادہ طور پر پڑھ کر اپنے جسم پر پھونک لگائے۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم بفضل ایزدی گیارہ یوم کے اندر اندر ہر قسم کے جادو وسحر سے نجات مل جائے گی۔ فقیر کی طرف سے اجازت ہے۔

۳۔ ذیل کا عمل ہر قسم کے سفلی جادو کے خاتمے کیلئے بے حد مجرب و نافع ہے۔ کیونکہ یہ عمل شیخ ابو محمد

مرجائی کو خود حضور ﷺ نے عنایت فرمایا تھا۔ اور جس کی اجازت فقیر کے بزرگان نے عنایت کی ہوئی ہے۔ عمل حسب ذیل ہے۔

"لَقَدْ جَاءَ کُمْ رَسُوْلٌ مِنْ اَنْفُسِکُمْ" سے آخر تک ایک مرتبہ آیت "وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَاشِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِلْمُوْمِنِیْنَ" ایک مرتبہ آیت "لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْآنَ عَلٰی جَبَلٍ" سے آخر تک پھر "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ" پوری سورہ مبارک اور "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس" پوری سورہ مبارک اور "اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُحْی وَاَنْتَ الْمُمِیْتُ وَاَنْتَ الْخَالِقُ وَاَنْتَ الْبَارِیُ وَاَنْتَ الشَّافِي فِي خَلَقْنَامِنْ مَّاءٍ مُهِیْنٍ. جَعَلْنَا فِي قَرَارٍ مَّکِیْنٍ اِلٰی قَدَرٍ مَعْلُوْمٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ بِاَسْمَائِکَ الْحُسْنٰی وَصِفَاتِکَ الْعُلْیَا یَامَنْ بِیَدِهِ الْاِبْتِلَاءُ وَالْمُعَافَاتُ وَالْشِّفَاءُ وَالدَّوَآءُ بِمُعْجِزَاتِ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ وَبَرَکَاتِ خَلِیْلِکَ اِبْرَاهِیْمَ وَحُرْمَتِ کَلِیْمِکَ مُوسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ. اَللّٰهُمَّ اَشْفِهٖ" ان سب کو بعد از نماز فجر اور قبل از طلوع آفتاب باوضو حالت میں کسی چینی کی طشتری پر شہد اور گلاب سے لکھیں۔ اور اس طشتری کو پانی سے دھو کر اس پانی کو نہار منہ "بِسْمِ اللّٰهِ شَافِی نِ الْحُکْمُ کَافِی" "رہے نہ سحر اللہ باقی کہہ کر پی لیں۔ سات سے گیارہ روز تک کے اس عمل سے ہر قسم کا سحر جادو، سفلی علم وغیرہ کا اثر باطل ہو جاتا ہے۔ اور انسان تندرست و توانا ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ اور بالآخر مکمل صحت کاملہ حاصل کر لیتا ہے۔

۴۔ جادو، ٹونے، سحر، نظر بندی، سفلی علم، کے توڑ کیلئے ذیل کا عمل بھی بے حد نافع اور اکسیر ہے۔ اور فقیر کا بے حد مجرب ہے۔ اس مقصد کیلئے بعد از نماز فجر باوضو حالت میں سفید طشتری چینی پر شہد اور زعفران و گلاب سے ذیل کا نقش بنائیں۔ اور ایک عدد نقش سفید کاغذ پر زعفران اور گلاب سے بنائیں۔ اور دونوں بار سورہ چہار قل گیارہ گیارہ مرتبہ درود قرآنی ذیل اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں کاغذ والا نقش خوشبو لگا کر موم جامہ کریں۔ اور اس کو گلے میں ڈال لیں یا سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ گلے میں ڈالنے والا نقش طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ کے اندر، اندر پہنا دیں اور طشتری والے





نقش کو پانی سے دھو کر پانی کو دن میں علی الصبح نہار منہ۔ بعد از نماز عصر اور بعد نماز عشاء تین مرتبہ پانچ پانچ گھونٹ پی لیں۔ پیتے وقت درود قرآنی کا تین مرتبہ پڑھنا ضروری ہے۔ انشاء اللہ تعالی العزیز الحکیم اکیس یوم کے اندر اندر ہر قسم کے جادو ٹونے سے مکمل نجات مل جائے گی۔

درود قرآنی:

"اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ جَمِیْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا بِعَدَدِ کُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا"

یارب جبرائیلؑ — ۷۸۶ — یارب میکائیلؑ

| ۵۳۳۰ | ۵۳۳۳ | ۵۳۳۷ | ۵۳۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۵۳۳۶ | ۵۳۲۴ | ۵۳۲۹ | ۵۳۳۴ |
| ۵۳۲۵ | ۵۳۳۹ | ۵۳۳۱ | ۵۳۲۸ |
| ۵۳۳۲ | ۵۳۲۷ | ۵۳۲۶ | ۵۳۳۸ |

یارب اسرافیلؑ — یارب عزرائیلؑ

بعد از شفاء و صحت تندرستگی چار رکعت نماز نفل شکرانہ بارگاہ ایزدی میں پیش کر دیں اور حسب توفیق نیاز آقائے دو جہاں ﷺ بچوں میں تقسیم کر دیں۔

۵۔ سحر جادو کے توڑ کرنے کیلئے بروز اتوار شرف شمس میں باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے سورہ مزمل شریف مکمل تحریر کریں۔ اور اس کے گرداگرد آیت الکرسی، سورہ فاتحہ بھی لکھیں۔

اور نیچے درود پاک ذیل تحریر کریں۔

ایک بوتل میں پانی لے کر اس میں اس نقش کو ڈال دیں۔ اور اس میں سے پانی پانچ گھونٹ روزانہ صبح نہار منہ درود پاک ذیل پانچ مرتبہ پڑھتے ہوئے اور رات کو سوتے وقت پانچ مرتبہ یہی درود پاک پڑھتے ہوئے پی لیں۔ اور چلو بھر پانی لے کر اپنے چہرے اور اپنے سینے، گردن اور کانوں کے اندر لگائیں۔ اس بوتل کا پانی ہفتہ بھر استعمال کریں۔ اگلی اتوار کو پھر تازہ نقش بنالیں۔ اور اسے ہفتہ بھر استعمال کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین مرتبہ کے مسلسل عمل سے ہر قسم کے سحر و جادو، سفلی و جادو، سفلی علم وغیرہ سے نجات مل جائے گی۔ (اجازت ہے)

درود پاک:

مَنْ صَلِّ عَلیٰ رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَرْوَاحِ وَعَلیٰ جَسَدِهٖ فِی الْاَجْسَادِ
وَعَلیٰ قَبْرِهٖ فِی الْقُبُوْرِ وَجَزَی اللّٰهُ عَنَّا مُحَمَّدًا مَا هُوَ اَهْلُهٗ۔‘‘

۶۔ اس مقصد کیلئے چینی کی صاف طشتری لے کر اس پر شہد اور زعفران سے ذیل کی آیات مبارکہ بعد از نماز فجر لکھیں۔ اور پھر اس کو قدرے گھی سے صاف کرلیں۔ اور یہ گھی مسحور کو چٹادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ روز کے عمل سے جادو سحر کا خاتمہ ہوجائے گا۔

آیت یہ ہے

وَمَنْ یَّخْرُجْ مِنْ بَیْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَی اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ یُدْرِكْهُ الْمَوْتُ
فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَی اللّٰهِ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا۔‘‘





## عطیہ چشت

ذیل کا عمل بھی جادو ٹونے کے دفعیہ اور توڑ کیلئے بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کیلئے چینی کی صاف طشتری لے کر اس پر شہد اور زعفران سے بسم اللہ شریف ۱۳ مرتبہ، سورہ فاتحہ ایک مرتبہ، کلمات ذیل تین مرتبہ لکھ کر اس کو پانی سے دھولیں۔ اور روزانہ مسحور کو پانچ مرتبہ سات بار بسم اللہ شریف پڑھ کر دیں۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل سے جادو، سحر، ٹونے، سفلی عمل کا مکمل خاتمہ ہو جائے گا۔ بعد از شفاء نفل شکرانہ بارگاہ ایزدی میں پیش کریں اور شیرینی خواجہ معین الہند بوسیلہ آقائے دو جہاں ﷺ بچوں میں تقسیم کردیں۔ (اجازت ہے۔)

## کلمات مبارکہ

’’یَا حَیُّ حِیْنَ فِیْ وَلَیْمُوْمَتِهٖ مُلْكِهٖ وَبِقَابِهٖ یَا حَیُّ‘‘

## عطیہ قادریہ عالیہ

۸۔ سحر و جادو ٹونے کے ہاتھوں زندگی سے مایوس لاعلاج مریض کی شفایابی کیلئے ذیل کا عمل بے حد مجرب اور اکسیر ہے۔ اس مقصد کیلئے بعد از نماز فجر روزانہ چینی کی صاف طشتری پر زعفران و گلاب سے آیت الکرسی تین مرتبہ، آیت مبارکہ ’’لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ‘‘ سے لے کر آخر سورہ تک ایک مرتبہ اور آیت مبارکہ ’’وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰی بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِیْعًا اور درود شریف قرآنی ایک ایک مرتبہ لکھیں اور اس کو پانی سے دھو کر اس پانی کو محفوظ کرلیں۔ اس پانی پر سات مرتبہ آیت الکرسی اور اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف پڑھ کر دم کرلیں۔ اور یہ پانی دن میں پانچ مرتبہ ایسے مریض کو پلائیں۔ پانی روزانہ پلائیں۔ ان سب اعمال کو سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھیں اور اس نقش پر آیت الکرسی اور سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف پڑھ کر دم کر کے پانی کی بوتل میں ڈال دیں۔

اوراس بوتل کے پانی کو تین دن میں ختم کریں۔اور دوبارہ یہی عمل کریں۔بوتل میں موجود نقش کے کاغذ کو سنبھال لیں اور بعد میں ان تمام کاغذوں کو دریا یا نہر میں بہادیں۔ انشاءاللہ العزیز الحکیم اکیس یوم کے عمل مسلسل سے شفاء کلی نصیب ہوگی۔اور جادو ٹونے وسحر وغیرہ کا اثر ختم ہو جائے گا۔ اگر اس عمل کو مسلسل ساٹھ یوم تک کرلیا جائے۔تو تا زندگی کوئی جادو، سحر وغیرہ وجود پر اثر انداز نہ ہو گا۔اس کے علاوہ ایک نقش اسی عمل کا بنا کر اسے اسی طرح دم کر کے لوبان کی دھونی دے کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں یا سیدھے بازو پر باندھ دیں۔(اجازت ہے۔)
بعد از شفاء اٹھ نفل شکرانہ بارگاہ ایزدی میں پیش کریں۔

## عطیہ فقیری

۹۔ذیل کا عمل برائے توڑ جادو و آسیب، سفلی علم بے حد مفید اور اکسیر ہے۔اس مقصد کیلئے باوضو دو رکعت نماز نفل حاجت شفاء از سحر اس طریق سے ادا کریں۔کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورۃ ہائے چہار قل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔اور بعد از سلام پھیرنے کے تین سو تیرہ مرتبہ درود پاک ذیل پڑھ کر دعائے استقامت بارگاہ ایزدی میں مانگے۔
ذیل کی سورہ ہائے مبارکہ کو زعفران ومشک سے تحریر کرے اور اپنے پاس رکھے۔اور اس پر درود پاک ذیل ایک سو ایک مرتبہ اور ان سورتوں کو ستر بار پڑھ کر دم کرے۔اور اس نقش کو خوشبو لگا کر مسحور کے گلے میں موم جامہ کر کے پہنا دے۔اسی طرح روغن تل و بادام لے کر اس پر بھی اسی وقت دم کرلیں۔اس روغن بادام وتل کو دائیں انگشت شہادت اور انگوٹھے کی مدد سے کن پٹیوں، پیشانی، کانوں کی لوؤں کے نیچے، گلے کی رگوں اور کلائیوں پر مالش کریں۔اور ایک گھنٹہ بعد نیم گرم پانی سے صاف کردیں۔دن میں دوبار اور رات کو سوتے وقت لگائیں۔رات کو ہلکی ہلکی مالش پسلیوں کے اوپر بھی کریں۔اور ساری رات مالش رہنے دیں۔روزانہ چینی کی طشتری پر زعفران و گلاب سے ان سورہ ہائے مبارکہ کو تحریر کریں۔اور پانی سے دھو کر مسحور کو تین مرتبہ چوبیس گھنٹوں میں پانی پلائیں۔انشاءاللہ العزیز مسحور کو اکیس یوم کے اندر اندر مکمل شفاء وتندرستی جادو، ٹونے اور آسیب،





دیو، بھوت، پریت، سفلی علم کے ہر قسم کے وار سے گلو خلاصی مل جائے گی۔اور کرنے اور کروانے والوں کو اللہ رب العزت سزا کاملہ دیں گے۔(فقیر کی طرف سے اس عمل کی اجازت ہے۔)

## سورہ ہائے مبارکہ

سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف، آیت الکرسی جس میں کلمہ وَلَا یَـؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ سات مرتبہ، سورہ چہار قل۔ان سب کو ایک ایک مرتبہ لکھنا ہے۔اس کے ساتھ ہی ذیل کا درود پاک بھی ایک مرتبہ چینی کی طشتری پر لکھنا ہے۔جبکہ پڑھنے کا عمل بالا ستر مرتبہ سورہ ہائے مبارکہ اور درود پاک ایک سو ایک مرتبہ ہی ہے۔

**درود پاک:**

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّد سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ
سِحْرٌ وَالسَّاحِرِیْنَ بِلُطْفِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ.

## پتلوں کے ذریعے کئے گئے کالے علم کا توڑ

وہ سحر جس میں موم یا کپڑے کے پتلے بنا کر اس میں مختلف مقامات پر سوئیاں چبھو دی جاتی ہیں۔ جس سے انسان ایک قسم کا مفلوج ہو جاتا ہے۔اور اس کے بدن میں کبھی کسی مقام پر کبھی کسی مقام پر سوئیاں سی چبھتی ہیں۔جس سے تکلیف بے پناہ ہوتی ہے۔اور یہ چکر سارے وجود میں مختلف مقامات پر مختلف اوقات ہوتا رہتا ہے۔اس بیماری کی نہ تو تشخیص ہوتی ہے اور نہ ہی بظاہر کسی بھی قسم کی علامات و وجوہات نظر آتی ہیں۔انسان کو ایسے محسوس ہوتا ہے۔کہ اچانک کسی جگہ کسی بچھو یا زہریلے سانپ نے یکدم ڈنگ مار دیا ہے۔اور کمزور انسانوں کے منہ سے تکلیف سے سی کی آواز بلند ہوتی ہے۔اور ایسا انسان سخت اذیت میں مبتلا نظر آتا ہے۔
اب جیسے ہی وہ اس کا کوئی علاج شروع کرتا ہے۔تکلیف اتنی ہی تیزی اور شدت پکڑ کر

اسے مجبور کر دیتی ہے۔ کہ وہ اس علاج سے توبہ کرتے ہوئے ترک کر دے اور اس تکلیف کو مقدر کا کھیل سمجھ کر اس کے علاج سے ہاتھ کھینچ کر اپنا ارادہ ملتوی کر کے اپنے آپ کو موت کے منہ میں دھکیل دے۔ ایسے مریضوں کے علاج کیلئے ذیل کا عمل فقیری بے حد نافع اور اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ اس کیلئے صبر اور حوصلے کی ضرورت ہے۔ لیکن مسلسل اکیس یوم تک علاج سے اس کا اثر مکمل طور پر ٹوٹ جاتا ہے۔ اور چالیس یوم تک عمل کرنے سے فقیری دعا سے جادوگر خود بحکم الٰہی اسی مرض میں گرفتار ہو جاتا ہے۔ اور اپنے علاج سے قاصر ہو کر رفتہ رفتہ اپنی جادوئی قوت کھو بیٹھتا ہے۔

اس علاج کے کرنے والے معالج کیلئے نماز پنج گانہ کی پابندی اور کثرت درود پاک اختیار کرنا ضروری ہے۔ تاکہ علاج صحیح توجہ کے ساتھ کامل یقین بارگاہ الٰہی پر رکھ کر کیا جا سکے۔ اس مقصد کیلئے معالج کو طلوع آفتاب سے قبل تازہ غسل اور وضو کرنا لازمی ہے۔ اس کے بعد وہ حاجیوں کی مانند دو چادروں کا احرام باندھے۔ اور قبلہ رخ بیٹھ جائے اس کے بعد ذیل کے درود پاک کو گیارہ مرتبہ، بسم اللہ شریف، ستر مرتبہ، آیت الکرسی سات مرتبہ پڑھ کر اپنی دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت پر دم کرے۔ اس سے پہلے اپنے دائیں ہاتھ ایک فٹ کا فاصلہ چھوڑ کر مریض کو اپنے روبرو بٹھائے۔ اور اس انگشت شہادت سے اپنے اور اس مسحور کے درمیان اور ارد گرد حصار کھینچے۔ حصار کھینچتے وقت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فضل من اللہ تعالیٰ پڑھ کر دائرہ کھینچے۔ اب قبلہ رخ متوجہ ہو کر جونہی سورج طلوع ہو۔ درود پاک ذیل اول و آخر ایک سو ایک مرتبہ اور آیت الکرسی بمعہ بسم اللہ شریف ایک ہزار ۴۱ مرتبہ پڑھے۔ آیت الکرسی اس طریق سے پڑھنا ہے۔ "اَللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ" یہاں توقف کریں اور تصور کرے کہ مسحور کا سحر واپس پلٹ رہا ہے اور اس تصور کے ساتھ ہی عِنْدَہٗ کی ضرب خیالی ساحر پر لگا دے۔ اس کے بعد آیت الکرسی کو آگے پڑھنا شروع کر دے۔ اور جب کلمہ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا پر پہنچے تو اس کلمہ کی تکرار گیارہ مرتبہ کرے اور مسحور پر اس تصور سے دیکھے کہ رحمت الٰہی اس کو اپنے گھیرے میں لے رہی ہے۔ پھر وَھُوَ





الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ۔ پڑھ کر آیت الکرسی کو مکمل کرے۔

اس طریقہ سے اس کا ورد ایک ہزار مرتبہ کرنا ہے۔ اور اپنے پاس پانی بھی رکھنا ہے۔ ہر سو مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر پانی پر پھونک لگانا ہے۔ اور ساتھ ہی مسحور پر بھی پھونک لگانا ہے۔ بعد از عمل اپنے اور مریض کو درود پاک ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور "عَلِیُّ" اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اور اپنی انگشت شہادت سے الٹے دائرہ کی شکل میں ختم الحصار بحق "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ الرَّسُوْلُ اللّٰہِ وَخَاتَمُ النَّبِیِّیْنَ" بہ سپردم ذات رحمن و رحیم وحیی و قیوم مسحور اس پانی میں سے درود پاک ابراہیمی ۵ مرتبہ پڑھتے ہوئے ایک چوتھائی گلاس پانی پی لے۔ اور اس پانی سے غسل کرے۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم اس جادو سے ہمیشہ کیلئے نجات مل جائے گی۔ اور آئندہ کوئی جادو و سحر کامیاب نہ ہوگا۔ علاج شروع کرنے سے قبل مسحور کے ہاتھ سے اکیاون روپیہ خیرات فقراء میں تقسیم کرنا ضروری ہے۔ بعد از شفاء مسحور آٹھ رکعت نماز نفل شکرانہ بارگاہ ایزدی میں ادا کرے۔ اور حسب توفیق نیاز آقائے دو جہاں سرور کائنات ﷺ پیش کر کے بچوں میں تقسیم کر دے۔ اور فقیر کے حق میں دعائے خیر کر دیں۔

## درود پاک

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی
اَعْدَآءِ سِحْرٍ وَالسَّاحِرِیْنَ بِلُطْفِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ

۱۰۔ اس جادو اور سحر کے توڑ کا ایک اور اکسیری عمل حسب ذیل ہے۔ اس مقصد کیلئے بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر پانی کو اور بیری کے سات تازہ پتے اپنے پاس رکھ لیں۔ اور اس پر درود پاک مندرجہ بالا سات سو سات مرتبہ، سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ، آیت الکرسی مکمل اکیالیس مرتبہ، سورہ بقرہ کی آخری دو آیات نمبر ۲۸۴، ۲۸۵۔ "اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْہِ مِنْ رَّبِّہٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِہٖ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا

اِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ. "(سات مرتبہ)

"فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ. فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ. وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ. قَالُوْا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ. قَالَ فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ اِنَّ هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِي الْمَدِيْنَةِ لِتُخْرِجُوْا مِنْهَا اَهْلَهَا فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ ثُمَّ لَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ. قَالُوْا اِنَّا اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ "(گیارہ مرتبہ)

"فَلَمَّا اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ. وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ. "(گیارہ مرتبہ)

"وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى" (گیارہ مرتبہ)

سورہ فلق،، سورہ کافرون، سورہ اخلاص، سورہ والناس، (اکتالیس، اکتالیس مرتبہ) پڑھ کر پانی اور بیری کے پتوں پر دم کریں۔ اس میں تھوڑا سا پانی مسحور کو پلائیں اور بقیہ پانی میں بیری کے ان پتوں کو ابال کر اس سے مسحور کو غسل کروائیں۔ بعد از غسل محسور پر آیت الکرسی اور چہار قل تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔ انشاء اللہ العزیز اکیس یوم کے عمل مسلسل سحر اور ابتلاء سے گلوخلاصی پا لے گا۔ اور چالیس یوم کے عمل سے ہمیشہ کیلئے ایسے سحر و جادو سے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔۔ (اجازت ہے۔)





## عام جادو کے دفعیہ کیلئے

۱۱۔ اس مقصد کیلئے دریا یا نہر سے پانی لے آئیں اور اس پر عمل بالا نمبر ۱۰ والی آیات ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور اس پانی سے مسحور کو غسل کروائیں اور تھوڑا سا پانی مسحور کو پلائیں۔

۱۲۔ جادو سحر کے دفعیہ اور حفاظت کیلئے ذیل کا عمل اکسیر ہے۔ اس مقصد کیلئے ذیل کا نقش اعداد حروف قرآنی باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے لکھ کر اس پر درود پاک قرآنی ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر کے مسحور کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈالیں۔ یا سیدھے بازو پر باندھ دیں۔ اس کے علاوہ اکتالیس یوم تک چینی کی سفید طشتری پر اس نقش کو بنا کر اس کا پانی بنائیں اور اس پر درود شریف قرآنی ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مسحور کو چوبیس گھنٹوں میں پانچ مرتبہ اسی درود شریف کے ساتھ پلائیں۔ انشاء اللہ جادو و سحر کا اثر بالکل ختم ہو جائے گا۔ اور مریض بخوبی آرام پا جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

جبرائیل ۷۸۶ میکائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۷۷۵ھ ع ۲۶۶ | ۷۷۰ھ ع ۲۶۶ | ۷۷۷ھ ع ۲۶۶ |
| ۷۷۶ھ ع ۲۶۶ | ۷۷۲ھ ع ۲۶۶ | ۷۷۴ھ ع ۲۶۶ |
| ۷۷۱ھ ع ۲۶۶ | ۷۷۸ھ ع ۲۶۶ | ۷۷۳ھ ع ۲۶۶ |

اسرافیل عزرائیل

۱۳۔ جو کوئی کسی سحر میں مبتلا ہو۔ اس کیلئے ذیل کا عمل بھی مفید ہے۔ اس مقصد کیلئے بعد از نماز عصر سفید کاغذ پر ذیل کی آیات زعفران و گلاب سے لکھیں۔ اور انہی آیات کا اکتالیس مرتبہ ورد کر کے دم کریں اور اس نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے مسحور کے گلے میں ڈال دیں بفضل ایزدی سحر سے نجات مل جائے گی۔

آیات یہ ہیں۔ "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ

الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ. اِنَّهٗ لَیْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ عَلَى الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ یَتَوَكَّلُوْنَ."

۱۴۔ سحر کے توڑ اور دفعیہ کیلئے یہ عمل بھی مفید ہے۔ اس مقصد بعد از نماز عصر قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر آیت ذیل کے آٹھ عدد نقش بنائے اور ہر ایک پر اس آیت کا اکیاون مرتبہ ورد کر کے دم کرے ان میں سے ایک کو موم جامہ کر کے مسحور کے گلے میں ڈالیں اور ایک ایک نقش پانی میں حل کر کے پانی بارہ گھنٹہ میں ایک ایک گھونٹ پی کر مسحور ختم کرے۔ آٹھویں روز مسحور کو دریا یا نہر سے پانی لا کر اسی آیت مبارکہ کا تین سو ستاون مرتبہ ورد کر کے دم کر کے نہلائیں۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم مسحور صحت یاب ہو جائے گا اور سحر کا اثر ختم ہو جائے گا۔

آیت مبارکہ یہ ہے۔ "سَیُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ اِنَّمَا صَنَعُوْا كَیْدُ سٰحِرٍ وَلَا یُفْلِحُ السّٰحِرُ حَیْثُ اَتٰى بِحَقِّ اَهِیًا اَشْرَاهِیًا."

۱۵۔ سحر اور جادو کے توڑ اور اس سے نجات کیلئے ذیل کا عمل بھی مجرب ہے۔

اس مقصد کیلئے بعد از نماز فجر سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے ذیل کے دو نقش بنائیں اور ان نقشوں کی پشت پر "اَقْسَمْتُ عَلَیْكُمْ یَا دُوْقَائِیْلُ" تحریر کریں۔ پھر دریا یا نہر سے ایک بڑا مٹکا یا برتن پانی کا لائیں۔ اور اس میں یہ دونوں نقش ڈال دیں۔ اور پانی کو آگ پر گرم کریں۔ پانی کو گرم کرنے کے بعد کسی بڑے برتن یا ٹپ میں مسحور کو بٹھائیں اور دو آدمی دائیں اور بائیں طرف سے اس آیت مبارکہ "فَلَمَّا اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ" تک پڑھتے ہوئے باری باری مسحور پر پانی ڈالیں۔ اس بات کا خیال رکھیں کہ پانی زمین پر نہ گرے۔ جب اسے نہلا لیں۔ تو اس پانی کو پھر کسی برتن میں ڈال کر دریا یا نہر میں جا کر واپس بہا دیں۔ انشاء اللہ العزیز گیارہ روز کے عمل مسلسل سے مسحور سحر و جادو سے نجات پا جائے گا۔ اور صحت و تندرستی پا جائے گا۔

نقش حسب ذیل ہیں۔





۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۲۳۲۹ | ۱۴۲۳۲۶ | ۱۴۲۳۳۲ | ۱۴۲۳۳۴ |
| ۱۴۲۳۲۷ | ۱۴۲۳۲۴ | ۱۴۲۳۲۰ | ۱۴۲۳۲۳ |
| ۱۴۲۳۲۷ | ۱۴۲۳۲۱ | ۱۴۲۳۲۸ | ۱۴۲۳۳۱ |
| ۱۴۲۳۳۷ | ۱۴۲۳۲۲ | ۱۴۲۳۳۳ | ۱۴۲۳۲۲ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۹۱۹ | ۲۰۹۲۴ | ۲۰۹۱۷ |
| ۲۰۹۱۸ | ۲۰۹۲۰ | ۲۰۹۲۲ |
| ۲۰۹۲۳ | ۲۰۹۱۶ | ۲۰۹۲۱ |

## جادو، ٹونے، سحر کے رد اور ساحر کی طرف واپس لوٹانے کا عمل

اس مقصد کیلئے روزانہ بعد از نماز فجر پانی پر ذیل کا عمل اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی مسحور کو پلائیں۔ انشاء اللہ العزیز اکیس یوم کے مسلسل عمل سے جادو و سحر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ اور مسحور تندرست ہو جائے گا۔

عمل: "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ."

بجری بجری کواڑ، بجری باندھوں دسوں دوار، بجری آئے، بجری جائے، بجری سب جگ سمائے جو جادوٹونہ پھر کر آئے وہ الٹ پلٹ وہاں کا وہاں جائے سب دور ہو جائے۔ جو جادوٹونہ پھر کر نہ آئے وہ الٹ پلٹ کر وہاں رہ جائے سب دور ہو جائے جو کرے سو بھرے بحق ''لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔''

## جادوسحر والی اشیاء کا توڑ

اگر کسی کے گھر سے جادوسحر کی اشیاء یا تعویذات نکلیں تو ان کے توڑ کیلئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کیلئے باوضو حالت میں ان اشیاء کے اوپر سورہ یٰسین ایک مرتبہ، ایت الکرسی اکیس مرتبہ اور درود شریف ذیل اکیس مرتبہ پڑھ کر ان اشیاء کا حصار باندھ دیں اب ایک کپڑا جو کورسفید یا جوگیا رنگ کا لیں۔ اور اس پر سورہ یٰسین سات مرتبہ پڑھ کر ان اشیاء کو اس میں رکھ دیں۔ اور اس کپڑے کو باندھ دیں۔ باندھتے وقت آیت الکرسی کا ورد جاری رکھیں۔ اب علیؑ کا ورد کرتے ہوئے دریا یا نہر پر چلے جائیں اور اس کو یا خواجہ حضرؑ آپ کے حوالے کہہ کر آب رواں میں بہا دیں۔ جب یہ گٹھڑی کچھ دور بہہ جائے تو وہاں سے پانی کے ساتھ منہ ہاتھ دھو کر گھر آجائیں اور گھر آکر نہا لیں۔ اور اپنے اوپر آیت الکرسی سات مرتبہ پڑھ کر دم کرلیں۔ ان اشیاء کا اثر فوری طور پر زائل ہو جائے گا۔ اور ساحر کی طرف واپس لوٹ جائے گا۔

## جادو، سحر کا عمل زائل کرنے کیلئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے

اس مقصد کیلئے انار کی لکڑی کی قلم تراش لیں۔ اگر انار کی لکڑی نہ مل سکے تو کانے کی قلم لے کر اس پر اکیس مرتبہ بسم اللہ شریف یہ تصور کرتے ہوئے پڑھ کر دم کریں۔ کہ آپ انار کی لکڑی کی قلم پر دم کر رہے ہیں۔ اب باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اس قلم سے سفید کاغذ اور چینی کی طشتری پر زعفران





وگلاب سے ذیل کا نقش لکھیں۔ کاغذ والے نقش پر اسی عبارت کو ایک سو ایک مرتبہ بمعہ اول و آخر درود شفاء اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کر کے مسحور کے گلے میں ڈال لیں۔ اور چینی کی طشتری والا نقش پانی سے دھو کر کسی بوتل جمع کرلیں۔ اور یہ پانی ایک ایک گھونٹ کر کے مسحور کو چوبیس گھنٹے میں پلائیں ہر روز نیا پانی بنائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بفضل تعالیٰ مسحور اکیس یوم کے مسلسل عمل سے اس بلا سے چھٹکارا پا کر صحت وتندرستی حاصل کرلے گا۔ (اجازت ہے۔)

نقش حسب ذیل ہے۔

یٰس وَالْقُرانِ الحکیم ۱۵

یٰس وَالْقُرانِ الحکیم ۱۵

یٰس وَالْقُرانِ الحکیم ۱۵

یٰس وَالْقُرانِ الحکیم ۱۵

یٰس وَالْقُرانِ الحکیم ۱۵

ردسحر کیلئے ذیل کا عمل بھی کارگر ہے۔

۱۹۔ اس مقصد کے بعد از نماز فجر ذیل کے نقوش سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے اکتالیس عدد بنائیں۔ اور ایک نقش کو موم جامہ کر کے مسحور کے گلے میں ڈالیں اور ہر روز ایک نقش کا پانی بنا کر مسحور کو دن میں پانچ مرتبہ پلائیں۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم اکتالیس یوم کے اس عمل سے سحر و جادو وغیرہ سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۶۹ |
| ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ |
| ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۵ |

# جادو، تاریخ اور سائنس

(سی جے ایس تھامپسن کی تحقیق)

جادو کا آغاز۔۔ مذہب اور جادو

کہا جاتا ہے کہ جادو ایک ایسا فن تھا جس کے ذریعے واقعات کے بہاؤ کو متاثر کیا جاتا تھا اور محیر العقول طبعی مظاہر کو جنم دیا جاتا تھا۔ اس مقصد کیلئے جو طریقے استعمال کیے جاتے تھے ان میں مافوق الفطرت ہستیوں کو یا فطرت کی مخفی قوتوں کو مرکزی حیثیت حاصل ہوتی تھی۔ چنانچہ جادو کا بنیادی مقصد تھا فطری مظاہر کے قوانین اور اصولوں کی خلاف ورزی۔ نوع انسان پر جادو کا گہرا اثر صدیوں تک رہا ہے۔ بابل اور مصر میں تو اسے مذہب کا حصہ بنا لیا گیا تھا۔ توہمات پرستی کی طرح جادو پر یقین کی جڑیں بھی خوف میں ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ انسان ہمیشہ ''نامعلوم'' کے خوف کا شکار رہا ہے۔

قدیم جادوگر مذہبی پیشوا دعویٰ کرتے تھے کہ وہ دکھائی نہ دینے والے دیوی دیوتاؤں کی قوتوں پر کنٹرول رکھتے ہیں۔ اس طرح وہ لوگوں کے خوف سے فائدہ اٹھاتے تھے۔ اسرار کی جبلت، جو کہ تہذیب یافتہ اور غیر تہذیب یافتہ انسانوں میں مشترک طور پر پائی جاتی ہے، ابتدا میں جہالت یا علم کی محدودیت اور نامعلوم مستقبل کیخوف سے ابھری تھی۔ زیادہ ذہین لوگ ان رازوں کو سمجھ گئے تھے اور انہوں نے پراسرار اشیاء پر یقین کو اپنے مفاد میں استعمال کیا۔

جادوگروں کو فطرت کے معمول کے کاموں میں دخل اندازی کرنے کیلئے پہلے کسی دیوی دیوتا کی پوجا کر کے اور اسے مختلف طرح کی قربانیاں پیش کر کے خوش کرنا پڑتا تھا تاکہ وہ اسے اچھی یا بری مافوق الفطرت قوتیں عطا کر دے۔ بعض مستند علماء کا کہنا ہے کہ جادو مذہب کی اولین صورت ہے۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ جادو ہر قوم میں اور ہر عہد میں موجود رہا ہے نیز ارواح پر عقیدے سے بھی زیادہ قدیم ہے۔ وائیڈ مین کے بقول جادو مکمل طور پر توہمات سے تشکیل پذیر نہیں ہوا تھا بلکہ یہ تو مذہبی عقیدے کا ایک بنیادی حصہ ہوتا تھا۔ اس کا کہنا ہے کہ مذہب کافی حد تک جادو پر براہ راست استوار تھا اور ہمیشہ اس سے قریبی ربط رکھتا تھا۔ اس کے برعکس فریز کہتا ہے کہ انسانی فکر کے ارتقا





میں، پست دانشورانہ سطح کی عکاسی کرتے ہوئے، جادو ہر مقام پر مذہب سے پہلے موجود تھا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ انسان کے اپنے ماحول کے جذباتی ردعمل، اشیاء کو جاندار سمجھنے اور انہیں خفیہ طاقتوں کا حامل قرار دینے سے جادو پیدا ہوا تھا۔

جادو کی کچھ خاص رسومات ہوا کرتی تھیں۔ جنہیں ایک محیر العقول کام کرنے والی طاقت کو بروئے کار لانے والے روایتی عمل تصور کیا جاتا تھا، تاہم ایسی جادوئی رسومات جو کسی منظم مسلک کا حصہ نہیں ہوتی تھیں معاشرہ انہیں غیر قانونی تصور کرتا تھا۔ ونڈت کہتا ہے کہ ''تمام رسومات کے پیچھے ایک ہی اساطیری تصور موجود ہے یعنی روح کا تصور۔ اسی تصور سے مسلک کی تین صورتیں پیدا ہوئی ہیں۔ جادو، بت پرستی اور ٹوٹم پرستی۔'' چنانچہ جادو کی ابتدائی صورت میں یہ مانا جاتا تھا کہ ایک روح دوسری روحوں پر بلاواسطہ عمل کرتی ہے۔ جادو کی ثانوی صورت میں یہ تسلیم کیا جاتا تھا کہ ایک روح دور فاصلے سے کسی علامت کے ذریعے اثرانداز ہوتی ہے۔

جوں جوں وقت گزرتا گیا زیادہ ذہین لوگ سمجھتے گئے کہ جادوئی رسومات، تقریبات اور ٹونے ٹوٹکے حقیقتاً ویسے اثرات کو جنم نہیں دیتے جیسا کہ فرض کیا جاتا ہے اور اس طرح رفتہ رفتہ عقیدے میں تقسیم رونما ہوئی۔ جاہل افراد جادوئی طاقتوں پر عقیدے اور توہمات سے چمٹے رہے جبکہ زیادہ ذہین افراد نے تمام کائنات میں ایک عظیم ترین طاقت کے ہاتھ کو کارفرما دیکھا اور انہوں نے خدا (God) کو ماننا شروع کر دیا۔ رابرٹسن سمتھ کہتا ہے کہ یہ فرد نہیں تھا بلکہ کمیونٹی تھی جسے اپنے دیوتا کی مستقل اور ہمیشہ کارگر رہنے والی مدد پر یقین تھا۔ جہاں تک فرد کا تعلق تھا تو قدیم انسان انفرادی پریشانیوں میں جادوئی توہمات کی طرف مائل تھا۔ فرد مافوق الفطرت قوتوں کے ساتھ نجی مراسم قائم نہیں کر سکتا تھا، حالانکہ ان کی مدد حاصل کرنے کیلئے اسے اپنی کمیونٹی کو چھوڑنا پڑتا تھا۔

فریز کہتا ہے کہ جادو کی اساس جس تصویر پر تھی، اس کے دو حصے تھے۔ اس نے پہلے حصے کو تمثیلی جادو قرار دیا ہے۔ اس میں جادوگر جس طرح کا اثر پیدا کرنا چاہتا تھا ویسا ہی عمل کیا کرتا تھا۔ دوسرے حصے کو اس نے متعدی جادو کا نام دیا ہے۔ اس میں جادوگر نے جس شخص کو نشانہ بنایا

ہوتا تھا اس کے استعمال میں رہنے والی کسی شے پر جادو کرتا جس کے نتیجے میں متعلقہ شخص پر اس جادو کا اثر ہو جاتا تھا۔ عملی طور پر دونوں صورتیں اکثر و بیشتر مربوط ہوتی تھیں۔ وہ اس مربوط صورت کو ہمدردانہ جادو کا نام دیتا ہے، کیونکہ دونوں صورتوں میں یہ فرض کیا جاتا تھا کہ چیزیں خفیہ ہمدردی کے ذریعے فاصلے سے ایک دوسرے پر عمل کرتی ہیں۔ دشمن کو زخمی یا ہلاک کرنے کیلئے اس کے پتلے میں اس یقین کے ساتھ سوئیاں چبھونا کہ پتلے کے جس عضو میں سوئی چبھوئی جائے گی دشمن کے اسی عضو میں تکلیف ہوگی، یہاں تک کہ پتلے کے تباہ ہوتے ہی دشمن بھی مر جائے گا تمثیلی جادو کی اولین صورتوں میں سے ایک کی مثال ہے۔ قدیم بابلی، مصری ہندو اور دیگر نسلوں سے تعلق رکھنے والے لوگ بہت قدیم زمانوں سے لے کر از منہ وسطیٰ تک اس پر عمل کرتے رہے۔ یہ آج بھی بہت سی وحشی نسلوں کی جادوئی سرگرمیوں میں شامل ہے۔

اس جادوئی عمل کو ایک زیادہ اچھے مقصد کے حصول کیلئے بھی استعمال کیا جاتا تھا یعنی کسی شخص کو محبوب بنانے کیلئے محبت کیلئے کئے جانے والے جادوئی عمل میں ہوتا یہ تھا کہ متعلقہ شخص کا موی پتلا آگ کے قریب رکھ کر پگھلایا جاتا۔ اس عمل کے پیچھے عقیدہ یہ ہوتا تھا کہ پتلے کے پگھلنے کے ساتھ ساتھ مذکورہ شخص کا دل بھی نرم ہوتا جائے گا اور یوں اس کی محبت حاصل ہو جائے گی۔

متعدی جادو کا دارومدار جادوئی ہمدردی پر تھا۔ اس حوالے سے عقیدہ یہ تھا کہ جادوئی ہمدردی کسی شخص اور اس کے جسمانی اعضاء مثلاً بالوں، دانتوں یا ناخنوں کے درمیان موجود ہوتی ہے۔ یہ تصور بہت قدیم ہے کہ کسی شخص سے تعلق رکھنے والی مذکورہ اشیاء میں سے کوئی شے قبضے میں ہو تو اس شے پر عمل کر کے متعلقہ شخص سے اپنی مرضی کا کام کروایا جاسکتا ہے خواہ وہ کتنے ہی فاصلے پر ہو۔ ایک پرانی سی رسم یہ تھی کہ ٹوٹے ہوئے دانتوں کو چوہے کے بل کے نزدیک رکھ دیا جاتا تھا تاکہ وہ انہیں کتر سکے۔ اس رسم کے پیچھے یہ خیال کارفرما تھا کہ چوہا ٹوٹے ہوئے دانتوں کو کترے گا تو جس شخص کے دانت ہیں، اس کے باقی دانت چوہے کے دانتوں جیسی مضبوطی حاصل کر لیں گے۔ یہ رسم متعدی جادو والے عقیدے کی عکاسی کرتی ہے۔ ٹوٹے ہوئے دانتوں کے حوالے سے ایک





اور رسم یہ تھی کہ انہیں چوہے کے بل کے نزدیک رکھنے کی بجائے آگ میں پھینک دیا جاتا تھا تاکہ کوئی ان پر قبضہ کر کے متعلقہ شخص پر جادوئی عمل نہ کر سکے۔ متعدی جادو کی ایک اور مثال یہ قدیم عقیدہ ہے کہ کسی زخمی شخص اور اس زخم کا باعث بننے والے ہتھیار میں تعلق ہوتا ہے، چنانچہ ہتھیار پر جو بھی عمل کیا جائے گا اس کا اثر زخم پر ہوگا۔

پلینی کہتا ہے: ''اگر تم نے کسی شخص کو زخمی کر دیا تھا اور اب اس پر شرمندگی محسوس کر رہے ہو تو اس ہاتھ پر تھوکو جس نے زخم لگایا تھا۔ اس عمل سے زخم خود بخود بھر جائے گا۔''

اس عمل کا احیاء سترہویں صدی میں سر کینیلم ڈگبی نے کیا تھا۔ ڈاکٹر والٹر شارلٹن نے اس کے بارے میں کہا تھا کہ وہ ''ایک ایسا شریف النفس انسان تھا، جس نے اپنی عقل کو علم کے اتنے اعلیٰ مدارج تک ترقی دے لی تھی کہ جو معصومیت کے حامل شخص کی حالت سے بہت زیادہ کم نہیں تھی۔'' اس نے اپنا نظریہ مونٹ پیلیئر میں ہونے والے شرفاء اور علماء کے ایک اجتماع کے سامنے پوری تفصیل کے ساتھ بیان کیا تھا۔ اس نظریے کا خلاصہ اسی کے الفاظ میں یہ ہے: ''ہمدردی کے سفوف سے زخموں کا علاج۔''

ڈگبی کا ''ہمدردانہ سفوف'' اس ہتھیار پر چھڑکا جاتا تھا، جس سے زخم لگایا گیا ہوتا تھا۔ اس سفوف میں کاپر سلفیٹ شامل ہوتا تھا اور اسے اس وقت تیار کیا جاتا تھا جب سورج برج اسد میں داخل ہوتا۔

پختہ امکان یہ ہے کہ پیشہ ور جادوگر اصل میں ایک ایسا شخص ہوتا تھا جو پیدائشی طور پر، نیز مطالعے اور تربیت کے ذریعے اپنے ساتھیوں پر طاقتور اثر حاصل کر لیتا تھا۔ مذہبی پیشوا بھی انہی ذرائع سے، یا تپسیا اور فاقہ کشی کے ذریعے، ان تخیلاتی ہستیوں کی حمایت حاصل کر لیتے تھے، جن کے بارے میں یقین تھا کہ وہ انسانوں کے معاملات پر اثر یا کنٹرول رکھتی ہیں۔ چنانچہ مذہبی پیشوا اور جادوگر بنیادی طور پر متحد ہوتے تھے۔ جادوگر ہمیشہ اپنے سے زیادہ طاقتور ہستی کے دست نگر رہتے تھے لہٰذا وہ جنتر منتر کے ذریعے دیوتاؤں کی مدد طلب کرتے تھے۔ مذہب اور جادو کا اتحاد اس طرح عمل میں آیا۔

فرانس میں سینٹ گیرونز، ارائیگی میں دریافت ہونے والی ٹرائس فریرے نامی غار کی دیواروں پر

# عمل خاص (ایک مجرب المجرب عمل)

## حفاظت ہر قسم کے سحر، آسیب، جن، بھوت، پریت، ستارگان، سیارگان جمع آفات وبلیات وغیرہ

آج کے پر آشوب دور میں ہر شخص کسی نہ کسی سحر و جادو، آسیب، جن بھوت، پریت، ستارگان، سیارگان کے اثرات کے تحت کسی نہ کسی مشکل اور مصیبت میں گرفتار ہے اور اس کی وجہ سے ازحد پریشان حال ہے۔ تمام ظاہری و باطنی علوم اللہ تعالیٰ نے ہی متعلم کرائے ہیں اور وہی اعلم العلم ہے اس نے کائنات کی ہر شے تخلیق کی ہے لیکن ساتھ ہی اس نے تخلیق آدم کے ساتھ انسان کو وہ علم بھی عطا کیا ہے جس کی مدد سے کائنات کی کسی بھی شے کے اچھے اور برے اثرات سے انسان ہمیشہ کے لیے محفوظ رہ سکتا ہے۔

شرط صرف یہ ہے کہ انسان کا اپنا یقین محکم ذات باری تعالیٰ پر اٹل اور پختہ ہو کیونکہ وہ احسن الخالقین ہے اور اس نے انسان کو اپنے امور کی انجام دہی کے لیے پیدا کیا ہے اور اس کام عطا کیا ہے اگر انسان اس ذات واحدہ پر یقین کی بجائے اپنا یقین وعقیدہ و ایمان جھوٹے ساحروں، جادوگروں اور ان کے اعمال پر باندھ لے تو پھر اس کے لیے دنیا میں جائے امان کہیں بھی نہیں ہے اور وہ ہر قسم کے اثرات کو فوری قبول کرتا اور ان کے زیر اثر جانوروں سے بھی بدتر زندگی گزارتا ہے۔

ایک طرف وہ اشرف المخلوقات ہونے کا دعویدار ہوتا ہے اور فی الحقیقت خالق کائنات نے اسے بنایا بھی اسی لیے ہے اور دوسری طرف وہ حیوانات سے بھی زیادہ بدتر حرکات کے ذریعے اس اعلیٰ وارفع منصب سے اپنے آپ کو گرا کر نا صرف اپنے لیے بلکہ تمام انسانیت کیلئے تذلیل کا باعث بنتا ہے اور پھر حیران وسرگرداں ہو کر پھرتا ہے۔

بہر حال احادیث مبارکہ کتب معتبرہ کے مطابق ذیل کا عمل وہ عمل ہے جس کی مثال بہت مشکل سے ملتی ہے اور یہ عمل بزرگان عظام اور اولیائے امت کے زیر استعمال بھی رہا ہے اس کے باعث انسان **کل جمیع الافات و بلیات و السحر** ٹونے ٹوٹکوں، خبیث الارواح جن





وانس کے شر سے اللہ تعالیٰ کی امان میں رہتا ہے۔

فقیر کو بھی اس کی اجازت اس کے بزرگان سے ملی ہوئی ہے جس کی اجازت فقیر تمام مسلمانوں کو دے رہا ہے اور دعا گو ہے کہ وہ اس عمل کو اپنا کر اپنی زندگیوں کو سنوار لیں اور بے جا توہمات اور خرابیوں سے بچ سکیں۔

## ترکیب عمل

عمل کو اختیار کرنے کے لیے یہ لازم ہے کہ آپ رزق حلال اور نماز پنجگانہ شروع کریں اس عمل کو نوچندی سوموار سے شروع کریں اس دن روزہ رکھیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا استقامت مانگیں اکتالیس یوم کے بعد اس عمل کو روزانہ چالیس یوم تک بلاناغہ اکتالیس مرتبہ پڑھ لیں اکتالیس یوم کے بعد اس کو روزانہ کسی مقررہ نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کریں ہمیشہ کے لیے فائدہ ہی فائدہ حاصل ہوگا اور بے جا پریشانیوں سے نجات مل جائے گی۔

اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ یا پھر درود ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

اَللّٰهُمَّ يَا رَبَّنَا يَا كَرِيْمُ وَصَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ وَّخَلَائِقِ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَجَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ دَائِمًا اَبَدًاo

بعد از فراغت عمل کھلا درود پاک جس قدر پڑھا جا سکے پڑھیں۔

چالیس یوم کے بعد حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہ اقدس میں کھلا درود سلام پیش کریں اور ان کے وسیلہ جلیلہ سے اللہ رب العزت سے دعائے استقامت مانگیں اور حسب توفیق نیاز بارگاہ رسالت میں پیش کریں اور تمام اولیاء امت اور فقیر اور اس کے تمام بزرگان کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔ عمل یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ o يَا مَلَائِكَةُ كُلُّكُمْ بِاَمْرِ اللّٰهِ اَنْ تُغِيْثُوْنِيْ وَتُعِيْنُوْنِيْ وَاَنْ تَمُدُّوْنِيْ فِيْ مُرَادِيْ وَمَقْصُوْدِيْ وَاحْفَظُوْا اِلٰى مَالِيْ وَاَهْلِيْ وَوَالِدِيْ وَذُرِّيَّاتِيْ وَاِخْوَانِيْ وَاَحِبَّائِيْ وَاَصْدِقَائِيْ وَمَا اَحَطْتُ عَلَيْهِ شَفَقَةُ قَلْبِيْ مِنْ اٰفَاتِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنْ نَحْوِ سَاتِهِمْ وَنُحُوْسَاتِ الزُّحَلِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالْمِرِّيْخِ وَالشَّمْسِ

وَالزُّهرۃِ وَالعطارِدِ وَالقمرِ وَالرّاسِ وَالذّنبِ وَالاکلیل وَمن شرّ کلّ ذی شرٍّ
الجنّ وَالانسِ وَالشیاطینِ وَساحرٍ وَفاجرٍ وَظالمٍ وَباغٍ وطاغٍ ومارِدٍ ومعاند
وَناطقٍ وَساکتٍ وَمتحرکٍ وَساکنٍ وَهامۃٍ وشامۃٍ ولامۃٍ وذکرٍ وانثی وَمن الانس
السّمآءِ وَالارضِ وَمن شرّ البریّۃِ وَالبحریۃِ اجمعین وَاعلمو ابصارهم وَالسنتهم
لِسانهم وَایدیهم وَعلّمونی علم الّذی یکون نافعًا وصرفًا علی جمیع العلوم
وَاعطونی رزقًا حلالًا طیبًا وَجلّبتکم لِجلبِ قلوب الخلقِ من الرّجال وَالنساء
الیّ بالمودّۃِ وَالمحبّۃِ وَالصرونی نصرۃً علی سائر الاعداء وَاخبرونی مالی
الحوادثِ الخیرِ وَالشرّۃِ قبل الوقتِ الوقوع وما اطلب من اِخبارِ العالم العجل
العجل العجل السّاعۃِ السّاعۃِ الوَاحا الوَاحا بِحقِ سیّدِ الابرار
محمّد رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم وَالہ وصحبہ وولدہ الشّریف السیدی
محی الدّین حضرتِ الشیخ عبد القادرِ الجیلانی رضی اللہ تعالی عنہ وبحق
سلیمان بن داؤد علیهما السّلام وبرحمتک یا ارحم الرّاحمین۔





# مسان

مسان ایک ایسا مرض ہے جو اکثر اوقات بچوں کو لاحق ہوتا ہے۔ اس کے لاحق ہونے کی وجوہات مختلف ہیں لیکن عام طور پر جادوئی اثرات ہوتے ہیں اور اس میں بچوں کو ہندوانہ طریق سے تیار کردہ مردوں کی راکھ کسی نہ کسی شئے میں رکھ کر کھلا دی جاتی ہے چونکہ اس راکھ پر ساحر یا عامل نے بذریعہ چلہ کشی محنت کی ہوتی ہے اس طرح وہ اس راکھ کے ذریعے انسانی جسم میں اس کے جناتی موکل داخل کر دیتا ہے جو بچے کو دن بدن بیمار اور کمزور سے کمزور تر کرتے چلے جاتے ہیں اور اگر ان کا باقاعدہ علاج نہ کیا جائے تو یہ بچے کی موت کا سبب بھی بن جاتے ہیں۔

## علامات

اس کی علامات میں بچے کا دن بدن سوکھتے چلے جانا اکثر اوقات ہاتھ پاؤں میں تشنج پیدا ہو جانا آنکھوں کے ڈھیلوں کا کھنچ جانا، آنکھوں میں موت کی سی زردی پیدا ہو جانا ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو جانا، مرض کے غلبہ کی صورت میں اکثر بے ہوشی جیسے دورے پڑنا، الٹی سیدھی باتوں کا غلبہ، بچے کا کھانے پینے سے انکار وغیرہ شامل ہیں۔

اس کی عام شکل ام الصبیان (بچوں کو سوکڑا پن) بھی کہلاتی ہے۔ اس مرض میں بچے کے جگر، گردے اور دیگر اعضاء اپنا فعل درست طور پر انجام نہیں دے پاتے اور بچہ علاج معالجے کے باوجود بھی تندرست نہیں ہو پاتا۔

اس مرض کے لاحق ہونے میں اکثر حسد، عداوت، بغض جیسی وجوہات شامل ہوتی ہیں اور مسان کروانے والا اپنی عاقبت کو بھول کر ایسا کام کرواتا ہے جبکہ ساحر یا عامل کا دل تو ویسے ہی پتھریلا اور اپنے انجام سے خالی ہوتا ہے اسے تو صرف اور صرف مال وزر کی ہوس ہی تنگ کرتی ہے اور خوف خدا جیسی شئے اس کے نزدیک تر نہیں پھٹکتی۔

## علاج

ذیل میں مختلف اعمال اس کے علاج کے لئے دیئے جا رہے ہیں۔

## صدقہ

ایسے بچے کا علاج کرنے سے قبل ذیل کا صدقہ دیں اور پھر علاج شروع کر دیں۔

1۔ بچے پیمائش قد کے مطابق ایک عام سفید کپڑا لیں اس میں سوا سیر کالے ماش رکھیں اس پر قدرے ہلدی اور نمک کا چھڑکاؤ کریں سیندور سوا تولہ ملائیں۔ اور اس کے اوپر سورہ جن کا پڑھا ہوا تیل سات قطرے ڈال کر اس کی گٹھری بنالیں اور اس گٹھڑی کو بچے کے سرہانے سوموار کی رات کو رکھ دیں۔ اور منگل علی الصبح اس کو لے جا کر دریا یا نہر میں ان الفاظ کے ساتھ بہادیں۔ یا خواجہ خضر علیہ اسلام یہ سب کچھ آپ کے حوالے:

پھر دریا سے منہ ہاتھ خود بھی دھوئیں اور ایک برتن میں دریا کا پانی لے کر آئیں۔

اس پانی میں قدرے نمک ملائیں اور اس پانی کو گرم کر کے اس کے اوپر سورہ جن شروع سے شططا تک ایک مرتبہ اور چاروں قل تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور اس پانی سے تر کئے ہوئے کپڑے سے بچے کے جسم کو صاف کریں اور اس کپڑے کو بعد میں سادہ پانی میں اچھی طرح صاف کر کے پانی کو کسی برتن میں محفوظ کر لیں۔ دریا کے پانی سے روزانہ صبح و شام سات دن یہ عمل کر کے کپڑے اور محفوظ شدہ پانی کو لے جا کر دریا یا نہر میں بہادیں۔

۱۔ اس کے علاوہ قبلہ رخ بیٹھ کر باوضو حالت میں فجر کی سنت اور فرض کے درمیان پانی یا میٹھی شئے پر اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف کا دم کریں اور بعد از نماز نہار منہ بچے کو مٹھائی یا پانی کھلا پلا دیں۔ اس عمل کو اکتالیس یوم بلا ناغہ جاری رکھیں۔

۲۔ اس کے علاوہ نماز فجر سے فارغ ہونے کے بعد سورہ طارق ایک مرتبہ پڑھ کر مریض کے دائیں کان میں پھونک ماریں۔ اور پھر ایک بار پڑھ کر بائیں کان میں پھونک ماریں۔ اس کے بعد ایک بار پڑھ کر دائیں آنکھ میں اور ایک بار پڑھ کر بائیں آنکھ میں، پھر ایک بار پڑھ کر دائیں نتھنے میں اور ایک بار پڑھ کر بائیں نتھنے میں پھونک لگائیں اس کے بعد ایک مرتبہ پڑھ کر مریض کے منہ پر پھونک لگائیں۔

آخری بار دو مرتبہ سورہ طارق کو پڑھ کر پورے جسم پر دم کریں۔ یہ عمل بھی مسلسل اکتالیس یوم جاری رہے گا۔





۳۔ اس کے بعد ذیل کی آیات باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران و مشک سے لکھیں۔ اور انہی آیات کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر نقش پر دم کریں۔ اور نقش کو موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔

## آیات درج ذیل ہیں

اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ رَبِّیْ وَ رَبِّکُمْ مَا مِنْ دَآبَّۃٍ اِلَّا ھُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِھَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُکُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِہٖٓ اِلَیْکُمْ وَیَسْتَخْلِفُ رَبِّیْ قَوْمًا غَیْرَکُمْ وَلَا تَضُرُّوْنَہٗ شَیْئًا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ○ (ایک مرتبہ)

فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○ اِنَّہٗ لَیْسَ لَہٗ سُلْطٰنٌ عَلَی الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَلٰی رَبِّھِمْ یَتَوَکَّلُوْنَ○ (ایک مرتبہ)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ○ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ○ نَزَّلَ عَلَیْکَ الْکِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْہِ وَ اَنْزَلَ التَّوْرٰۃَ وَالْاِنْجِیْلَ مِنْ قَبْلُ ھُدًی لِّلنَّاسِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ○ (ایک مرتبہ)

آیت الکرسی ایک مرتبہ سورہ فلق اور سورہ والناس ایک ایک مرتبہ

۴۔ دھلے ہوئے تلوں کا مصفا۔ تیل لے کر اس پر سورۃ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ، آیت الکرسی سات مرتبہ پارہ نمبر ۲۳ سے آیت مبارک و الصافات سے لازب تک تین مرتبہ سورہ جن شروع سے شططا تک تین مرتبہ، چہار قل سات سات مرتبہ، درود پاک اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ سِحْرٍ وَ السَّاحِرِیْنَ بِلُطْفِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

بچے کا سر منڈوا دیں اور روزانہ صبح بچے کو پورے جسم پر اس طرح تیل کی مالش کریں۔ کہ جسم کا کوئی حصہ رہ نہ جائے مالش صبح کو کریں اور سہ پہر کو نیم گرم پانی اور صابن سے بچے کو نہلا دیں۔ یہ عمل چالیس روز تک جاری رکھیں۔

۵۔ نہلانے کے بعد بچے کو درود شفاء ذیل گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔

### درود شفاء

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَ دَوَائِہَا وَ عَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَ شِفَائِہَا وَ نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَ ضِیَائِہَا وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ بَارِکْ وَ سَلِّمْ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ وَّ خَلَائِقٍ۔

۲۔ مسان کے علاج کے لئے ذیل کا عمل بھی مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے قبلہ رخ بیٹھ کر باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران و مشک سے ذیل کے اکتالیس نقوش تیار کریں اور ان پر آیت الکرسی اکتالیس مرتبہ اور درود شفاء اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں۔

ہر روز ایک نقش پانی کی بوتل میں ڈالیں اور یہ پانی مسان والے مریض کو دن میں سات مرتبہ بسم اللہ الشافی شفا بحق لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ پڑھ کر پلائیں۔ نقش کا خالی کاغذ سنبھال لیں۔ اور روز نیا پانی بنا کر پلائیں۔

چالیس یوم کے عمل کے بعد چالیس نقوش کو آٹے کی گولیوں میں لپیٹ کر دریا پر جا کر مچھلیوں کے آگے ڈال دیں۔ اکتالیسواں نقش پہلے روز ہی موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

انشاء اللہ العزیز اس عمل سے مسان کا مرض ختم ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے۔ (۳۴)

بحق باللہ العلی العظیم

ہ ۵ دد ۱۱ دد ۱۱ ۱

۳۔ مسان کے لئے ذیل کے عمل بھی مفید ہیں

اس مقصد کے لئے روغن زیتون لیں اور اس پر اکیس مرتبہ سورہ مزمل بمعہ بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف، اکتالیس مرتبہ درود پاک تنجینا پڑھ کر دم کر لیں اور اس تیل





کی مالش بچے کے تمام جسم پر کریں اور دو گھنٹے کے بعد بچے کو نہلا دیں غسل کسی کچی زمین پر کروائیں تا کہ پانی نالی میں نہ بہے۔

انشاء اللہ العزیز اکیس یوم کے عمل مسلسل سے مسان سے چھٹکارا مل جائے گا۔

اس کے ساتھ ہی سورۃ مزمل گیارہ مرتبہ اور درود شریف تنجینا گیارہ مرتبہ کا پانی بھی دم کر کے بنا لیں اور روزانہ بچے کو پانچ مرتبہ تین تین گھونٹ پلائیں۔

مجرب عمل ہے۔

۴۔ مسان کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل بھی مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چار عدد نئی کوری ٹھیکری لیں اس بات کا خیال رہے کہ ان کو پانی قطعی طور پر نہ لگا ہو۔ ان پر ذیل کا نقش اصحاب کہف علیحدہ علیحدہ ٹھیکری پر بنا لیں اور ان ٹھیکریوں کو آگ میں رکھ دیں۔ جب ٹھیکریاں خوب اچھی طرح گرم ہو جائیں۔ ان کو باری باری اٹھا کر بچے کی چار پائی کے چاروں پایوں کے نیچے رکھ دیں۔ اور چار پائی کے نیچے اس جگہ چالیس یوم تک پڑا رہنے دیں۔

جب بچہ تندرست ہو جائے تو ان چاروں ٹھیکریوں کو اٹھا کر دریا یا نہر میں بہا دیں۔ بہاتے وقت یہ الفاظ کہیں یا خواجہ خضرؑ آپ کے حوالے!

اکتالیسویں یوم یہی نقش باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے بنا کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔

چالیس یوم تک مسلسل درود پاک تنجینا اکتالیس مرتبہ پڑھ کر بچے کو دم کرتے رہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۶ | ۱۰۱۰ | ۱۰۲۴ | ۱۰۳۰ |
| ۱۰۲۲ | ۱۰۳۲ | ۱۰۳۴ | ۱۰۱۲ |
| ۱۰۲۶ | ۱۰۲۰ | ۱۰۱۴ | ۱۰۴۰ |
| ۱۰۱۶ | ۱۰۳۸ | ۱۰۲۸ | ۱۰۱۸ |

۵۔ ذیل کا عمل بھی اس مقصد کے لئے مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے ڈیڑھ پاؤ اجوائن سیاہ لیں۔ اس پر پوری سورہ نصر۔ اذا جاء نصر الله و الفتح، سے لے کر توابا...... تک اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں۔ اور اس دم شدہ اجوائن کے چار برابر حصے کر کے بچے کی چار پائی کے چاروں پایوں کے ساتھ ایک ایک پوٹلی بنا کر باندھ دیں۔ پوٹلی باندھتے ہوئے سورہ نصر تین تین مرتبہ پڑھتے ہوئے چار پائی کے اس کونے پر پھونک بھی لگائیں۔ چار پائی چالیس یوم تک اسی جگہ رہے اور اسے اس جگہ سے نہ ہلائیں۔

بعد از چالیس یوم ان چاروں پوٹلیوں کو دریا میں جا کر بہا دیں۔ بہاتے وقت الفاظ یا خواجہ خضرؑ آپ کے حوالے کہیں اور بعد ازاں دریا کے پانی سے اچھی طرح وضو کر کے واپس گھر آئیں۔ اکتالیسویں دن ذیل کا نقش بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ نقش زعفران و مشک سے سفید کاغذ پر بنائیں۔

۷۸۶

یا جبرائیلؑ      یا میکائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٦ | ٩ | ٤ |

یا اسرافیلؑ      یا حی یا قیوم      یا عزرائیلؑ

٦۔ اس مرض کے لئے ذیل کا عمل بھی بے حد مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک پاؤ تیل سرسوں لے کر اس پر آیت ذیل ایک ہزار تیرہ مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں۔ یہ دم بعد از نماز عشاء باوضو حالت میں کریں۔

اس تیل سے روزانہ بچے کو پورے جسم پر مالش رات کو کریں اور صبح کو بچے کو نہلا دیں۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم گیارہ سے اکیس یوم میں بچہ قوی اور تندرست ہو جائے گا۔

## آیت مبارکہ

فَانْظُرْ اِلٰى آثَارِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْيِ





الْمَوْتٰى وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ○

بعد از شفاء و تندرستی اسی آیت مبارکہ کا نقش زعفران و مشک سے سفید کاغذ پر بنا کر بچے کو موم جامہ کر کے پہنچا دیں ہمیشہ کے لئے بچے کی جان اس بیماری سے چھوٹی رہے گی۔

## لب مرگ مسان والے بچے کے لئے مجرب عمل

تھوڑا سا گڑ لے کر اس پر ذیل کے کلمات ۱۶۶۲ مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں۔ اور ان کی سات عدد گولیاں چنے کے برابر بنا لیں۔ اس میں سے ہر روز ایک گولی بعد از نماز فجر نہار منہ بچے کو کھلا دی جائے اور ساتھ ہی اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف پڑھ کر دم کریں۔

کلمات یہ ہیں

اَدْعُوْنَ تَدْعُوْنَ اَبْ زَدَمْ خُشْكِ شُوْ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ از دنیا بروقت و نیز ناپیدا شود بحق لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ.

بوقت درمیان عصر اور مغرب ذیل کا ایک نقش روزانہ، زعفران و گلاب سے کسی سفید کاغذ پر لکھیں اور اس کو پانی میں حل کر کے پانی مریض کو پلا دیں۔ روزانہ کا کاغذ سنبھال کر رکھیں۔ سات یوم تک پانی پلانے کے بعد ان کاغذوں کی آٹے سے گولیاں بنا کر دریا یا نہر میں مچھلیوں کو ڈال دیں۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم بچہ صحت یاب ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے

بسم الله الرحمٰن الرحيم

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۴۲ | ۱۴۵ | ۱۳۱ |
| ۱۴۴ | ۱۳۲ | ۱۳۷ | ۱۴۳ |
| ۱۳۳ | ۱۴۸ | ۱۴۰ | ۱۳۶ |
| ۱۴۱ | ۱۳۵ | ۱۳۴ | ۱۴۶ |

۸۔ ذیل کا عمل اس مقصد کے لئے مجرب اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے بنائیں اور اس کو انہیں آیات کا سات مرتبہ دم کر کے موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ اور روزانہ انہی آیات کا ورد گیارہ مرتبہ کر کے بچے کو دم کریں سات یوم کے بعد اس نقش کو گلے سے اتار کر اس کا پانی بنائیں اور اس میں سے بچے کو غسل صحت دیں۔ آٹھویں روز نیا نقش بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ اس طریق سے تین ہفتے مسلسل عمل سے بچہ مکمل طور پر صحت یاب ہو جائے گا بعد از شفاء حسب توفیق نیاز و شیرینی آقا حضور ﷺ پیش کر کے بچوں میں تقسیم کر دیں۔

نقش یہ ہے (۳۸)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم








۹۔ ذیل کا عمل بھی مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے زیتون کا تیل لے کر اس پر بعد از نماز ظہر سورہ یٰسین سات مرتبہ اس طریقے سے پڑھ کر دم کریں۔ کہ یٰس والقران الحکیم و بحق سلام و قولا من رب رحیم کی تکرار ۲۷ مرتبہ اس آیت مبارکہ پر پہنچنے پر کر کے اور اس کے بعد سورہ یٰسین کو مکمل کرے اس طرح دم شدہ تیل سے اس کے پورے جسم کی مالش کریں اور اسی آیت مبارکہ کے اکتالیس نقش ذیل تیار کریں ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور روزانہ ایک نقش کا پانی بنا کر مریض کو پلائیں انشاء اللہ العزیز صحت یابی ہوگی۔

نقش

۷۸۶

| س | ل | ا | م |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۳۸ | م | ۳۱ |
| ۲۸ | ۳ | ۳۲ | ۸ ح |
| ۲۹ | ۶ | ۲۷ | ۲ |

۱۰۔ ذیل کا عمل بھی بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے ذیل کا نقش بنا کر اس پر اسی آیت مبارکہ کا ایک سو ایک مرتبہ دم کر کے موم جامہ کریں اور بچے کے سیدھے بازو یا گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

آیت مبارکہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ بِسْمِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

# مسان کی شکار عورتوں کے لئے

ایسی عورتیں جن کو مسان کھلایا گیا ہو اور اس کے بچے پیدا ہوتے ہی اس بیماری کا شکار ہو کر مر جاتے ہوں۔ اور زندہ نہ رہتے ہوں۔ تو ایسے میں ذیل کے اعمال بے حد مجرب اور نافع ہیں جن سے یہ شکایت ہمیشہ کے لئے دور ہو جاتی ہے۔

۱۔ ذیل کی آیات کو زعفران و گلاب سے کسی سفید کاغذ پر لکھ کر بچے کے پیدا ہوتے ہی اس کے گلے میں ڈال دیں اور بچے کا ہاتھ لگوا کر گیارہ روپے فقراء میں خیرات کر دیں آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ وَ خَابَ كُلُّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ٥ مِّنْ وَّرَائِهٖ جَهَنَّمُ وَ يُسْقٰى مِنْ مَّآءٍ صَدِيْدٍ ٥ يَّتَجَرَّعُهٗ وَلَا يَكَادُ يُسِيْغُهٗ وَ يَاْتِيْهِ الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّمَا هُوَ بِمَيِّتٍ وَ مِنْ وَّرَآئِهٖ عَذَابٌ غَلِيْظٌ

۲۔ جب عورت کو حمل کے تین ماہ ہو جائیں۔ تو کچے نیلے سوت کے اکتالیس دھاگے لے کر جو عورت کے قد کے برابر ہوں ان دھاگوں پر سورہ الطارق اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اکتالیس عدد گرہیں اس طرح لگائیں کہ ہر بار گرہ لگاتے ہوئے دھاگے پر پھونک لگائیں۔ بعد میں پورے دھاگہ پر سورہ والطارق کو تین مرتبہ پڑھ کر مکمل طور پر پھونک لگائیں اس دھاگے کو عورت اپنی کمر میں باندھ لے اور اس کی حفاظت کرے۔

اگر اس دوران کبھی جماع کرنے کی ضرورت پیش آئے تو اس دھاگے کو کھول کر علیحدہ رکھ دیں اور بعد از غسل دوبارہ پہن لے۔ زچگی کے فوری بعد اس دھاگے کو بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ بچہ کو مسان کی شکایت کبھی بھی نہ ہوگی اور بچہ تندرست رہے گا بے حد مجرب عمل ہے۔

۱۔ جب عورت کو تین ماہ کا حمل ہو جائے تو اکتالیس عدد نیلے رنگ کے دھاگے اکتالیس عدد عورت کے قد کے برابر لے کر ان پر سورہ یٰسین مبین در مبین پڑھ کر ہر مبین پر ایک ایک گرہ لگاتے جائیں۔ اس طرح تین مرتبہ سورہ یٰسین سادہ پڑھ کر دم کریں۔ اور اس دھاگے کو عورت اپنی کمر میں باندھ لے۔ زچگی کے فوری بعد اس دھاگے کو بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ بچہ صحیح و سلامت تندرست و توانا رہے گا۔





جب عورت کو تین ماہ کا حمل ہو جائے تو اکتالیس عدد سات سفید دھاگے کچے ریشم کے عورت کے قد کے برابر لے کر ان پر باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر ہر بار ایک گرہ لگائے اس طرح کل گیارہ گرہیں لگائے اور بعد میں اس پر سات مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر دم کرے۔ اور اس دھاگے کو عورت اپنی کمر پر باندھیں۔ بعد از زچگی اس دھاگے کو اتار کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ بے حد مجرب عمل ہے۔

جب عورت کا حمل تین ماہ کا ہو جائے تو ذیل کے نقش اور عبارت کو باوضو حالت میں کسی سفید کاغذ پر زعفران اور مشک سے لکھ کر کالے ڈورے میں موم جامہ کر کے بند کریں اور عورت اپنی کمر پر اس طریق سے باندھے۔ کہ نقش عورت کے رحم کے اوپر آئے۔

مجامعت یا صحبت کی صورت میں اس نقش کو اتار دیں۔ اور بعد از غسل پھر کمر پر باندھ لیا جائے۔ بعد از زچگی اس نقش کو نئے ڈورے اور کپڑے میں بند کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ اور حسب توفیق نیاز تقسیم کر دیں۔ نقش بمعہ عبارت حسب ذیل ہے۔

نقش

٧٨٦

| ١٧ | ٣١ | ٢٨ | ٢٤ |
|---|---|---|---|
| ٢٩ | ٢٣ | ١٨ | ٣٠ |
| ٢٢ | ٢٦ | حاملہ اور حاملہ کی ماں کا نام | ١٩ |
| ٣٢ | ٢٠ | ٢١ | ٢٧ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّيْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِيْ بَطْنِيْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّيْ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ الٰہی بحرمت سورہ یوسف الٰہی بحرمت سورہ ہود، الٰہی بحرمت سورہ یونس، الٰہی بحرمت سورہ مزمل الٰہی بحرمت سورہ مدثر، الٰہی بحرمت سورہ تکویر، الٰہی بحرمت سورہ والشمس الٰہی بحرمت قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ لَاۤ اَعْب

مَا تَعْبُدُوْنَ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ

الٰہی بحرمت لئنہا انچہ مسان و مسانی در وجود فلاں بنت فلاں (حاملہ اور اس کی ماں کا نام لکھیں) مسطوطہ شدہ باشد دفع شد

۲۔ جب عورت حاملہ ہو جائے تو سیاہ مرچ و سیاہ اجوائن لے کر اس پر سورہ وَالشَّمْسِ وَالضُّحٰهَا بمعہ بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ اور درود شریف شفا اول و آخر اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کرلیں۔ حاملہ عورت روزانہ صبح نہار منہ تین دانے سیاہ مرچ اور قدرے اجوائن کھایا کرے۔ یہ عمل زچگی تک اور اس کے بعد بچے کے دودھ چھوٹنے تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ العزیز الحکیم اس عمل سے بچہ صحیح و سلامت پیدا ہوگا۔ اور کبھی بھی مسان کا شکار نہ ہوگا۔

نوٹ: جب پہلی مرچیں اور اجوائن ختم ہو جائے تو دوبارہ اس طریق پر بنالی جائیں۔





# نظر بندی، نظر لگنا یا لگانا

## نظر بد کی حقیقت

۱۔ بقول حافظ ابن کثیر: نظر بد سے مراد کسی انسان کا اپنے جیسے کسی بھی دوسرے انسان، دوست، احباب، بچے وغیرہ کو دشمنی یا حسد کی نگاہ وارادہ سے بغور دیکھنا کہ اس ارادہ کی نگاہ کی تاثیر سے اس شخص پر اثر ہو جائے اور وہ اس وجہ سے بیمار پڑ جائے۔

اور یہ کہ نظر بد کا اللہ کے حکم سے لگنا اور اثر انداز ہونا حق ہے۔ (تفسیر ابن کثیر)

۲۔ بقول حافظ ابن حجر: خبیث الطبع انسان کا اپنی حاسدانہ نظروں سے دوسرے کو نقصان پہنچانا۔

۳۔ بقول حافظ ابن قیم

''اللہ تعالیٰ نے جسموں اور روحوں میں مختلف طاقتیں اور طبعیتیں پیدا کر دی ہیں اور ان سے کئی خواص اور اثر انداز ہونے والی کیفیات ودیعت کی ہیں اور کسی بھی عقلمند کے لئے یہ ممکن ہی نہیں ہے کہ وہ جسموں میں روحوں کی تاثیر سے انکار کرے کیونکہ یہ چیز خود دیکھی اور محسوس کی جاسکتی ہے۔

جیسے کسی انسان کا کسی شخص کے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی سرخ ہو جانا یا دشمن پر نظر پڑتے ہی، پیلا ہو جانا ہے اور یہ سب کمال روحوں کی تاثیر سے ہوتا ہے۔

چونکہ روحیں اپنی طبیعتوں، طاقتوں، کیفیتوں اور اپنے خواص کے اعتبار سے مختلف ہوتی ہیں اور ان میں سے زیادہ حسد کرنے والی روح وہ ہوتی ہے جو دوسری کو اذیت پہنچا کر خوش ہوتی ہے اس لئے اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں حسد کرنے والے سے پناہ مانگی ہے اور یہ ایسی شئے ہے جس سے حقیقت میں انسانیت سے خارج انسان ہی انکار کر سکتا ہے۔

اسی لئے قرآن پاک میں نظر بد کے متعلق یوں فرمان ہوتا ہے۔

وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَ یَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ

ترجمہ: ''اور قریب ہے کہ کافر اپنی تیز نگاہوں سے آپ کو پھسلا دیں جب کبھی قرآن کو سنتے ہیں اور کہہ دیتے ہیں، یہ تو ضرور دیوانہ ہے۔''

بقول حافظ ابن کثیرؒ

''اگر تیرے لئے اللہ کی حفاظت وحمایت نہ ہوتی تو ان کافروں کی حاسدانہ نظروں سے تو نظر بد کا شکار ہو جاتا۔''

ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ:

''نظر بد سے اللہ کی پناہ طلب کیا کرو کیونکہ نظر بد کا لگنا حق ہے۔''

''نظر بد کا لگنا حق ہے۔ اور انسان کو اونچے پہاڑ سے نیچے گرا سکتی ہے۔''

''نظر بد انسان کو موت تک اور اونٹ کو ہانڈی تک پہنچا دیتی ہے۔''

''اللہ کی قضاء و تقدیر کے بعد سب سے زیادہ اموات نظر بد کی وجہ سے میری امت میں ہونگی۔''

اس لئے آپ ﷺ کا ارشاد ہے۔

''نظر بد کے معاملے میں دم کیا کرو۔'' (عن عائشہ صدیقہؓ از بخاری شریف)

## نظر بند اور حسد میں فرق

۱۔ ہر نظر لگانے والا حاسد ہوتا ہے اور ہر حاسد نظر لگانے والا نہیں ہوتا۔

۲۔ حسد، بغض اور کینے کی وجہ سے ہوتا ہے اور حاسد کی خواہش یہ ہوتی ہے کہ دوسروں کو ملی ہوئی نعمت اسے مل جائے جب کہ نظر بد کا سبب حیرت، پسندیدگی اور کسی چیز کو بڑا سمجھنا ہے۔

۳۔ حاسد کسی متوقع کام کے متعلق حسد کرتا ہے جبکہ نظر لگانے والا کسی موجود چیز ہی کو نظر لگاتا ہے۔

۴۔ انسان اپنے آپ سے حسد نہیں کر سکتا اپنے آپ کو نظر بد لگا سکتا ہے۔

انسانی نظر بدی سے بچاؤ کے لئے فرمان رسول اللہ ﷺ یہ ہے کہ کسی بھی شئے کو دیکھنے اور پسند کرنے پر ''ماشاء اللہ'' اور بارک اللہ کے الفاظ بولے جائیں تا کہ اس کی نظر استحسان کا برا اثر نہ ہو اور ایسی نظر بد کی نشانی ماتھے پر سیاہ نشان کا ہونا ہے۔ (عن ابو سعید خذریؓ ام سلمہؓ)





## علاج

ذیل میں دیئے گئے طریقے اور اعمال اس کے علاج کے لئے بے حد کارگر اور مفید طلب ہیں۔

۱۔ بفرمان رسول پاک ﷺ

''جس شخص کی نظر لگی ہو۔ اگر اس کا پتہ چل جائے تو اسے غسل کرنے کا حکم دیا جائے اور پھر جس پانی سے وہ غسل کرے اس پر پانی کو نظر بد سے متاثر شخص کے اوپر سے بہا دیا جائے اس سے نظر بد سے نجات مل جاتی ہے۔

۲۔ مندرجہ ذیل کلمات اگر مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر پڑھ کر دم کیا جائے تو بھی نظر بد ختم ہو جاتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْکَ وَاللّٰهُ يَشْفِيْکَ مِنْ کُلِّ دَاءٍ يُؤْذِيْکَ وَ مِنْ کُلِّ نَفْسٍ اَوْ عَيْنٍ بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْکَ اور بِسْمِ اللّٰهِ يُبْرِيْکَ مِنْ کُلِّ دَاءٍ يَشْفِيْکَ وَ مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ وَ مِنْ شَرِّ کُلِّ ذِيْ عَيْنٍ (سات سات مرتبہ)

۳۔ نظر بد کے شکار شخص کے سر پر اپنا دایاں ہاتھ رکھیں اور پھر سورہ اخلاص، سورہ فلق، سورہ والناس سات سات مرتبہ اور ذیل کے کلمات سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّاسِ اَذْهِبِ الْبَاسَ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَاشِفَاءَ اِلَّاشِفَاؤُکَ شِفَاءً لَايُغَادِرُ سَقَمًا۔

۴۔ بفرمان نبوی ﷺ (عن حضرت معمرؓ از مسلم و بخاری)

عطر کی شیشی لے کر اس پر سورہ فاتحہ ایک مرتبہ، سورہ اخلاص ایک مرتبہ، معوذتین ایک مرتبہ، آیت الکرسی، ایک مرتبہ باوضو حالت میں زعفران وگلاب سے سفید کاغذ یا سفید ریشمی پارچہ پر لکھیں اور سات مرتبہ انہی سورتوں کا دم عطر کے اوپر بھی کریں اور اس عطر کو اس کاغذ یا ریشمی پارچہ میں لپیٹ کر رکھ دیں جس کسی کو بھی نظر بد لگ گئی ہو۔ روئی سے ذرا سا عطر اس شخص کے ماتھے پر لگا دیں فوراً نظر بد سے آرام آ جائے گا۔

۵۔ نظر بد سے بیمار شخص کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

باوضو حالت میں سورہ فاتحہ ایک مرتبہ، آیت الکرسی سات مرتبہ، چاروں قل سات

سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ پھر دعا ذیل اللہ تعالیٰ کے حضور مانگ کر ایک چھری پر پہلا کلمہ تین مرتبہ اور سات مرتبہ آیت الکرسی اور اول و آخر درود پاک شفاء سات سات مرتبہ پڑھ کر بیمار اپنے گھر کے داخلی دروازے سے کچھ دور اس چھری سے دو گہری لکیریں کھینچ دے۔ اور دروازے کے عین سامنے ایک چھوٹی سی ڈھیری مٹی کی بنا کر اس پر اینٹ رکھ دے۔ اس عمل سے فوراً شفایابی حاصل ہو جائے گی اور آئندہ کے لئے نظر بد سے محفوظ و مامون بھی ہو جائے گا۔

دعا یہ ہے:

اِلٰی صَمَدِیْ مِنْ عِنْدِکَ مَدَدِیْ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

۶۔ اگر کسی کو غیر مرئی مخلوق، جن، بھوت، پری، ڈائن وغیرہ کی نظر بد لگ جائے تو ذیل کا عمل بے حد مجرب ہے۔

ایک دو فٹ لمبی چھڑی لے کر اس کو پاک صاف کر لیں۔ اور اس پر اکتالیس مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر درود شفاء گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور بسم اللہ شریف سات سو چھیاسی مرتبہ بھی پڑھ کر دم کریں۔

اس چھڑی کو مریض کے سایہ میں گاڑ دیں۔ مریض تھوڑی دیر میں ہی تندرست ہو جائے گا۔

۷۔ مریض کے سر پر اپنا دایاں ہاتھ رکھ کر ذیل کا عمل دن میں تین مرتبہ کرنے سے شفایابی حاصل ہو جاتی ہے۔

بِسِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَیْنَا وَ عَیْنُ اللّٰہِ نَاظِرَۃٌ اِلَیْنَا بِحَوْلِ اللّٰہِ لَا یُقْدَرُ عَلَیْنَا وَاللّٰہُ مِنْ وَّرَآئِھِمْ مُّحِیْطٌ بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ

۸۔ نظر بد کے لئے ذیل کا عمل بھی بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے معوذتین بمعہ اول و آخر درود شریف شفاء سات سات مرتبہ ہر ایک پڑھ کر دم کریں اور ذیل کی آیات و دعا کا نقش زعفران و گلاب سے باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر بنائیں اور اس پر اسی آیت و دعا کو گیارہ دفعہ پڑھ کر دم کریں اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔





دعا و آیت یہ ہے۔

یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّ ھَامَّۃٍ وَّ عَیْنٍ لَّامَّۃٍ

۹۔ ذیل کی آیات مبارکہ کا دم بھی بے حد نافع اور مفید ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَکْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ھَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ کَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْکَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّھُوَ حَسِیْرٌ وَ اِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِھِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّہٗ لَمَجْنُوْنٌ وَ مَا ھُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ۔

گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے نظر بد کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔

۱۰۔ ذیل کا عمل بھی بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء مریض کو چارپائی پر لٹا کر اس کے دائیں کان میں ذیل کی آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھ کر پھونک لگائیں اس آیت مبارکہ کو ایک مرتبہ بسم اللہ شریف کے ساتھ اور بیس مرتبہ بغیر بسم اللہ شریف پڑھنا ہے۔ پھر مریض کی کروٹ بدلوا کر چاروں قل شریف دو دو مرتبہ پڑھ کر مریض کے بائیں کان میں پھونک ماریں۔ وقت معینہ پر تین دن تک اس عمل سے مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

## آیت مبارکہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَی اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ ○ وَ مَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰہِ اِلٰـھًا اٰخَرَ لَا بُرْھَانَ لَہٗ بِہٖ فَاِنَّمَا حِسَابُہٗ عِنْدَ رَبِّہٖ اِنَّہٗ لَا یُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ وَ قُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَ اَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ○

۱۱۔ نظر بد کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل بھی بے حد مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ الھمزہ اکیس مرتبہ پڑھ کر مریض کو سات دن تک دم کرنے سے مریض ہمیشہ کے لئے نظر بد سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

۱۲۔ نظر بد کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل بھی مفید ہے۔

ذیل کی آیات مبارکہ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ مریض شفایاب ہو جائے گا۔

وَمَآ اَنۡفَقۡتُمۡ مِّنۡ نَّفَقَةٍ اَوۡ نَذَرۡتُمۡ مِّنۡ نَّذۡرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعۡلَمُهٗ ؕ وَ مَا لِلظّٰلِمِيۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ ۝

۱۳۔ جو بچہ بار بار نظر بد کا شکار ہو جاتا ہے اس کے لئے نقش ذیل بے حد مفید ہے۔

اس نقش کو زعفران و گلاب سے باوضو حالت میں بنا کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں بچہ کبھی بھی نظر بد کا شکار نہ ہوگا۔

نقش

یاغفور

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

یاغفور یاغفور

یاغفور

۱۴۔ نظر بد کے لئے ذیل کا عمل بھی بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ذیل کا نقش سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے بنائیں اور اس پر اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کر لیں۔

اس کو لاعلاج نظر بد والے کے گلے میں ڈال دیں۔ فوری طور پر نظر بد سے نجات مل جائے گا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رب العالمین | الحمدلله | الرحمن | بسم الله | بسم الله |
| وایاک نستعین | ایاک نعبد | یوم الدین | مالک | الرحمن الرحیم |
| علیهم | انعمت | صراط الذین | المستقیم | اهدناالصراط |
| امین | الصالین | ولا | الیهم | غیر المغضوب |

رحمن شافی رحیم شافی کل شافی





۱۵۔ جس جانور کو نظر بد لگ جائے تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے تھوڑا سا گوندھا ہوا آٹا خمیر کر کے اس میں قدرے نمک ملا کر اس ذیل کی آیات اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس جانور کو کھلائیں۔ فوراً اس کی نظر بد ختم ہو جائے گی۔

**آیت مبارکہ:**

وَاِنَّ لَكُمۡ فِى الۡاَنۡعَامِ لَعِبۡرَةً ؕ نُسۡقِيۡكُمۡ مِّمَّا فِىۡ بُطُوۡنِهٖ مِنۡۢ بَيۡنِ فَرۡثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيۡنَ ۝

(بحوالہ جادو کی تاریخ)

# اللہ تعالیٰ کے اسمائے مبارکہ کے اوصاف

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1 | الملک | بااختیار بادشاہ | 90 | مشترک |
| 2 | القدوس | پاک ذات | 170 | جمالی |
| 3 | السلام | ہمیشہ قائم رہنے والا | 131 | جمالی |
| 4 | المومن | بے خوف، امن کرنے والا | 136 | جمالی |
| 5 | المھیمن | سچا شاہد | 145 | جمالی |
| 6 | العزیز | غالب | 94 | جمالی |
| 7 | الجبار | زور آور | 206 | جلالی |
| 8 | المتکبر | بڑائی والا | 662 | جلالی |
| 9 | الخالق | پیدا کرنے والا | 731 | جلالی |
| 10 | الباری | زمانہ کا خالق | 213 | مشترک |
| 11 | المصور | صورتیں بنانے والا | 236 | جمالی |
| 12 | الغفار | بخشنے والا | 1281 | جمالی |
| 13 | القھار | ظالموں پر قہر کرنے والا | 306 | جلالی |
| 14 | الوھاب | بخشنے والا | 14 | جمالی |
| 15 | الرزاق | روزی دینے والا | 308 | جمالی |
| 16 | الفتاح | کھولنے والا | 489 | جمالی |
| 17 | العلیم | سب کچھ جاننے والا | 150 | جمالی |
| 18 | القابض | قبض کرنے والا | 902 | جلالی |
| 19 | الباسط | کھولنے والا | 72 | جمالی |
| 20 | الرافع | بلند کرنے والا | 351 | جمالی |





| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 21 | الخافض | نیچے کر دینے والا | 1481 | جلالی |
| 22 | المعز | عزت دینے والا | 117 | جمالی |
| 23 | السمیع | سب کچھ سننے والا | 180 | جمالی |
| 24 | البصیر | دیکھنے والا | 302 | جمالی |
| 25 | الحکیم | صاحب حکمت | 78 | جلالی |
| 26 | العدل | منصف | 104 | مشترک |
| 27 | اللطیف | پاک ذات | 129 | جمالی |
| 28 | الخبیر | سب کچھ سے خبردار | 812 | جمالی |
| 29 | الرقیب | محافظ حقیقی | 312 | جمالی |
| 30 | المجیب | دعا قبول کرنے والا | 95 | جمالی |
| 31 | الواسع | بہت مہربان | 137 | جمالی |
| 32 | الحکم | کام سنوارنے والا | 68 | جمالی |
| 33 | الودود | نیکوں کو دوست رکھنے والا | 20 | جمالی |
| 34 | المعظم | سب سے عظیم بزرگ | 105 | جمالی |
| 35 | الغفور | بخشنے والا | 1286 | جمالی |
| 36 | الشکور | شکر قبول کرنے والا | 526 | جمالی |
| 37 | العلی | برتر سے برتر | 110 | جمالی |
| 38 | الکبیر | سب سے بڑا | 232 | جمالی |
| 39 | الحفیظ | حفاظت کرنے والا | 997 | جمالی |
| 40 | المقیب | قوت دینے والا | 75 | جمالی |
| 41 | الحسیب | حساب کرنے والا | 80 | مشترک |

| 42 | الجلیل | عظمت والا | 73 | جلالی |
|---|---|---|---|---|
| 43 | الکریم | کرم کرنے والا | 270 | جلالی |
| 44 | المجید | بزرگی والا | 57 | جلالی |
| 45 | الباعث | بھیجنے والا رسولوں کا | 573 | مشترک |
| 46 | الشہید | مردوں کو زندہ کرنے والا | 219 | مشترک |
| 47 | الحق | سچا گواہ | 108 | جمالی |
| 48 | الحمید | سراہا گیا | 62 | جمالی |
| 49 | المحصی | شمار کرنے والا | 148 | جمالی |
| 50 | المبدی | دوبارہ کرنے والا | 56 | جلالی |
| 51 | المعید | وعدہ کرنے والا | 124 | جلالی |
| 52 | المحی | زندہ کرنے والا | 68 | جمالی |
| 53 | الممیت | مارنے والا | 490 | جمالی |
| 54 | الحی | زندہ کرنے والا | 68 | جمالی |
| 55 | الواحد | اکیلا واحد | 14 | جلالی |
| 56 | الاحد | اکیلا | 13 | جلالی |
| 57 | الصمد | پاک، بے نیاز | 134 | جلالی |
| 58 | القادر | طاقتور، مقدور والا | 305 | جلالی |
| 59 | المقتدر | قوی تقدیر بنانے والا | 477 | جلالی |
| 60 | المقدم | سب سے قدیم موجود | 846 | جلالی |
| 61 | الاول | سب سے اول موجود ہونیوالا | 37 | جلالی |
| 62 | الآخر | آخر تک رہنے والا | 1008 | جلالی |





| 63 | الباطن | چھپا ہوا، پوشیدہ | 62 | جلالی |
|---|---|---|---|---|
| 64 | الظاہر | ظاہر و باہر | 1106 | مشترک |
| 65 | الوالی | وارث | 47 | مشترک |
| 66 | المتعالی | بزرگ و برتر | 551 | مشترک |
| 67 | البر | بھلائی کرنے والا | 202 | جمالی |
| 68 | التواب | توبہ قبول کرنے والا | 409 | جمالی |
| 69 | المغنی | بے نیاز کرنے والا | 1060 | مشترک |
| 70 | المنعم | نعمت والا | 200 | مشترک |
| 71 | النعیم | نعمت دینے والا | 170 | جمالی |
| 72 | العفو | معاف کرنے والا | 156 | جمالی |
| 73 | الرئوف | مہربان، درگزر کرنے والا | 280 | جمالی |
| 74 | مالک الملک | مخلوق کا مالک | 212 | جلالی |
| 75 | ذوالجلال | صاحب جلال | 801 | جلالی |
| 76 | والاکرم | بزرگی والا | 299 | جلالی |
| 77 | الرب | پالنے والا | 202 | جمالی |
| 78 | المقسط | انصاف کرنے والا | 209 | جمالی |
| 79 | الجامع | اکٹھا کرنے والا | 114 | مشترک |
| 80 | الغنی | بے پرواہ | 1100 | جمالی |
| 81 | المعطی | عطا کرنے والا | 129 | جمالی |
| 82 | المانع | روکنے والا | 161 | جلالی |
| 83 | الضار | ضرر کرنے والا | 2002 | جلالی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 84 | النور | روشن کرنے والا | 256 | مشترک |
| 85 | الھادی | ہدایت دینے والا | 256 | جمالی |
| 86 | النافع | نفع دینے والا | 201 | جمالی |
| 87 | البدیع | نیا پیدا کرنے والا | 86 | مشترک |
| 88 | الباقی | باقی رہنے والا | 113 | جمالی |
| 89 | الوارث | میراث والا | 707 | جلالی |
| 90 | الرشید | ہدایت دینے والا | 514 | مشترک |
| 91 | الصبور | بدلہ لینے میں صبر کرنے والا | 296 | جلالی |
| 92 | القوی | سب سے طاقتور | 116 | جلالی |
| 93 | الوکیل | کارساز | 69 | جمالی |
| 94 | المتین | زبردست،توانا | 500 | جلالی |
| 95 | الوالی | نیکوں کا مددگار | 46 | جمالی |

سورہ جن روحانی علاج کے سلسلہ میں بہت اہم ہے۔ جو شخص اس کا عامل بننا چاہتا ہو اسے ہر وقت درود شریف اور اللہ کے اسماء کے ذکر کے ساتھ روزانہ رات کو ایک وقت متعینہ پر اس سورت کا درود شریف پڑھ کر جس جگہ بیٹھے وہاں حصار کھینچے۔ یعنی آیت الکرسی کے ساتھ سورہ جن بھی حصار کھینچنے کے دوران پڑھے اور یہ سورہ ایک سو ایک بار پڑھے۔ یہ اکیس روز کا عمل ہے۔

وقت اور تعداد کی پابندی اکیس روز ہے۔ پھر روزانہ ایک بار کسی وقت بھی پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ عامل ہو جائے گا۔ پھر ان مریضوں کو جنہیں جنات تنگ کرتے ہوں، یہ سورہ پڑھ کر دم کر کے دے۔ اگر مریض عامل کے پاس ہو تو اس پر دم بھی کر دے۔ یہ پانی گیارہ روز دم کر کے مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

اللہ کے اسمائے گرامی میں سے جلالی صفت والے اسماء کو الگ لکھ کر جنات زدہ مریضوں کے لیے





کام میں لا سکتا ہے۔

عام مریضوں کے لیے اللہ کے صفاتی نام جن کی تاثیر جمالی ہے انہیں پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا بھی جائے اور دم بھی کر دیا جایا کرے۔

جن مریضوں کے حالات میں کبھی جنات کے اثرات دکھائی دیں اور کبھی عام مریض معلوم ہوں، ان کو اللہ کے ان اسماء کو پڑھ کر جن اسماء کی صفت مشترک ہے، پانی بھی دیا جائے اور دم بھی کیا جائے۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## نماز کی پابندی لازم ہے!

تمام مریضوں کو نماز کی پابندی کی سختی سے تاکید کی جائے۔ مریض اور ان کے لواحقین سے پہلے یہ پوچھا جائے کہ مریض نماز پڑھتا ہے یا نہیں؟

اگر نہ پڑھتا ہو تو سختی سے نماز کی تاکید کی جائے۔ یہ تعویذ بھی باندھنے کے لیے دیا جائے۔

نقش (۴۳) بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| قل | ھو اللہ | الاحد | اللہ الصمد |
| ھو اللہ | احد | اللہ الصمد | لم یلد |
| احد | اللہ الصمد | لم یلد | ولم یو لد |
| اللہ الصمد | لم یلد | ولم یو لد | ولم یکن اللہ کفواً |

## اللہ کے اسم ذات کے متعلق عمل

حسب ذیل انداز میں ایک گول دائرہ فل سکیپ کاغذ پر بنایا جائے جو بہت نمایاں ہو۔

# اللہ

اسے ایک کمرے میں جو آپ کا اپنا کمرہ ہو اس میں دیوار پر ڈیڑھ فٹ زمین سے اونچا چسپاں کر دیا جائے اور روزانہ ایک متعین وقت پر اس پر نظر رکھی جائے جس مصلے پر آپ بیٹھیں وہ دیوار سے ایک فٹ کے فاصلے پر ہو۔ پلک کم سے کم جھپکیں۔ یہ عمل روزانہ جاری رہے اور وقت میں بتدریج اضافہ کیا جاتا رہے۔

ایک روز کے بعد ہی اللہ کے لفظ سے روشنی کی کرنیں نکلتی معلوم ہوں گی اور غائب ہوتی رہیں گی۔

جب یہ عمل جاری رہے گا تو ہفتہ عشرے میں کرنیں غائب نہ ہوں گی جب بھی دیکھیں گے کرنوں کا ہالہ سا معلوم ہوگا۔ یہاں تک کہ ایک دن ایسا آجائے گا کہ روشنی اتنی تیز ہو جائے گی کہ جیسے سورج کی روشنی ہوتی ہے۔ جب اس کی طرف دیکھنا ممکن نہ رہے تو جان لیں کہ عمل مکمل ہو گیا۔ پھر آپ جس مرض کے لیے بھی دم کر کے پانی پلائیں گے اور مریض پر بھی اللہ حافظ، اللہ شافی، اللہ کافی پڑھ کر دم کریں گے تو مفید ثابت ہوگا۔

## اگر اولاد نہ ہوتی ہو

جن لوگوں کے گھر اولاد نہیں ہوتی، وہ اس بات کو چیک کرا لیں کہ دونوں میاں بیوی صحت مند ہیں ۔میاں کی مردانہ قوت ٹھیک ہے اور بیوی کے ماہانہ حیض میں کوئی خرابی تو نہیں ہے۔ اگر خرابی ہے تو اس کا طبی علاج کروائیں پھر بھی بچے نہ ہوں تو پھر وہ اللہ معطی اللہ قادر اللہ شافی کی روزانہ تین تسبیح سونے سے پہلے ایک وقت مقررہ پر اکیس روز پڑھے۔ کوشش کرے کہ باوضو رہے اور دن میں اللہ کے ذکر میں مشغول رہے۔ ان شاء اللہ، انہیں اللہ کی جناب سے بچہ عطا ہوگا۔ اگر خدانخواستہ پہلے





اکیس دن میں مراد پوری نہ ہو تو دس گیارہ دن کا ناغہ کر کے پھر اکیس دن اسی عمل کو دہرائیں۔ امید ہے کہ ان کی اہلیہ حاملہ ہو گی۔ اگر خدانخواستہ دوسرے مرحلہ میں بھی امید بر نہ ہو تو گیارہ دن کے ناغہ کے بعد تیسری بار یہی عمل دہرائیں۔ وظیفہ سے فراغت کے بعد بارگاہ رب العالمین میں رو رو کر اپنے مقصد کے لئے دعا بھی روزانہ مانگیں۔ تیسری بار بھی اگر مراد پوری نہ ہو تو صبر کریں شائد اسی میں بہتری ہو۔

## شیر خوار بچوں کا علاج

شیر خوار بچے اگر بیمار ہو جائیں تو ان کو موسم کے اثرات سے بھی بچانے کا اہتمام کریں۔ طبی امداد بھی دیں اور یہ نقش ان کے گلے میں لکھ کر ڈال دیں۔ ان شاء اللہ بچہ محفوظ رہے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۱۳ | ۳ | ۲۴ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳ | ۶۱ | ۳۴ | ۱۷ |
| ۱۲۴ | ۷۱ | ۱۳۴ | ۱۸ |
| ۱۲ | ۹ | ۹ | ۳ |

لا یرون فیھا شمسا ولا زمھریرا

## کلمہ شریف کا تعویذ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| لا | الہ | الا | اللہ |
|---|---|---|---|
| الہ | الا | اللہ | محمد |
| الا | اللہ | محمد | اللہ |
| اللہ | محمد | رسول | اللہ |

## کلمہ شریف کے تعویذ کا عامل بننے کی شرط

اس تعویذ کا عامل ہونے کے لئے ضروری ہے کہ صبح نماز فجر اور تلاوت قرآن پاک سے فراغت کے بعد ایک وقت متعینہ پر کم از کم پندرہ تعویذ لکھے اور ایک ہفتے کے بعد ان تعویذوں کو آٹے میں گوندھ کر پانچ پانچ تعویذ آٹے کی ایک گولی میں بند کر دے۔ پھر ان سب گولیوں کو دریا یا ایسے تالاب میں جہاں مچھلیاں ہوں، ڈال دے تاکہ مچھلیاں ان گولیوں کو کھا جائیں۔ کم از کم ایک ہزار تعویذ اس طرح لکھ کر جب دریا یا تالاب کی نذر کرے گا تو عامل ہو جائے گا۔ پھر جس مریض کو لکھ کر دے گا انشاء اللہ صحت ہوگی۔ تعویذ لکھنے میں عدد طاق کو ملحوظ رکھنا چاہیے۔

## پینے کے لیے تعویذ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |
| | بحق یا سبوح | |

اس تعویذ کو بھی کلمہ شریف والے تعویذ کے ساتھ اسی مقدار میں لکھتے رہیں اور ساتھ ہی آٹے کی گولیوں میں رکھ کر دریا یا تالاب میں ڈالتے رہیں۔ جس مریض کو کلمہ شریف والا تعویذ باندھنے کیلئے دیا جائے، اسے پینے کیلئے بھی یہ تعویذ دیا جائے اور ہدایت کر دی جائے کہ کم از کم گیارہ روز، جب بھی پانی پئیں، اس تعویذ کے دو قطرے گلاس میں پانی ملا کر پیا جائے۔ بغیر قطرے ملائے یہ پانی نہ پیا جائے۔ نہانے کے پانی میں بھی دو قطرے ملا لیے جائیں۔





## اگر جنات تنگ کرتے ہوں

اگر کسی مریض کو جنات تنگ کرتے ہوں یا جادو ٹونے وغیرہ کے اثرات بہت زیادہ محسوس ہوں، یہاں تک کہ کلمہ والے تعویذ کے استعمال سے بھی پوری طرح مریض صحت یاب نہ ہوں تو پھر اسے یہ تعویذ جس میں شیاطین کے نام ہیں، لکھ کر دیا جائے کہ مریض اسے سرہانے کے غلاف میں رکھ لے اور رات کو سوتے وقت سر سے پاؤں کے تلوؤں تک پورے جسم پر پھیر کر سرہانے کے غلاف میں رکھ دے۔ اس طرح تین روز کرے اور پھر اسے چولہے میں جلا دے۔ اگر ضرورت محسوس ہو تو پھر ایک تعویذ لکھ کر دیا جائے۔ اسے پانچ دن تک اسی طرح استعمال کر کے جلا دیا جائے۔ تعویذ کی حفاظت کے لئے ضروری ہے کہ اس سرہانے کو بچوں کو استعمال نہ کرنے دیا جائے تاکہ کہیں بے خیالی میں سرہانے سے نیچے نہ گر جائے اور پھر ضائع ہو جائے۔ تعویذ یہ ہے:

| ابلیس | فرعون | ہامان |
|---|---|---|
| قارون | نمرود | شداد |
| ضحاک | لعنہم | اجمعین |

## اگر حمل ضائع ہو جاتے ہوں......

جن خواتین کے حمل ضائع ہو جاتے ہیں، ان کے لئے جب حمل پیٹ میں ڈیڑھ یا پونے دو ماہ کا ہو تو اس وقت اس کا ناپ لے کر ریشمی دھاگے کے اکتالیس دھاگے اس کے ناپ کے برابر لے لئے جائیں۔ پھر ان پر درود شریف گیارہ مرتبہ، سورہ فاتحہ گیارہ مرتبہ اور آیت الکرسی گیارہ مرتبہ پڑھ کر ایک سرے سے چند انچ پر گرہ لگا کر دم کرے۔ پھر اتنے ہی فاصلے پر درود شریف، سورہ فاتحہ اور آیت الکرسی اسی تعداد میں پڑھ کر دوسری گرہ لگا کر دم کرے۔ اسی طرح عمل کرتے ہوئے گرہ لگاتا جائے اور دم کرتا جائے۔ سات گرہ اس گنڈے پر لگانی ہیں اور یہ گنڈہ مذکورہ خاتون کو باندھنے کے لئے دیا جائے۔ یہ قمیض اور بنیان کے نیچے رہے۔ نہاتے وقت اسے اتار کر رکھ دیں اور نہا کر پھر پہن لیں۔ اس گنڈے میں کلمہ شریف کا تعویذ بھی باندھنے کے لئے دے دیا جائے۔ امید ہے حق تعالیٰ اپنا کرم کرے گا اور حمل ضائع نہ ہوگا ان شاء اللہ۔

مذکورہ خاتون کو تاکید کر دی جائے کہ نماز روزہ کی سختی سے پابندی کرے اور اپنی زندگی کو اسلام کے سانچے میں ڈھال کر گزارنے کی سعی کرے۔ اپنے مالک اللہ تعالیٰ کے احکام کی پابندی کرے اور اس سے ہر نماز کے بعد گڑگڑا کر دعا کرتی رہے۔

جب اللہ کرم کر دے اور بچہ صحیح سلامت پیدا ہو جائے تو یہ گنڈا اس بچہ کے گلے میں ڈال دیا جائے۔



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

## زندگی کے جملہ مسائل کے لئے ایک نہایت موثر اور آسان وظیفہ

| | |
|---|---|
| درود شریف | گیارہ مرتبہ |
| سورہ فاتحہ | گیارہ مرتبہ |
| آیت الکرسی | گیارہ مرتبہ |
| آیت الکریمہ | گیارہ مرتبہ |
| سورہ قل اعوذ برب الفلق | گیارہ مرتبہ |
| قل اعوذ برب الناس | گیارہ مرتبہ |

اس طرح کہ بسم اللہ پڑھ کر قل اعوذ برب الفلق شروع کرے اور اذا حسد کے بعد بغیر بسم اللہ پڑھے قل اعوذ برب الناس شروع کر دے۔ یعنی دونوں سورتوں کو ملا کر گیارہ مرتبہ پڑھے۔ آخر میں پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔

یہ وظیفہ ہر مسئلہ اور ہر مرض کے لئے مفید ہے۔ لیکن اس میں وقت کا تعین اور پابندی ضروری ہے۔ یہ وظیفہ اکیس روز ایک معین وقت پر پڑھا جائے اور روزانہ ختم کر کے اپنے اللہ سے گڑگڑا کر دعا کی جائے کہ یہ مرض اور یہ مسئلہ جو ہمیں درپیش ہے، اس کو تو اپنے کرم سے حل کر دے۔ میں نے بہت سے پریشان حال لوگوں کو اسے بتایا اور اللہ کے فضل و کرم سے سب ہی کو فائدہ ہوا ہے۔

## اس جوان بیٹی کا تذکرہ جو سال بھر سے ماں باپ اور بھائی کی محبت سے محروم تھی:

ایک ایسی نوجوان بچی جو تھرڈ ائیر کی طالبہ تھی اور نماز، روزہ، پردہ کی سختی سے پابندی کرتی تھی۔ اس کے والدین اور بھائی بہن ایک سال سے اس سے ناراض تھے اور سلام وکلام بند تھا۔ اور اس کو اس

کی خطا سے بھی آگاہ نہیں کیا گیا تھا۔ مجھ سے ٹیلی فون پر بات ہوئی اور کہا کہ میں آپ کو اپنا نام نہیں بتا سکتی ہوں، نہ اپنے والد کا نام۔ اگر آپ کوئی وظیفہ مجھے بتائیں تو لکھ کر لفافہ میں بند کر کے اوپر لکھ دیں "ایک بیٹی کے لئے۔" اور اس لفافہ کو فلاں مقام پر پہنچا دیں۔ میں منگوا لوں گی۔ چنانچہ میں نے وظیفہ لکھ کر اس بچی کو بھیجا۔ اس نے اسے شروع کرنے کی مجھے اطلاع دے دی۔ پندرہ روز کے بعد اس نے مجھے فون کیا کہ کچھ اثر نہیں ہوا۔ میں نے اسے جواب دیا اکیس روز مکمل کرو، اس سے پہلے کوئی بات نہیں سنوں گا۔ بیس دن کے بعد اس نے فون پر بتایا کہ سارا ماحول تبدیل ہو گیا ہے اور والد صاحب فجر کی نماز پڑھ کر روتے ہوئے آئے اور آتے ہی مجھ سے لپٹ گئے۔ انہوں نے چھوڑا تو ماں لپٹ گئی۔ پھر بھائی بہنوں نے بھی اسی طرح کیا۔ میں نے بچی کو تاکید کی کہ وہ ماحول کی اس تبدیلی سے خوش ہو کر وظیفہ نہ چھوڑ دے۔ ایک روز رہتا ہے۔ اس پر بھی متعین وقت میں اسی طرح پڑھے۔ اس نے وعدہ کیا اور مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھنے کے ساتھ ساتھ یہ بھی کہا کہ اللہ کریم آپ کو صحت اور زندگی سے نوازے رکھے۔ اگر مجھے زندگی میں پھر آپ کی مدد کی ضرورت پڑی تو آپ مجھے اسی طرح اپنی بیٹی سمجھ کر میرے ساتھ تعاون کریں گے۔

## یہ خاتون دورے میں ہوش وحواس کھو بیٹھتی تھیں

گذشتہ سال (2001ء میں) کوئٹہ سے دو میاں بیوی بذریعہ ہوائی جہاز راولپنڈی آئے اور کہا کہ ہم علاج کے سلسلہ میں آئے ہیں۔ میں نے ان سے کہا کہ یہ دفتر ہے، یہاں خواتین کو میں نہیں بلاتا۔ اس نے بتایا کہ میں ہزار ڈیڑھ ہزار میل دور سے آیا ہوں، یہاں میرا نہ کوئی ٹھکانہ ہے اور نہ کوئی عزیز، نہ کوئی واقف کار ہے۔ اس لیے میں کہاں ٹھہروں گا۔ میں نے اس کی مجبوری کے باعث اسے بلا لیا وہ ٹیکسی لے کر آ گئے۔ انہیں لائبریری والے کمرے میں بٹھا دیا گیا۔ باورچی سے چائے اور بسکٹ منگوا کر انہیں ناشتہ کرایا۔ پھر ان سے حالات پوچھے۔ انہوں نے بتایا کہ چار سال سے میری بیوی کو روزانہ بے ہوشی کے دورے پڑتے ہیں۔ اس پر دورہ 9/10 گھنٹے ہوتا





ہے۔ اس دورے کے دوران پیشاب پاخانہ بھی نکل جاتا ہے۔ ہم نے ڈاکٹروں، مولویوں اور پیروں سے علاج میں اسی ہزار روپے خرچ کر دیئے ہیں لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا ہے۔ ہمارے ایک واقف کار نے آپ کا پتہ بتایا ہے اس لیے ہم آپ کے پاس آئے ہیں۔ راقم نے سب سے پہلے انہیں نماز کی تاکید کی اور اپنی پوری زندگی اسلام کے مطابق گزارنے کی نصیحت کی اور ان سے وعدہ لیا کہ وہ نماز کی پابندی کریں گے۔ پھر انہیں ایک نقش کلمہ شریف کا اور اس کے ساتھ پینے کے لیے اور مذکورہ وظیفہ ایک متعین وقت پر متعین تعداد میں پڑھنے کے لیے ہدایت کی اور کہا کہ ایک ہفتہ کے اندر ٹیلی فون پر بتائیں کہ تکلیف کا کیا حال ہے۔ وہ شام کی فلائٹ سے واپس چلے گئے۔ پانچ روز کے بعد ان کا فون آیا اور بتایا کہ اللہ کا شکر ہے کہ چار سال میں پہلی مرتبہ پانچ دن خیریت سے گزرے ہیں اور کوئی دورہ نہیں پڑا ہے۔ راقم بھی ان کے لیے پڑھتا رہا اور دعا بھی کرتا رہا۔ اس طرح اللہ نے انہیں صحت عطا کر دی۔

انہوں نے ٹیلی فون پر بتایا کہ ہم آپ کو پینتیس ہزار روپے کا ڈرافٹ بھیج رہے ہیں۔ میں نے ان سے کہا کہ پینتیس ہزار روپے مجھے بھیجنے کی بجائے کوئٹہ کے غریب اور یتیم بچوں اور بیوہ عورتوں اور فاقہ کش مزدوروں میں تقسیم کر دیں۔ مجھے بھی ثواب ملے گا اور آپ کو بھی۔

## اگر جنات کے مریض کا علاج مقصود ہے......

درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر سورہ جن کی ابتدائی آیتیں پڑھ لیں۔ پھر تین بار درود شریف پڑھ کر سورہ جن کی ابتداء سے چھ آیات پڑھی جائیں۔ پھر تین بار درود شریف پڑھ کر سورہ جن کی پہلی آیت سے نو آیات تک پڑھیں اور مریض پر دم کریں۔ پھر پندرہ منٹ کے بعد اسی عمل کو دہرائیں۔ پھر تیسری بار پندرہ منٹ کے بعد پھر اسی عمل کو دہرائیں۔ امید ہے کہ اللہ کرم کرے گا۔ اگر ایک دن کے عمل سے فائدہ نہ ہو یا کم ہو تو تین روز متواتر ایک وقت پر کیا جائے۔ پھر بھی اگر پوری صحت نہ ہو تو ایک ہفتہ کے بعد پھر اس عمل کو پانچ روز تک کیا جائے۔ امید ہے کہ اگر جسمانی مرض نہیں

ہے تو انشاء اللہ صحت ہوگی۔

## روحانی عاملوں میں لیٹرے بکثرت داخل ہوتے ہیں!

روحانیت ایک ایسا علم ہے جسے ایک مومن و مسلم اپنی عاقبت سنوارنے کے لیے حاصل کرتا ہے اور وہ اللہ کی مخلوق کو فائدہ پہنچانے اور ان کی خدمت فی سبیل اللہ کر کے اپنی آخرت کی فلاح حاصل کرنے کی سعی کرتا ہے۔ لیکن اب ہماری عاقبت فراموشی اور دنیا طلبی کا یہ حال ہے کہ بیشتر لوگ جو تعویذ گنڈے کا کام کرتے ہیں اس علم کی اب ج سے بھی واقف نہیں۔ بازار سے نقش سلیمانی یا کسی قسم کی تعویذ گنڈے کی کتاب خرید کر یہ کام شروع کر دیتے ہیں اور لوگوں کو لوٹتے اور اپنی عاقبت برباد کرتے ہیں اور یہ بات بالکل فراموش کر چکے ہیں کہ آخرت میں اس فریب کاری کی بڑی سنگین سزا دی جائے گی۔

## ایسے عاملوں سے بچیں!

ایک صاحب جو حافظ قرآن پاک بھی بتائے جاتے ہیں۔ وہ ہر اس شخص سے تین ہزار روپے طلب کرتے ہیں جو ان کے پاس علاج کے لیے جاتا ہے۔ ایک صاحب اپنی جوان بیٹی کو ان کے پاس لے کر گئے۔ اس حافظ نے بتایا کہ بچی پر جن مسلط ہو گئے ہیں۔ یہ کہہ کر بچی کو سامنے بٹھا کر کچھ پڑھنے لگا اور پھر بچی کے منہ پر زور سے تھپڑ مارا۔ بچی چیخ اٹھی۔ باپ نے کہا کہ حافظ! بس اب نہ مارنا، میں علاج نہیں کراتا، حافظ نے تین ہزار روپے طلب کیے۔ انہوں نے اڑھائی ہزار روپے دیئے تو اس نے بڑی مشکل سے یہ رقم لی اور کہتا رہا کہ میں تو تین ہزار سے کم لیتا ہی نہیں۔

## یہ عامل پھر مریض کی جان نہیں چھوڑتا

ایک اور "حاجی صاحب" کے متعلق بتایا گیا کہ اس کے پاس مریضوں کی لائن لگی رہتی ہے۔ وہ فیصل آباد میں رہتا ہے اور مریضوں کے مکمل پتے رجسٹر میں درج کرتا ہے اور ان سے رقوم وصول

کرتا رہتا ہے۔ جو مریض ایک بار پھنس جاتا ہے، اسے نچوڑ لیتا ہے اور اگر وہ آنا چھوڑ دیتا ہے تو اس کے گھر بھی پہنچ جاتا ہے اور اپنا نذرانہ وصول کرتا ہے۔

## جنات کے سائے سے علاج کے لیے بھینس بطور نذرانہ

فیصل آباد کے قریب واقع سمندری میں ایک عامل کے متعلق بتایا جاتا ہے کہ وہ جنات کے مسئلہ کے حل کے لیے پریشان حال لوگوں سے ایک بھینس وصول کرتا تھا۔ جس دنیا کے لیے وہ اس قدر لوٹ مار کرتا رہا اپنی زندگی کے دن پورے کر کے اس سے ہمیشہ کے لیے جا چکا ہے۔ البتہ جو مال و منال وہ جمع کرتا رہا، اس پر دوسرے قابض ہیں۔

## ایک عورت بھی اس لوٹ مار میں مصروف ہے!

راولپنڈی کے ایک مریض نے بتایا کہ فیصل آباد میں ایک عورت بھی یہ کاروبار کرتی ہے اور لوگوں سے خوب مال وصول کرتی ہے۔ میں خود تین چار ماہ تک جاتا رہا۔ لیکن جب جیب خالی ہو گئی اور مرض ختم ہونے کی جگہ بڑھ گیا تو چھوڑ دیا۔

یہ واقعات بطور مثال عرض کیے ہیں۔ ورنہ اب یہ کاروبار اتنا وسیع ہو گیا ہے کہ ہر بستی اور ہر قصبہ میں ایک سے زیادہ عامل مل جائیں گے۔ جنہوں نے تعویذ گنڈے کو مستقل پیشہ بنا رکھا ہے اور لوٹ مار کا سلسلہ کھلے عام جاری ہے۔

## روحانی مسائل کیوں گھیرتے ہیں؟

آج سے پچاس سال پیشتر ایسے مریض جن پر جنات کا سایہ یا بھوت پریت و جادو ٹونہ ہو دس میں دیہات میں سال چھ ماہ میں کوئی ایک آدھ کہیں ہوتا تھا۔ آج ایسا محسوس ہوتا ہے کہ مسلمانوں نے جس طرح اللہ کے دین سے اجتماعی بغاوت کا راستہ اختیار کر لیا ہے اللہ نے بھی گویا شیاطین کو پوری چھوٹ دے دی ہے اور یہ حال ہو گیا ہے۔ اسی نوے فیصد گھرانوں میں اس مرض کے مریض





پائے جاتے ہیں اور اسی وجہ سے مکار و عیار لوگوں نے اس کاروبار کو سب سے آسان و نفع بخش دیکھ کر شروع کر دیا ہے۔

## جنات کی حاضری کا عمل

اللہ کی اسمائے صفات نیچے دیئے گئے ہیں۔ ان کے سامنے ان کے خواص (جلالی، جمالی، مشترک) کے ساتھ اعداد بھی دیئے گئے۔ ان اعداد کے مطابق ایک وقت مقررہ پر باوضو روزانہ سات اسمائے صفات کا ورد کریں۔ امید ہے دو ہفتہ میں یہ عمل مکمل ہو جائے گا۔ اس کے بعد یہ عمل اکیس روز کرے۔

☆ درود شریف 11 مرتبہ

☆ سورہ جن کی ایک آیت پھر بسم اللہ پڑھے اور سورہ جن شروع سے دو آیات تک پڑھے۔ پھر بسم اللہ پڑھے اور ابتدا سے تین آیات تک تلاوت کرے۔ پھر بسم اللہ سے ابتدا سے چار آیات تک تلاوت کرے۔ اس کے بعد پھر بسم اللہ سے شروع سے پانچ آیات کی تلاوت کرے۔ اسی طرح دس آیات تک کی تلاوت کرے۔ یہ سات روز کرے اور پھر آٹھویں روز درود شریف اور بسم اللہ سے ابتدا سے گیارہ آیات سے بیس آیات تک تلاوت کرے اور یہ عمل بھی ایک ہفتہ کرے۔ پندرہویں روز درود شریف اور بسم اللہ سے حسب معمول اکیس سے آخر تک اس عمل کو مکمل کرے۔ پھر اس کا عامل ہو جائے گا اور انشاء اللہ جنات زدہ مریضوں کے علاج میں یہ سب سے موثر علاج ثابت ہوگا۔

مریض یا مریضہ کو دینی فرائض کی پابندی کرنے کی تاکید اور ہدایت کرے اور اپنے ان اعمال کو دینی دعوت کا ذریعہ بنائے اور مریض کے ذہن میں اس بات کو پورے یقین کے ساتھ بٹھائے کہ بیماری سے شفاء اللہ کے دست قدرت میں ہے۔ اسے راضی کریں گے تو بیماری سے نجات ملے گی۔ اسے ناراض کر کے شفاء مشکل ہے۔ عامل صرف بہانہ بنتا ہے یا ذریعہ۔ شفا اور صحت اللہ ہی عطا کرتا ہے۔

## ہر قسم کے جسمانی درد کا علاج

جسم کے کسی بھی حصہ میں درد ہو، مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرے، درد کی جگہ پھیرے اور پندرہ منٹ کے وقفوں سے تین بار پھیرے انشاء اللہ درد سے نجات مل جائے گی۔ وظیفہ یہ ہے۔

1۔درود شریف تین بار

2. یا قاضی الحاجات تین بار

یا دافع البلیات تین بار

یامجیب الدعوات تین بار

3. آخر میں پھر درود شریف تین بار

عام چھوٹے بچے جو دودھ پیتے ہیں ان کو تکلیف ہو تو ان کے لیے وظیفہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| 1 | درود شریف | تین بار یا پانچ بار |
| 2 | یا شافی انت الشافی | تین بار یا پانچ بار |
| 3 | یا کافی انت الکافی | تین بار یا پانچ بار |
| 4 | یا حافظ انت الحافظ | تین بار یا پانچ بار |
| 5 | آیت الکرسی | ایک بار |

بچے کی والدہ کو نماز کے بارے میں پوچھا جائے، اگر پابندی سے پڑھتی ہو تو اس سے کہہ دیں کہ!!



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

رات عشاء کے بعد درود شریف، سورہ فاتحہ اور آیت الکرسی پڑھ کر روزانہ بچے پر دم کر دیا کرے۔

اگر نماز نہ پڑھتی ہو تو نماز کی تاکید کریں۔

## جنات کے سائے کے علاج کے لیے عمل حاضرات کا طریقہ

اگر عامل محسوس کرے کہ مریض پر واقعی جنات کا سایہ ہے اور کلمہ شریف کے تعویذ اور پینے والے تعویذ سے بھی بیماری دور نہ ہو تو پھر اس کے لیے عمل حاضرات کا اہتمام کرنا چاہیے۔ اس کے لیے ضروری ہے کہ مریض کا جسم بھی پاک صاف ہو اور باوضو بھی ہو، عامل بھی تازہ وضو کر کے عمل کے لیے تیار ہو۔

مندرجہ ذیل چیزیں منگائی جائیں۔

1۔عطر کی شیشی

2۔مٹی کا کورا پیالہ جسے پانی نہ لگا ہو۔

3۔تلی کا تیل آدھا چھٹانک۔

4۔اگر بتی نصف درجن۔

برفی اعلیٰ قسم کی ایک سیر پانچ چھٹانک، لڈو اعلیٰ قسم ایک سیر پانچ چھٹانک، گلاب جامن یا اور کوئی تیسری مٹھائی ایک سیر پانچ چھٹانک، انگور اعلیٰ قسم ایک سیر پانچ چھٹانک، آم یا امرود اعلیٰ قسم ایک سیر پانچ چھٹانک، کھجور اعلیٰ قسم ایک سیر پانچ چھٹانک۔

ایک سفید کاغذ پر جس میں لکیریں نہ ہوں۔ حسب ذیل فلیتہ تحریر کریں۔

بن عبداللہ کوتوال پر انگلی سے تھوڑا سا عطر لگا کر مریض کو دے دیں۔ چراغ یعنی مٹی کے پیالے میں تلی کا تیل اتنا ڈال دیا جائے جس میں روئی بتی جل سکے۔ مریض دو زانو بیٹھے اور اس کے سامنے چراغ جلا کر رکھ دیا جائے اور اسے ہدایت کی جائے کہ فلیتہ دونوں ہاتھوں میں پکڑ کر چراغ کے سامنے رکھے۔ اس طرح کہ بن عبداللہ پر لگا ہوا عطر سامنے ہو، عامل یہ عزیمت پڑھے۔ عزمت

علیکم واقسمت علیکم ملکان سلطان الجن والانس زود حاضر شود حق سلیمان بن داؤد علیھم ا............ امید ہے کہ اگر واقعی جنات کا اثر ہے تو پانچ منٹ میں حاضر ہو کر مریض کی زبان میں بات کرے گا۔ اسے توبہ کرائی جائے اور عمل ختم کر کے فلیتہ چراغ میں جلا دیا جائے۔ مٹھائی اور فروٹ غریب بچوں اور فاقہ کش گھرانوں میں تقسیم کر دیئے جائیں۔ حاضرات کا یہ عمل ناگزیر حالات ہی میں کیا جائے۔ بلاوجہ نہ کیا جائے۔ اس کے مضر اثرات بھی ہو سکتے ہیں۔

اس سے پہلے سورہ جن پڑھ کر تین روز دم کر کے دیکھا جائے اور امید یہی ہے کہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ سورہ جن سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف اور تین بار آیت الکرسی پڑھی جائے۔ پھر سورہ جن کی گیارہ آیات پڑھ کر پھر سورہ فاتحہ اور درود شریف پڑھ کر پوری سورہ جن پڑھ کر دم کیا جائے۔





## اللہ کے اسماء پر عامل ہونے کا طریقہ

جن اسمائے صفات کے سامنے جو اعداد درج کیے گئے ہیں اتنی تعداد میں روزانہ اللہ کے ذاتی نام کے ساتھ ملا کر اسے پڑھا جائے۔ اس طرح کے پہلے دن ایک وقت مقرر کر لیں پھر اکیس روز اسی وقت پر اور اسی مقدار میں پڑھیں۔ باوضو ہو کر بیٹھیں اور گیارہ مرتبہ پہلے درود شریف پڑھیں پھر شروع کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| 1 | اللـــه الملک | 90 بار |
| 2 | اللـــه القدس | 170 |
| 3 | الله السلام | 131 |
| 4 | اللـــه المومن | 136 |
| 5 | اللـــه المهيمن | 145 |
| 6 | الله العزيز | 94 |
| 7 | الله الجبار | 206 |
| 8 | اللـــه المتكبر | 662 |
| 9 | الله الخالق | 731 |

آخر میں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اٹھ کھڑے ہوں۔ دوسرے روز ٹھیک اسی وقت پر

باوضو ہو کر بیٹھیں اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اسی طرح پڑھیں۔

1 الله الباری 212بار

2 الـلـه 236

المصور

3 الله الغفار 1281

4 الله القهار 306

5 الـلـه 14

الوهاب

6 الله الرزاق 308

7 الله الفتاح 489

8 الله الحليم 150

9 الـلـه 904

القابض

آخر میں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اٹھ کھڑے ہوں۔ تیسرے دن ٹھیک اسی وقت پر باوضو ہو کر بیٹھیں اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اللہ کے اسمائے گرامی پڑھیں۔

1 الله الباسط 72بار

2 الله الرافع 351

3 الـلـه 1481

الحافض





4 الله المعز 117

5 الله السميع 180

6 الله البصير 302

7 الله الحكيم 78

8 الله العادل 104

9 اللہ اللطیف 129

آخر میں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اٹھ کھڑے ہوں۔ چوتھے روز ٹھیک اسی وقت پر باوضو ہو کر بیٹھیں اور اللہ کے اسمائے گرامی شروع کرنے سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر شروع کریں۔

1 الله الخير 813بار

2 الله الرقيب 312

3 الـلـه 95

الحسيب

4 الـلـه 137

والواسع

5 الله الحكم 68

6 الله الودود 20

7 الله معظم 1050

8 الله الغفور 1286

9 الـلـه 526

الشكور

آخر میں پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اٹھ کھڑے ہوں۔ پھر پانچویں روز ٹھیک اسی وقت باوضو ہو کر بیٹھیں اور ان اسمائے گرامی کو پڑھیں۔

1 الله العلی 110بار

2 الله الکبیر 232

3 اللـــــه الحفیظ 998

4 اللـــــه المقیب 550

5 اللـــــه الحسیب 80

6 الله الجلیل 73

7 الله الکریم 270

8 اللـــــه المجید 57

9 الله الباعث 573

آخر میں پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں اور اٹھ کھڑے ہوں۔ پھر چھٹے روز ٹھیک اسی وقت پھر باوضو ہو کر بیٹھیں اور ان اسمائے گرامی کا ورد کریں۔





1 الله الشهید 319بار

2 الله الحق 108

3 الله الحمید 62

4 اللـــــه المحصی 148

5 الله المبدی 56

6 الله المعید 124

7 الله المحی 68

8 اللـــــه الممیت 490

9 الله الحی 68

آخر میں پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں اور اٹھ کھڑے ہوں۔ پھر ساتویں روز ٹھیک اسی وقت پھر باوضو ہو کر بیٹھیں اور ان اسمائے الٰہی کا ورد کریں۔

1 الله القیوم 156بار

2 الله الواحد 14

3 الله الصمد 134

4 الله القادر 305

5 اللـــــه المقتدر 477

6 الله المقدم 184

7 الله الموخر 846

8 اللہ الاول 37

9 اللہ الآخر 1008

پھر آٹھویں روز ٹھیک اسی وقت پھر باوضو ہو کر بیٹھیں اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اللہ کے ان اسمائے گرام کا ورد کریں۔

1 اللہ الباطن 62بار

2 اللہ الظاہر 1106

3 اللہ الوالی 47

4 اللہ المتعالی 551

5 اللہ البر 202

6 اللہ التواب 409

7 اللہ المغنی 1060

8 اللہ المنعم 200

9 اللہ النعیم 170

آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اٹھ کھڑے ہوں۔ پھر نویں روز ٹھیک مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھیں اور اللہ کے اسمائے گرام کا ورد کریں۔

1 اللہ العفو 156بار

2 اللہ الرئوف 280

3 اللہ المالک الملک 212

4 اللہ ذوالجلال 801





5 اللہ والکرام 299

6 اللہ الرب 202

7 اللہ المقسط 209

8 اللہ الجامع 114

9 اللہ المغنی 1100

آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اٹھ کھڑے ہوں۔ پھر دسویں روز ٹھیک مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھیں اور اللہ کے اسمائے گرامی کا ورد کریں۔

1 اللہ المعطی 129بار

2 اللہ المانع 161

3 اللہ الضار 1001

4 اللہ النور 256

5 اللہ الہادی 256

6 اللہ النافع 201

7 اللہ البدیع 86

8 اللہ الباقی 113

9 اللہ الوارث 707

آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اٹھ کھڑے ہوں۔ پھر گیارہویں روز ٹھیک متعینہ وقت پر باوضو ہو کر اور درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے اسمائے گرامی کا ورد کریں۔

1 اللہ الرشید 514بار

2 اللہ الصبور 296

3 اللہ القوی 116

| | | |
|---|---|---|
| 4 | اللہ الوکیل | 66 |
| 5 | اللہ المتین | 500 |
| 6 | اللہ الولی | 46 |

ان گیارہ دنوں کے اس عمل سے آپ عامل ہو جائیں گے۔ پھر جب جس بیمار پر بھی اللہ کے پاک اسمائے گرامی پڑھ کر دم کریں گے اللہ اسے شفا دے گا انشاء اللہ اگر عامل محسوس کرے کہ مریض کو جادو ٹونہ یا جنات وغیرہ کا سایہ ہے تو اللہ کے جلالی اسماء میں سے کوئی سے گیارہ اسماء منتخب کر کے پہلے درود شریف اور آیت الکرسی پڑھ کر اللہ کے جلال اسماء تین تین مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں اور دم صبح شام تین روز کیا جائے، امید ہے مرض دور ہو جائے گا۔ ورنہ کمی ضرور آئے گی۔ اگر کمی ہو تو دم سات روز صبح و شام کیا جائے۔ مریض سے نماز کے بارے میں معلوم کر لیا جائے، اگر وہ نماز نہ پڑھتا ہو تو اسے سخت تاکید کی جائے کہ وہ نماز پابندی سے پڑھا کرے کیونکہ جس پروردگار نے ہمیں پیدا کیا ہے اگر اسی سے بغاوت کر کے زندگی گزاریں گے تو ممکن نہیں ہے کہ کوئی عامل اسے تندرست کر سکے۔

## جسمانی درد کا علاج

| | |
|---|---|
| یا قاضی الحاجات | سات مرتبہ |
| یا دافع البلیات | سات مرتبہ |
| یا شافی الامراض | سات مرتبہ |
| یا ارحم الراحمین | سات مرتبہ |

اور آخر میں سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر درد والے حصہ پر دم کیا جائے اور پندرہ منٹ کے بعد پھر اسی طرح دم کیا جائے اور پھر پندرہ منٹ کے بعد تیسری مرتبہ دم کیا جائے۔ ان شاء اللہ درد ختم ہو جائے گا۔ یہ عمل خود مریض کو یاد کرا دیا جائے اور وہ خود دم کر لیا کرے، صحت یاب ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ۔ (یہ عمل پہلے سے بیان شدہ عمل سے مختلف ترتیب والا ہے۔)





## عمل سورۂ جن

باوضو ہو کر ایک جگہ بیٹھ جائے اور درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر سورۂ جن کی سات آیات پڑھے اور پھر بسم اللہ پڑھ کر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ سورۂ جن پہلی آیت سے چودھویں آیت تک پڑھے۔ پھر بسم اللہ پڑھ کر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور سورۂ جن پہلی آیت سے اکیس ویں آیت تک پڑھے اور پھر بسم اللہ پڑھ کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پہلی آیت سے اٹھائیں آیت تک پڑھے اور پھر بسم اللہ پڑھ کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پہلی آیت سے اٹھائیس آیت تک پڑھے اور پھر بسم اللہ پڑھ کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پہلی آیت سے آخر تک پڑھ کر اللہ سے دعا مانگے۔ یہ عمل اکیس روز ایک مقررہ وقت پر کیا جائے۔ اکیس دن کے بعد عامل ہو جائے گا اور جس مریض پر جنات کا سایہ ہو اس پر دم کرے۔ صبح و شام تین روز دم کرنے سے مریض تندرست ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ

## سورۂ البقرہ کا عمل

قرآن پاک کی دوسری سورت سورہ بقرہ ہے جو سب سے بڑی سورت ہے اور تقریباً اڑھائی پاروں پر مشتمل ہے۔ جس میں ۲۸۶ آیات اور ۴۰ رکوع ہیں۔ یہ مدینہ منورہ میں نازل ہوئی۔ اس کے فیوض و برکات بے انتہا ہیں۔ اگر کوئی شخص اس سورۂ پاک کا عامل ہو جائے اور پھر اس کی تلاوت کا روزانہ اتنا اہتمام کر سکے کہ کم از کم سات رکوع تلاوت کر لیا جائے تو اس کے گھر میں نہ جنات کا سایہ رہے گا، نہ کسی کا جادو چل سکے گا اور نہ ٹونہ۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے دن ایک ایسا وقت مقرر کرے جس کی روزانہ پابندی کی جا سکے۔ یہ اکیس روز کا عمل ہے۔ جو وقت اپنے حالات و مصروفیات کے پیش نظر مقرر کرے، اس پر باوضو ہو کر کسی مصلی یا چٹائی پر بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر سورۂ بقرہ کی تین آیات پڑھے۔ اس کے بعد پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ گیارہ مرتبہ پڑھ کر ابتداء سے دوسرے رکوع تک تلاوت کرے۔ اس کے بعد پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے چوتھے رکوع تک تلاوت کرے۔ اس کے بعد پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے پانچ رکوع تک

تلاوت کرے۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ابتدا سے تلاوت شروع کرکے پہلے رکوع تک جائے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتدا سے ساتویں رکوع تک تلاوت کرے۔ یہ پہلے دن کا وظیفہ مکمل ہوگیا۔ اب اٹھ کھڑا ہو اور مصلیٰ یا چٹائی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

دوسرے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر مقررہ جگہ پر بیٹھے، گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ابتدا سے تلاوت کرے اور پہلے رکوع تک جائے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتدا سے دوسرے رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتدا سے تیسرے رکوع تک تلاوت کرے، پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتداء سے چوتھے رکوع تک تلاوت کرے پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتدا سے پانچویں رکوع تک تلاوت کرے۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتدا سے چھٹے رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر ابتدا سے ساتویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتدا سے آٹھویں رکوع تک تلاوت کرے پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتدا سے نویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتداء سے دسویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے گیارہ رکوع تک تلاوت کرے۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ابتداء سے بارہویں رکوع تک تلاوت کرے۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتداء سے تیرہویں رکوع تک تلاوت کرے۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ابتداء سے چودہویں رکوع تک تلاوت کرکے اٹھ کھڑا ہو۔ دوسرے دن کا وظیفہ مکمل ہوگیا۔ مصلیٰ یا چٹائی جو بھی ہو، اسے بھی سمیٹ کر الگ رکھ دے۔

تیسرے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ابتداء سے سورہ بقرہ پندرہویں رکوع تک تلاوت کرے پھر درود شریف پڑھ کر ابتداء سے سولہویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر ابتداء سے سترہویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر





درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتدا سے اٹھارویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے انیسویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتدا سے بیسویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتدا سے اکیسویں رکوع تک تلاوت کرے اور اٹھ کھڑا ہو کہ تیسرے دن کا عمل مکمل ہوگیا۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

چوتھے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر ابتداء سے بائیسوں رکوع تک تلاوت کرے پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے تئیسویں رکوع تک تلاوت کرے پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے چوبیسویں رکوع تک تلاوت کرے پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے پچیسویں رکوع تک تلاوت کرے پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے چھبیسویں رکوع تک تلاوت کرے پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتدا سے ستائیسویں رکوع تک تلاوت کرے۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور ابتداء سے اٹھائیسویں رکوع تک تلاوت کرے اور اٹھ کھڑا ہوا، چوتھے روز کا عمل مکمل ہوگیا۔ مصلی وغیرہ بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

پانچویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور آج انیسواں رکوع پڑھ کر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اٹھ کھڑا ہو کہ آج سے عمل صرف ایک رکوع تک ہی رہے گا۔

چھٹے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ حسب معمول درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور پھر تیسویں رکوع کی تلاوت کرکے اٹھ کھڑا ہو۔ اٹھنے سے پہلے درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور اللہ سے دعا بھی عاجزی کے ساتھ کرے کہ وہ نیک اعمال کی توفیق دیئے رکھے۔

ساتویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اکتیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اٹھ کھڑا ہو۔ اٹھنے سے پہلے عاجزانہ دعا کا

اہتمام کرتا ہے۔

آٹھویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر بتیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اٹھ کھڑا ہو۔ اٹھنے سے پہلے عاجزانہ دعا کرنا نہ بھولے۔

نویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر تینتیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اٹھ کھڑا ہو اور دعائے عاجزانہ کے ساتھ اٹھ کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

دسویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر چونتیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف اور عاجزی اور انکساری کے ساتھ دعا کر کے عمل ختم کر کے اٹھ جائے اور مصلی بھی الگ رکھ دے۔

گیارہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پینتیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور عجز و انکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے حق میں اور تمام مسلمانوں کے حق میں اور جملہ انسانوں کے حق میں دعائے خیر کرے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

بارہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر چھتیسویں رکوع کی تلاوت سے فراغت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر عاجزی کے ساتھ دعائے خیر کرے اور اٹھ کھڑا ہو مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

تیرہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سینتیسویں رکوع کی تلاوت کرے تلاوت سے فراغت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعائے خیر عجز و انکساری کے ساتھ مانگے پھر اٹھ کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

چودھویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر اڑتیسویں رکوع



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

کی تلاوت کرے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور نہایت عجز و انکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے دعائے خیر مانگے۔ پھر اٹھ کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

پندرہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر انتالیسویں رکوع کی تلاوت کرے۔ تلاوت سے فراغت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر نہایت عاجزی سے اپنے لیے اور پوری امت مسلمہ کی فلاح و بہبود کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو مصلی بھی اٹھا کر الگ کھ دے۔

سولہویں روز وقت مقررہ پر مقررہ جگہ بیٹھ کر پہلے درود شریف پڑھے درود شریف حسب معمول گیارہ مرتبہ پڑھے پھر چالیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری دل سوزی کے ساتھ اپنے اللہ سے اپنی اور پوری امت مسلمہ کیلئے دعائے خیر مانگے اور پھر اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

سترہویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر پہلے و دوسرے رکوع کی تلاوت کرے۔ تلاوت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر عجز و انکساری کے ساتھ اپنے خالق و مالک سے اپنی اور پوری ملت اسلامیہ کے لیے دعائے خیر مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

اٹھارہویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیاہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر تیسرا اور چوتھا رکوع تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عاجزی و انکساری کے ساتھ اپنے لیے اور پوری امت اسلامیہ اور انسانیت کے لیے دعائے خیر کرے۔ پھر اٹھ کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

پھر انیسویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر چوتھے اور پانچویں رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور عاجزی کے ساتھ اپنے حوالہ سے دعائے خیر کرے۔ اپنے لیے بھی اور پوری ملت کے ساتھ پوری انسانیت کے لیے

دعائے خیر کرے۔ پھر کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

بیسویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر پھر چھٹے رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف اور آیت الکرسی پڑھے۔ پھر عاجزی کے ساتھ اپنے مالک و پروردگار سے دعائے خیر کرے اور اٹھ کھڑا ہو مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

اکیسویں روز مقررہ وقت اور جگہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف اور آیت الکرسی پڑھے۔ پھر ساتویں رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف اور گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے پروردگار سے دعائے خیر کرے۔ اپنے لیے بھی اپنی ملت اسلامیہ کے لیے بھی اور پوری انسانیت کی فلاح کے لیے بھی۔ یہ چونکہ وظیفہ کا آخری روز ہے اور اسی دن اللہ کا خصوصی کرم ہوتا ہے۔ اس لیے جتنی بھی دیر دعائیں مانگی جائیں مانگے اور جتنا بھی خشوع وخضوع کا اظہار کیا جاسکے کرے۔ انشاء اللہ آخری روز کی دعائیں مقبول ہوں گی۔





## سورہ اخلاص کا عمل

سورہ اخلاص کا نقش ایک ہزار کی تعداد میں لکھ کر آٹے کی گولیاں بنا کر ہر گولی میں پانچ تعویذ رکھے اور ہر ہفتے جتنے نقش لکھے، آٹے کی گولیوں میں ڈال کر دریا میں ڈال دے تاکہ مچھلیاں انہیں کھا جائیں۔ اس کے بعد نقش کا عامل ہو جائے گا اور جس مرض کے لیے بھی اسے دے گا۔ انشاء اللہ مفید ثابت ہوگا۔ عامل کے لیے لازم ہے کہ ہر مریض کو نماز کی پابندی کی تاکید کرے اور حرام کمائی سے بچے اور حلال کمائی پر اکتفا کرے۔ نقش یہ ہے۔

(۴۸) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| لم یلد | الصمد | اللہ | احد | ھو اللہ | قل |
|---|---|---|---|---|---|
| ولم یولد | لم یلد | الصمد | اللہ | احد | ھو اللہ |
| ولم یکن | ولم یولد | لم یلد | الصمد | اللہ | احد |
| لہ | ولم یکن | ولم یولد | لم یلد | الصمد | اللہ |
| کفواً | لہ | ولم یکن | ولم یولد | لم یلد | الصمد |
| احد | کفواً | لہ | ولم یکن | ولم یولد | لم یلد |

## آیت الکرسی کا وظیفہ

آیت الکرسی کا عامل بننے کے لیے متعلقہ شخص ایک وقت ایسا متعین کرے جس کی پابندی کر سکے۔ یہ عمل اکتالیس روز کا ہے۔ وقت معینہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور آیت الکرسی تین سو مرتبہ پڑھے اور پھر آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اٹھ کھڑا ہو۔ اسی طرح روزانہ باوضو ہو کر یہ عمل دہراتا رہے۔ درود شریف اول بھی گیارہ مرتبہ اور آخر میں بھی گیارہ مرتبہ پابندی سے پڑھے اور آیت الکرسی تین سو بار پڑھے۔ اس تعداد سے نہ کم ہو نہ زیادہ۔ اکتالیس دن کے بعد عامل ہو جائے گا۔ پھر جس مرض کے لیے بھی اسے استعمال کرے گا انشاء اللہ

مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ اسے پڑھ کر مریض پر صبح و شام دم بھی کر دیا کرے اور پانی پر بھی دم کر کے دے اور کم از کم گیارہ دن پانی پینے کی تاکید کرے۔ ان گیارہ دنوں میں دم کیے ہوئے پانی کے علاوہ پانی نہ پیئے۔ اس کی تاکید کر دی جائے۔

## سورہ فاتحہ کا عمل

سورہ فاتحہ کے لیے کسی وظیفہ کی ضرورت نہیں ہے۔ اسے جب بھی موقع ملے دن رات میں ایک بار پڑھ لیا کرے۔ یہی عمل کافی ہے۔ اس پہلی سورہ پاک کے بہت سے نام ہیں جن میں سے ایک نام سورہ شفاء بھی ہے۔ اس لیے ہر مریض پر دم کے لیے بھی یہ مفید ہے اور پانی پر دم کر کے پلانا بھی مفید ہے۔ مریض کو نماز کی پابندی کی تاکید کے ساتھ اس کو پڑھنے کی بھی تاکید کریں کہ وہ خود بھی پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرے۔ اپنے جسم کے اوپر ہاتھ پھیر لیا کرے اور جسم کے جس حصہ میں درد معلوم ہو وہاں خصوصی طور پر تین بار پڑھ کر دم کرنے سے فائدہ ہوگا۔ یہ دم پندرہ پندرہ منٹ کے وقفے سے تین بار دم کرے۔

آج کل تعویذ گنڈوں کا کاروبار بہت چل رہا ہے۔ بیشتر لوگوں نے اسے پیشہ بنا لیا ہے۔ غریب مریضوں سے ٹھوک بجا کر پیسے وصول کرتے ہیں۔ میری درخواست ہے کہ اسے پیشہ نہ بنایا جائے۔ اللہ کی رضا کے لیے ہی خدمت کی جائے اور اللہ ہی سے دنیا اور آخرت کی فلاح طلب کی جائے۔ اب تو دیواروں پر عاملوں نے مریضوں کو شرطیہ علاج کے اشتہار بھی لکھوا رکھے ہیں اور حال یہ ہے کہ ان اشتہاری عاملوں میں تقریباً اسی فیصد وہ لوگ ہیں جنہوں نے بازار سے نقش سلیمانی قسم کی کتابیں لے کر یہ کاروبار شروع کیا ہے۔

## آج تک استاد محترم کی نصیحت پر کاربند ہوں!

میں نے یہ علم اپنے مرشد استاد حضرت مولانا مفتی محمود محمود الوری رحمتہ اللہ علیہ سے باقاعدہ حاصل کیا۔ پاکستان میں ایک اور بزرگ مولانا عطاء اللہ ہندی صاحب نے بھی از راہ کرم کچھ پڑھایا اور عمل کرایا۔ دونوں بزرگوں نے نصیحت کی تھی کہ اسے ذریعہ روزگار نہ بنا لینا۔ فی سبیل اللہ خدمت



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

خلق کرو گے تو اثر بھی ہوگا اور آخرت کے اجر عظیم کے مستحق بھی ہو گے۔ اللہ کا شکر ہے کہ میں نے پچاس برس سے فی سبیل اللہ ہی لوگوں کی خدمت کی ہے اور کسی سے کوئی ہدیہ یا معاوضہ نہیں لیا۔

## میری زندگی کا سب سے خوفناک روحانی علاج

سب سے پہلا اور خوفناک ترین علاج میں نے اس وقت کیا جب میری عمر سترہ یا اٹھارہ سال کی تھی اور علم حاضرات کی تعلیم حاصل کر رہا تھا۔ ۱۹۴۴ء میں، میں نے حضرت مفتی صاحب کے فرمان کے مطابق ریاست الور کے دیہات و قصبات کا دورہ کیا تھا۔ ایک بزرگ چودھری مان خان صاحب نے اپنے اونٹ پر بٹھا کر دورہ کرایا۔ دورہ کے دوران ہم جب گوبند گڑھ قصبہ میں محترم قاری حافظ محمد رمضان صاحب کے پاس پہنچے تو انہوں نے بتایا کہ میرے پڑوس میں ایک ہندو بنیا کی نوجوان بچی پر جنات کا سایہ ہے۔ ہندوؤں کے بڑے بڑے معالج، برہمن اور مسلمانوں کے بہت سے مولوی علاج کے لیے آئے مگر سب ناکام رہے۔ میں نے نوجوانی کے جوش میں کہہ دیا کہ چلو میں علاج کروں گا۔ انشاء اللہ مریضہ ٹھیک ہو جائے گی۔ مریضہ کے والد کو اطلاع دی گئی۔ اس نے بلا لیا۔ اور مریضہ کو دکھایا اور تکلیف کی صورت حال سے بھی آگاہ کیا۔ راقم نے حاضرات کے سلسلے میں ضروری چیزیں منگوا لیں اور پھر مریضہ کو بٹھا کر علاج شروع کر دیا۔ گرد و نواح کے مردوں اور عورتوں کا میلہ لگ گیا۔ جب راقم نے اپنا عمل شروع کیا تو دو منٹ کے بعد مریضہ کا دوپٹہ سر سے دور جا گرا اور اس کے سر کے بال کھل کر کھڑے ہو گئے۔ تماشائی بھاگ کھڑے ہوئے۔ مریضہ بھی اسی خوفناک حالت میں کھڑی ہو گئی اور حصار سے باہر نکلنے کی کوشش کی۔ میرے دل پر ایک خوف طاری ہو گیا مریضہ نے حصار سے باہر ہونے کی کوشش کی تو جیسے اسے دیوار سے ٹکر لگی ہو وہ واپس حصار میں آ گئی باہر نہ جا سکی اور پھر توبہ کرنے لگی اور معافی مانگنے لگی۔ یہ دیکھ کر میرا خوف بھی دور ہو گیا۔ دو تین منٹ میں جنات سے پوری طرح توبہ کرا کے اور معافی منگوا کر اور یہ وعدہ لے کر چھوڑا کہ آئندہ اسے تنگ کرنے نہیں آئیں گے۔ مریضہ ہوش میں آ گئی اور سب نے دیکھ لیا کہ اللہ نے ایک نوآموز نوجوان کی لاج رکھ لی۔

مریضہ کا باپ چاندی کے روپوں کی ایک تھال بھر کر لایا اور میرے سامنے رکھ کر کہنے لگا کہ آپ نے میرے اوپر بڑا احسان کیا ہے کہ میری بیٹی کی جان بچادی۔ یہ نذرانہ قبول کرلیں۔ میں نے کہا کہ میرے استاد نے مجھے ایسے نذرانوں سے منع کر دیا ہے۔ آپ یہ ساری رقم اپنی بستی کے غریب مزدوروں، بیوہ، غریب عورتوں اور یتیم بچوں میں تقسیم کردیں۔ وہ آپ کے لیے بھی دعائیں کریں گے اور میرے حق میں بھی دعا کریں گے۔ اللہ کا شکر ہے کہ اس کے بعد وہ بچی مکمل صحت یاب ہو گئی۔ یہ جنات کے علاج کا سب سے پہلا خوفناک معاملہ تھا جس میں اللہ نے کامیابی بخشی۔





# بعض چھوٹی سورتوں کے وظائف

## سورہ والضحیٰ کا عمل

اپنے مکان کے ایک کمرے میں باوضو ہو کر پہلے روز جو وقت چاہے اپنی مصروفیات و حالات کے پیش نظر مقرر کرے اور پھر اکیس روز اسی وقت کی پابندی کرے۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر سورہ والضحیٰ ایک سو اکیس 121 مرتبہ پڑھے اور پھر آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اور پھر اللہ سے دعا مانگ کر اٹھ کھڑا ہو اور مصلیٰ بھی اٹھا کر الگ تہہ کر کے رکھ دے۔

دوسرے روز وقت مقررہ پر درود شریف گیارہ مرتبہ باوضو ہو کر پڑھے اور پھر ایک سو پچیس 125 مرتبہ اس سورہ کی تلاوت کرے اور آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور پھر دعا مانگ کر اٹھ کھڑا ہو اور مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ رکھ دے۔

تیسرے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک سو ستائیس 127 مرتبہ سورہ والضحیٰ کی تلاوت کرے۔ آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔ یہ مصلیٰ اسی کام کے لیے مخصوص رہے اور اسے اور کوئی استعمال نہ کرے۔

چوتھے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورہ والضحیٰ ایک سو اکتیس 131 بار تلاوت کرے آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

پانچویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ والضحیٰ ایک سو پینتیس 135 بار تلاوت کر کے آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور اپنے اللہ سے عاجزی کے ساتھ اپنے مقاصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

چھٹے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر درود پاک گیارہ مرتبہ پڑھے اور پھر سورہ والضحیٰ ایک سو انتالیس 139 بار تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

ساتویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ والضحیٰ ایک سو تینتالیس 143 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عجز وانکساری کے ساتھ اپنے اللہ سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

آٹھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ والضحیٰ ایک سو سینتالیس 147 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر عاجزی کے ساتھ اپنے پروردگار سے خشوع وخضوع کے ساتھ دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

نویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ والضحیٰ ایک سو اکیاون 151 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ عاجزی سے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

دسویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ والضحیٰ ایک سو ترپن 153 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعا کر کے اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

گیارہویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۃ والضحیٰ ایک سو ستاون 157 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے پروردگار سے عاجزی سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور پھر اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعین جگہ پر رکھ دے۔



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

بارہویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۃ الضحیٰ ایک سو اکسٹھ 161 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور خشوع وخضوع کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعین جگہ پر رکھ دے۔

تیرہویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۃ الضحیٰ ایک سو پینسٹھ 165 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے پروردگار سے اپنے مقصد براری کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعین جگہ پر رکھ دے۔

چودہویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۃ الضحیٰ ایک سو انہتر 169 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے عاجزانہ انداز میں دعا کرے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعینہ جگہ پر رکھ دے۔

پندرہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۃ الضحیٰ ایک سو اکہتر 171 بار تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے مالک وخالق سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے گڑگڑا کر دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعینہ جگہ پر رکھ دے۔

سولہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۃ الضحیٰ ایک سو تہتر 173 بار تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

سترہویں (17 ویں) روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۃ والضحیٰ ایک سو 177 مرتبہ تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ دورد شریف پڑھے اور پوری عجز و

انکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر طے کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

اٹھارہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۃ الضحیٰ ایک سو اکیاسی 181 مرتبہ تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عجز و انکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر طے کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

انیسویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۃ الضحیٰ ایک سو اٹھاسی 188 مرتبہ تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عجز و انکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

اکیسویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۃ الضحیٰ ایک سو ستانوے 197 مرتبہ تلاوت کرے آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے مالک و خالق پروردگار سے آخری مرتبہ پورے عجز و انکسار کے ساتھ اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے۔ یہ چونکہ اس چلے کی آخری دعا ہے۔ اس لیے تمام مسنون دعائیں بھی جو یاد ہوں، انہیں پڑھ کر پھر اپنی زبان میں اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو اور شکرانہ کے دو نفل پڑھے کہ اس ذات پاک نے وظیفہ مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔

## سورۃ الم نشرح اور سورۃ والتین کا عمل

اسی طرح انہی اعداد و شمار اور مقررہ اوقات میں سورۃ الم نشرح اور سورۃ والتین کا وظیفہ بھی مکمل کیا جائے۔ اس بات کا سختی سے اہتمام کیا جائے کہ جتنے اعداد و شمار جس دن کے لیے درج کیے گئے ہیں ان میں کسی روز بھی کوئی کمی بیشی نہ ہونے پائے۔ مکمل ہونے کے بعد ان سورتوں کا عامل ہو جائے گا اور جس شخص کا کاروبار بند ہو گیا ہو، اسے ان سورتوں کو صبح نماز فجر کے بعد اور نماز عشاء کے بعد





درود شریف کے ساتھ تین تین بار پڑھ کر دعا مانگنے کی ہدایت کی جائے۔ ان شاء اللہ تھوڑے دنوں کے اندر ہی وہ اس وظیفہ کی برکات دیکھے گا۔ دنیوی کاروبار کے علاوہ ان کی تلاوت مذکورہ تعداد میں روزانہ کرنے سے آخرت کی نجات و بخشش کا ذریعہ بھی ہوگا۔ جس گھر میں یہ معمول ہوگا اس گھر میں جادو ٹونہ کا کوئی اثر نہ ہوگا۔ لیکن متعلقہ آدمی کو نصیحت کر دی جائے کہ وہ نماز روزہ کے ساتھ تمام اسلامی احکام کی پابندی کرنے کو زندگی کا معمول بنا لے اور رزق حلال کھائے، حرام سے پرہیز کرے۔

(اَللّٰھُمَّ رَبَّ النَّاسِ، اَذْھِبِ الْبَاسَ، وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاؤُکَ شِفَاءً لَا یُغَادِرُ سَقَمًا)

"اے اللہ! تو لوگوں کا پروردگار ہے، تکلیف دور فرما اور شفا بخش کیونکہ تو شفا بخشنے والا ہے۔ تیری شفا کے علاوہ کوئی شفا نہیں۔ ایسی شفا عطا فرما جو بیماری کو جڑ سے اکھاڑ دے۔"

مریض ان تعلیمات پر ساٹھ دن تک مسلسل عمل کرتا رہے، اگر مرض ختم ہو جائے تو ٹھیک ورنہ دوبارہ اس پر دم کریں اور کلونجی کے تیل پر دم کر کے دیں۔

## علاج کے عملی نمونے

**پہلا نمونہ:** ایک خاتون کو اس کا باپ اور بھائی میرے پاس لے کر آئے، وہ خاموش تھی، بات نہیں کر سکتی تھی، بلکہ منہ بھی نہیں کھول سکتی تھی حتیٰ کہ کھانے کے لئے بھی، الا یہ کہ وہ اس کا منہ زبردستی کھول دیں اور اسے جوس اور دودھ وغیرہ پلا دیں، اس کی یہ حالت ۳۵ دن سے اسی طرح سے تھی۔

میں نے اس پر دم کیا تو بولنے لگ گئی۔ الحمد اللہ

**دوسرا نمونہ:** ایک خاتون نے بتایا کہ اسے ٹانگ میں شدید درد محسوس ہوتا ہے، میں نے کہا: شاید اسے کوئی جسمانی بیماری ہوگی، لیکن چونکہ وہ بمشکل چل سکتی تھی، اس لئے میں نے اس پر دم کرنا شروع کیا، ابھی اس نے سورۂ فاتحہ کو ہی سنا تھا کہ اس پر مرگی کا دورہ پڑ گیا اور اس کی زبان سے جن بولنے لگ گیا اور اس نے بتایا کہ وہی ہے جس نے اس کی ٹانگ پکڑ رکھی ہے، سو میں نے اسے نکل جانے کا حکم دیا، وہ نکل گیا تو عورت اپنے فطری انداز سے چلنے کے قابل ہوگئی۔

الحمد اللہ





**تیسرا نمونہ**

ایک شخص میرے پاس آیا جس کا منہ دائیں طرف واضح طور پر مڑا ہوا تھا، میں نے اس پر دم کیا تو اس کی زبان پر جن بولنے لگا، اور اس نے کہا کہ اس شخص نے مجھے ایذا پہنچائی تھی، میں نے جن کو سمجھایا کہ یقیناً اس نے تمہیں نہیں دیکھا ہوگا، اور تم پر یہ بات حرام ہے کہ تم کسی مسلمان کو ایذا پہنچاؤ، جن نے میری بات مان لی اور اس سے نکل گیا، جس کے بعد اس کا منہ بالکل سیدھا ہو گیا۔ الحمد اللہ

**چوتھا نمونہ**

میرے پاس ایک لڑکی کا والد آیا اور اس نے اپنی بیٹی کی حالت یوں بیان کی: میری بیٹی ایک اندوہناک حادثے سے دوچار ہوگئی ہے اور دو ماہ سے بے ہوش پڑی ہے، اب سن تو لیتی ہے لیکن بول نہیں سکتی، اس کے جسم کا کوئی حصہ حرکت نہیں کرتا، اور کچھ کھا بھی نہیں سکتی، اور اس وقت شہر کے ایک اچھے ہسپتال میں پڑی ہے، جہاں ڈاکٹروں نے اسے نیند آور گولیاں کھلا کر سلا دیا ہے اور ایک ڈاکٹر نے مجھے بتایا ہے کہ اس کے سارے ٹیسٹ بالکل درست ہیں، اور انہیں کچھ پتہ نہیں چل رہا کہ اسے کیا ہوا ہے؟ البتہ انہوں نے اس کے نرخرے میں ایک سوراخ کر دیا ہے تاکہ وہ سانس لے سکے، اور ناک سے ایک پائپ داخل کر دیا ہے تاکہ اسے غذا دی جا سکے اور وہ اپنی زندگی کے باقی ایام اسی حالت میں اور اسی چارپائی پر پڑی گزار دے۔"

میں نے اس لڑکی کا قصہ سنا، اور اگر شیخ سعید بن مسفر قحطانی حفظہ اللہ کی خصوصی سفارش نہ ہوتی تو میں اس کا علاج کرنے کے لئے خود چل کے اس کے پاس نہ جاتا، کیونکہ یہ میری عادت نہیں، سو مجھے مجبوراً جانا پڑا۔ ہسپتال سے خصوصی طور پر میرے لئے اجازت نامہ لیا گیا کہ میں ملاقات کے اوقات کے علاوہ دوسرے وقت میں جا کر مریضہ کا علاج کر سکوں۔ میں گیا تو واقعتاً اس کی حالت وہی تھی جو اس کے والد نے بیان کی تھی، انتہائی کمزور ہو چکی تھی اور بولتی بھی نہیں تھی۔ میں نے اس سے جادو کی کچھ علامات کے متعلق سوال کیا تو اس نے نفی میں سر ہلا دیا اور

مجھے کچھ بھی معلوم نہ ہو سکا کہ اسے کیا ہے۔ اس دوران مغرب کی نماز کا وقت ہوگیا۔ چنانچہ میں نے نماز میں اس کے لئے دعا کی، پھر واپس لوٹے اور سورۃ الفلق کو اس پر پڑھا، نیز یہ دعا بھی پڑھی: (اَللّٰھُمَّ رَبَّ النَّاسِ، اَذْھِبِ الْبَأْسِ، وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ، لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاؤُکَ شِفَاءً لَا یُغَادِرُ سَقَمًا)

وہ لڑکی اللہ کے فضل و کرم سے بولنے لگ گئی، اس کا باپ اور بھائی خوشی کے مارے رونے لگ گئے۔ اور اس کا باپ میرے سر کا بوسہ لینے کے لئے اٹھا، میں نے اسے سمجھایا کہ کسی شخص کے متعلق یہ عقیدہ نہ رکھو کہ وہ شفا دے سکتا ہے کیونکہ شفاء اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے اور اسی نے یہ لکھ رکھا تھا کہ تمہاری بیٹی کو میرے ہاتھوں اور اس گھڑی میں شفا نصیب ہوگی، سو اللہ کا شکر ادا کرو!!

اس لڑکی نے اللہ کا شکر ادا کیا اور کہنے لگی: اب میں ہسپتال سے جانا چاہتی ہوں۔ اس کے بعد ایک مدت گزر گئی، پھر اس کا بھائی آیا اور اس نے خوشخبری دی کہ اب وہ لڑکی خیریت سے ہے اور وہ مجھے دعوت دینے آیا ہے، میں نے اسے انکار کر دیا، اس خدشہ کی بناء پر کہ کہیں یہ دعوت میرا معاوضہ نہ بن جائے۔

## پانچواں نمونہ

ایک نوجوان مرض کی حالت میں میرے پاس آیا، میں نے اس پر قرآن مجید کو پڑھا تو اس کی زبان پر جن بولنے لگ گیا، اور اس نے بتایا کہ فلاں جادوگر نے اس نوجوان پر جادو کرنے کے لئے میری ڈیوٹی لگائی ہے اور اس پر جو جادو کیا گیا ہے وہ اس کے گھر کی دہلیز میں پڑا ہوا ہے۔ میں نے اسے اس سے نکل جانے کا حکم دیا تو وہ نکل گیا، پھر اس کے گھر والے گھر میں گئے اور گھر کی دہلیز کو کھودا تو واقعتاً وہاں پر کچھ کاغذات ملے جن پر کچھ حروف لکھے ہوئے تھے، انہوں نے وہ کاغذات پانی میں بھگو دیے، جس سے اس پر کیا گیا جادو ٹوٹ گیا۔





## ۸۔ سحر استحاضہ

### سحر استحاضہ کیسے ہو جاتا ہے؟

اس قسم کا جادو صرف عورتوں پر ہوتا ہے، اس کا طریقہ یہ ہے کہ جادوگر ایک جن کو اس عورت پر مسلط کر دیتا ہے، جس پر جادو کرنا مقصود ہوتا ہے، اور اس کی یہ ڈیوٹی لگاتا ہے کہ وہ اسے استحاضہ کی بیماری میں مبتلا کر دے، چنانچہ جن عورت میں داخل ہو جاتا ہے اور اس کی رگوں میں خون کے ساتھ ساتھ گردش کرتا ہے۔ فرمانِ نبویؐ ہے:

(الشیطان یجری من ابن آدم مجری الدم) (صحیح بخاری: ۲۰۳۹)

''شیطان انسانی جسم میں خون کی طرح گردش کرتا ہے۔''

اور دورانِ گردش جب وہ رحم کی رگوں میں پہنچتا ہے تو ان میں ایڑ لگا دیتا ہے، جس سے ان رگوں سے خون بہنا شروع ہو جاتا ہے۔

حضرت حمنہ بنت جحشؓ نے جب استحاضہ کے متعلق رسول اللہؐ سے پوچھا تو آپؐ نے فرمایا: (انما ھذہ رکضۃ من رکضات الشیطان)

''استحاضہ تو صرف شیطان کے ایڑ لگانے کی وجہ سے ہوتا ہے۔'' (صحیح ابوداود: ۲۶۷)

اور ایک روایت میں یوں ہے:

(انما ذلک عرض ولیست بالحیضۃ) (صحیح ابوداود: ۲۵۸)

''یہ تو ایک رگ سے بہنے والا خون ہے، حیض نہیں ہے۔''

ان دونوں روایتوں سے معلوم ہوا کہ استحاضہ عورت کے رحم میں موجود رگوں میں سے کسی ایک رگ میں شیطان کے ایڑ لگانے کی وجہ سے ہوتا ہے۔

### استحاضہ کیا ہوتا ہے؟

ابن اثیر کہتے ہیں: ''استحاضہ یہ ہے کہ حیض کے دنوں کے بعد بھی عورت کو خون آتا رہے۔''
(النہایہ: ج ۱/ ص ۴۶۹)

عورت کو یہ خون ایک ماہ تک آ سکتا ہے اور اس کی مدت میں کمی بیشی ہو سکتی ہے۔

## سحر استحاضہ کا علاج

پانی پر دم کریں، پھر وہ پانی مریضہ کو دے دیں، جس سے وہ تین دن تک پیتی رہے اور غسل بھی کرتی رہے، انشاء اللہ خون آنا رک جائے گا، اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے اس کے جواز کا فتویٰ دیا ہے کہ مستحاضہ کے لئے قرآنی آیات لکھ کر دی جا سکتی ہیں اور وہ ان سے غسل بھی کر سکتی ہے۔

## علاج کا عملی نمونہ

ایک خاتون میرے پاس آئی جس کو بہت زیادہ خون آ رہا تھا، میں نے اس پر دم کیا اور قرآن مجید کی کچھ کیسٹیں سننے کے لئے اسے دے دیں، چند ایام کے بعد اس کا خون بالکل رک گیا اور وہ شفایاب ہو گئی۔

## ۹۔ شادی میں رکاوٹیں ڈالنے کا جادو

### علامات

۱۔ دائمی سر درد

۲۔ سینے میں شدید گھٹن کا احساس، خاص طور پر عصر کے بعد سے لیکر آدھی رات تک

۳۔ منگیتر کو بدصورت منظر میں دیکھنا

۴۔ بہت زیادہ پریشان خیالی

۵۔ نیند کے دوران بہت زیادہ گھبراہٹ

۶۔ کبھی کبھی معدے میں شدید درد

۷۔ پیٹھ کی نچلی ہڈیوں میں درد





## یہ جادو کیسے ہو جاتا ہے؟

کوئی کینہ پرور اور سازشی انسان پلید جادوگر کے پاس جاتا ہے اور اس سے مطالبہ کرتا ہے کہ فلاں آدمی کی بیٹی پر جادو کر دو تا کہ وہ شادی نہ کر سکے، جادوگر اس کا اور اس کی ماں کا نام اس سے پوچھ لیتا ہے، پھر اس کا کوئی کپڑا طلب کرتا ہے، اس کے بعد اس پر جادو کر دیتا ہے اور اس سلسلے میں ایک یا ایک سے زیادہ جنوں کی ڈیوٹی لگا دیتا ہے، سو یہ جن اپنی ڈیوٹی سرانجام دینے کے لئے اس عورت کا پیچھا کرنا شروع کر دیتا ہے۔ اگر اسے موقع مل جائے تو اس میں داخل ہو جاتا ہے، پھر اسے اس حد تک پریشان کرتا ہے کہ جو بھی اس کی منگنی کا پیغام لے کر اس کے پاس جاتا ہے، وہ اس کے ساتھ شادی کرنے سے فوراً انکار کر دیتی ہے اور اگر اس میں داخل ہونے کا موقع نہ ملے تو باہر باہر سے جن کی کوشش ہوتی ہے کہ ہر مرد کو اس عورت کے سامنے بدصورت ثابت کرے، اور خود اس عورت کو مردوں کے ذہنوں میں بدصورت عورت کے طور پر ثابت کرے، چنانچہ وہ عورت ہر مرد کے ساتھ شادی کرنے سے بلاوجہ انکار کر دیتی ہے، اور اگر کوئی مرد اس کے ساتھ شادی کرنے کے لئے تیار بھی ہو جائے تو شیطان اس کے دل میں مسلسل وسوسے ڈالتا ہے اور اسے اس سے بدظن کر دیتا ہے۔ اور ایسا بھی ہوتا ہے کہ اس عورت کے گھر میں جو شخص بھی اس عورت کے ساتھ شادی کرنے کی نیت سے داخل ہوتا ہے، اسے شدید گھٹن کا احساس ہوتا ہے اور اس کا گھر اسے جیل خانہ لگتا ہے، اس کے بعد وہ دوبارہ اس گھر میں داخل ہونے کا سوچ بھی نہیں سکتا۔

## اس جادو کا علاج

۱۔ مریضہ پر پہلی قسم میں مذکور دم والی آیات و سورتیں پڑھیں، اگر اس پر مرگی کا دورہ پڑ جائے اور جن بولنے لگ جائے تو اس کے ساتھ اسی طریقے سے نمٹیں جو 'سحر تفریق' میں بیان کر دیا گیا ہے۔

۲۔ اگر اس پر مرگی کا دورہ نہ پڑے اور اس کے جسم میں کچھ تبدیلیاں رونما ہوں تو اسے مندرجہ ذیل تعلیمات دیں:

☆ وہ شرعی پردے کی پابندی کرے۔

☆ نمازیں ان کے اوقات میں ادا کرنے پر ہمیشگی کرے۔

☆ گانے اور موسیقی وغیرہ نہ سنے۔

☆ سونے سے پہلے وضو کرے [illegible] الکرسی کی تلاوت کرے۔

☆ معوذات کی تلاوت کے بعد اپنی ہتھیلیوں میں پھونکے، پھر انہیں پورے جسم پر مل لے

☆ ایک گھنٹے کی کیسٹ میں آیت الکرسی کو بار بار ریکارڈ کریں، جسے وہ روزانہ ایک بار سنتی رہے۔

☆ ایک دوسری کیسٹ میں معوذات (اخلاص، الفلق، الناس) کو بار بار ریکارڈ کریں اور اسے بھی روزانہ ایک بار سننے کی اسے تلقین کریں۔

☆ پانی پر دم کرکے اسے دے دیں، جس سے وہ ہر تیسرے دن پیتی اور غسل کرتی رہے

☆ نماز فجر کے بعد ۱۰۰ مرتبہ یہ دعا پڑھا کرے۔

(لا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لا شَرِیْکَ لَہٗ، لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ)

عورت ان تعلیمات پر مکمل ایک مہینہ عمل کرے، اس کے بعد انشاء اللہ اسے یا تو مکمل شفا نصیب ہو جائے گی اور جادو ٹوٹ جائے گا، یا پھر اس کی تکلیف میں اضافہ ہو جائے گا، اگر ایسا ہو تو اس پر دوبارہ دم کریں، انشاء اللہ اسے مرگی کا دورہ پڑ جائے گا اور جن آپ کے ساتھ گفتگو شروع کر دے گا، پھر آپ اس سے اس طریقے کے مطابق نمٹ سکتے ہیں جس کا ذکر پہلے کیا جا چکا ہے۔





## علاج کا عملی نمونہ

ایک نوجوان میرے پاس آیا اور کہنے لگا: ہمارے ہاں ایک عجیب وغریب لڑکی ہے، کوئی بھی شخص جب اس کے ساتھ شادی کرنے کا مطالبہ کرتا ہے تو وہ بخوشی قبول کر لیتی ہے، لیکن رات کو سونے کے بعد جب صبح کے وقت بیدار ہوتی ہے تو اپنی رائے بدل لیتی ہے اور کوئی سبب بتائے بغیر اس سے شادی کرنے سے صاف انکار کر دیتی ہے اور ایسا کئی بار ہو چکا ہے: جس سے ہمیں اس کے متعلق شک سا ہونے لگا ہے، آپ کی اس کے بارے میں کیا رائے ہے؟

میں نے اس پر دم کیا تو اس پر مرگی کا دورہ پڑ گیا اور ایک (خاتون) جن اس کی زبان سے بولنے لگ گئی، میں نے اس سے پوچھا:

☆ تم اس لڑکی میں کیوں داخل ہوئی۔

جن خاتون: کیونکہ مجھے اس سے محبت ہے۔

☆ اسے تجھ سے کوئی محبت نہیں، اور صحیح صحیح بتاؤ کہ تم کیا چاہتی ہو؟

جن خاتون: میں نہیں چاہتی کہ یہ شادی کرلے۔

☆ تمہارا اب تک اس سے کیا سلوک رہا ہے؟

جن خاتون: جب بھی کوئی شخص اس سے منگنی کے لئے آتا تھا، میں اسے رات کو خواب میں دھمکیاں دیتی تھی کہ اگر تو نے شادی کر لی تو تمہیں سنگین نتائج کا سامنا کرنا پڑے گا۔

☆ تمہارا دین کیا ہے؟

جن خاتون: میں مسلمان ہوں۔

☆ اگر تم مسلمان ہو تو تمہارے لئے قطعاً درست نہیں کہ تم کسی مسلمان کو اس طرح ایذا دو، فرمان نبویؐ ہے: (لا ضرر ولا ضرار) (صحیح ابن ماجہ: ۱۸۹۵)

"نہ اپنے آپ کو نقصان پہنچاؤ نہ دوسرے کو۔"

میری یہ گفتگو سن کر وہ جن خاتون اس لڑکی سے نکل جانے پر آمادہ ہوگئی اور واقعتاً اس سے نکل گئی اور لڑکی شفایاب ہوگئی۔ والحمد اللہ

## مرگی کی اقسام

جسمانی عوارض کی بناء پر ہونے والے مرگی کے دورہ کو یوں پہچانا جاسکتا ہے:

۱۔ علاج کا وظیفہ سننے سے مریض پر کوئی اثر نہ ہونا

۱۔ یا کوئی ایسا جسمانی عارضہ ہونا جو ڈاکٹروں کے ہاں معروف ہو، مثلاً جسمانی و دماغی عوارض، یا غشی کے دورے، خون میں شوگر کی کمی یا زیادتی یا کثرتِ شراب نوشی

## جنات کی وجہ سے مرگی کا دورہ پڑنے کی علامات اور اسباب

جن یا جادو کی بناء پر پڑنے والی مرگی کے دورہ کی علامتیں درج ذیل ہیں:

۱۔ دم والے وظائف سننے سے مریض کا متاثر ہونا اور چیخ و پکار کرنا

۲۔ نہ اس کا سبب کوئی جسمانی عارضہ ہو، اور نہ ہی اس عارضہ کی تشخیص ڈاکٹروں کے لئے ممکن ہو تو اس کا سبب جن کا تسلط یا جادو ہوگا۔

حالت بیداری میں مریض پر ظاہر ہونے والی علامات یہ ہوسکتی ہیں:

۱۔ دائمی سر درد، بشرطیکہ درد کا سبب کوئی جسمانی بیماری نہ ہو

۲۔ نماز، تلاوت قرآن اور شرعی اُمور سے احتراز

۳۔ ذہنی خلفشار

۴۔ مرگی کا دورہ پڑنا

۵۔ کاہلی سستی اور پریشان خیالی

۶۔ جسم کے کسی حصہ میں ایسا درد جس کے علاج سے طب عاجز ہو

حالت نیند میں مریض پر ظاہر ہونے والی علامتیں یہ ہیں:

۱۔ بے خوابی

۲۔ بے چینی اور بے قراری

۳۔ حالت نیند میں آہیں بھرنا اور کراہنا





۴۔ پریشان کن اور خوفناک خواب

۵۔ حیوانات، مثلاً بلیوں اور کتوں کا نظر آنا

۶۔ حالت نیند میں غیر شعوری طور پر چلنا پھرنا

۷۔ خواب میں اسے یوں لگے جیسے وہ ایک بلند مقام سے گرنے والا ہے

۸۔ (خواب میں) اپنے آپ کو قبرستان، کوڑے کرکٹ کے ڈھیر یا کسی خوفناک جگہ میں پانا

۹۔ عجیب و غریب شکلیں نظر آنا

۱۰۔ حالت نیند میں یوں لگنا جیسے ایک سانپ ہے جو اس پر حملہ کر رہا ہے

۱۱۔ اسے یوں لگے جیسے اس کے آس پاس بہت سے مردے پڑے ہیں اور یہ کیفیت اس کے ساتھ کئی دفعہ پیش آچکی ہو۔

۱۲۔ اسے یوں محسوس ہو جیسے ایک اجنبی شخص اسے قتل کرنا چاہتا ہے اور ایسا کئی دفعہ ہوا ہو۔

## ان عوارض کے اسباب

دانستہ اسباب میں منہیات کا ارتکاب اور شدید خوف میں مبتلا ہونا ہوسکتا ہے۔ جبکہ نادانستگی میں ہونے والی بعض کوتاہیاں بھی اس کا سبب بن سکتی ہیں، مثلاً

۱۔ زمین پر گرم پانی بہانا

۲۔ کسی بلند جگہ سے چھلانگ لگانا

۳۔ بلوں وغیرہ میں پیشاب کرنا

بعض اوقات کوئی کوتاہی تو اس میں شامل نہیں ہوتی بلکہ جنات ظلم کے ارادے سے یا کسی انسان کے عشق میں مبتلا ہو کر بھی انسان میں داخل ہو جاتے ہیں۔

## جادو کے متعلق چند اہم معلومات

۱۔ جادو کی علامات کا مرض کی علامات سے اشتباہ ہو سکتا ہے۔

۲۔ جس شخص پر جادو کیا گیا ہو، اگر اس کے معدے میں دائمی درد رہتا ہو تو یہ اس بات کی دلیل ہوتی ہے کہ اسے جادو پلایا یا کھلایا گیا ہے۔

۳۔ قرآنی علاج دو شرطوں کے ساتھ فائدہ مند ثابت ہوتا ہے:

☆ معالج اللہ کی شریعت کا پابند ہو۔

☆ قرآنی علاج کی تاثیر پر مریض کو مکمل یقین ہو۔

۴۔ جادو کی بیشتر قسموں میں درج ذیل علامت موجود ہوتی ہے، سینے کی گھٹن خاص کر رات کے وقت۔

۵۔ جادو کی جگہ کا دو باتوں سے پتہ چل سکتا ہے:

☆ ایک تو یہ کہ خود جن بتا دے کہ اس نے فلاں جگہ پر جادو رکھا ہوا ہے، اور آپ اس کی یہ بات اس وقت تک درست تسلیم نہ کریں جب تک ایک آدمی بھجوا کر اس کی بتائی ہوئی جگہ سے جادو کی موجودگی یا عدم موجودگی کی تصدیق نہ کروالیں، کیونکہ جنوں میں جھوٹ بہت زیادہ پایا جاتا ہے۔

☆ مریض یا معالج کسی فضیلت والے وقت میں (مثلاً رات کا آخری تیسرا حصہ) پورے اخلاص اور خشوع وخضوع کے ساتھ دو رکعات نفل ادا کرے اور اللہ سے دعا کرے کہ وہ جادو کی جگہ کے متعلق اسے خبردار کر دے، آپ کو خواب کے ذریعے یا احساس وشعور کے ذریعے یا غالب گمان کے ذریعے معلوم ہو جائے گا کہ جس چیز پر جادو کیا گیا ہے وہ فلاں جگہ پر پڑی ہوئی ہے، اگر ایسا ہو جائے تو اللہ تعالیٰ کا شکر بجالانا چاہیے۔

۶۔ جادو کی تمام قسموں کے علاج کے لئے آپ کلونجی کے تیل پر دم کر سکتے ہیں، جسے مریض متاثرہ عضو پر صبح وشام مل سکتا ہے۔

صحیحین میں ایک حدیث موجود ہے، جس کے الفاظ یوں ہیں:

(الحبة السوداء شفاء من كل داء الا من السام) (صحیح بخاری: ۵۶۸۷)

"کلونجی میں ہر بیماری کا علاج ہے سوائے موت کے۔"

## مریض کو اللہ نے جائے جادو دکھادی

میرے پاس ایک نوجوان لڑکی آئی، میں نے اس پر قرآن مجید کو پڑھا تو مجھے معلوم ہوا کہ اس پر بہت طاقتور قسم کا جادو کیا گیا ہے، کیونکہ اسے نیند اور بیداری دونوں حالتوں میں خیالی تصویریں اور سائے نظر آتے تھے...... خلاصہ یہ کہ میں اس کے گھر والوں کو علاج بتادیا اور گھر واپس جانے کی تلقین کی، انہوں نے پوچھا: کیا ہم جائے جادو کے متعلق جان سکتے ہیں؟ میں نے کہا: ہاں، رات کے آخری تیسرے حصے میں جبکہ اللہ تعالیٰ آسمان دنیا پر نازل ہوتا ہے اور دعائیں قبول کرتا ہے، اللہ سے دعا کریں کہ وہ آپ کو جائے جادو کے متعلق خبردار کردے، چنانچہ خود مریضہ لڑکی نے رات کو اٹھ کر نماز پڑھی اور اللہ سے اس سلسلے میں دعا کی، پھر اس نے خواب میں دیکھا کہ ایک آدمی اس کے ہاتھ کو پکڑ کر گھر کی ایک جانب لے جا رہا ہے اور اسے جائے جادو کے متعلق بتا رہا ہے، صبح ہوئی تو اس نے اپنے گھر والوں کو یہ خواب سنایا، چنانچہ وہ اسی جگہ پر گئے تو جس چیز میں جادو کیا گیا تھا وہ وہاں موجود تھی، انہوں نے اسے وہاں سے نکال دیا، اور اس طرح جادو ٹوٹ گیا اور لڑکی شفایاب ہوگئی۔ الحمد اللہ





## جادو کا علاج

اوپر ذکر کی گئی مختلف صورتوں میں جادو کے مخصوص علاج ذکر کیے گئے ہیں، جب کہ ایسا عمومی علاج بھی کیا جاسکتا ہے جب کسی جادو کی نوعیت کا خاص طور پر علم نہ ہوسکے۔

مریض جادو کے علاج والا وظیفہ سنے۔ اگر اس سے مریض پر کچھ اثر ہوتا ہے، یعنی اسے دورہ پڑ جائے یا کوئی اور علامت ظاہر ہو تو ایسی صورت میں

۱۔ برتن میں پانی لے کر اس پر جادو کے علاج والا دم پڑھیں۔ پھر بیری کے سات پتے لے کر انہیں اچھی طرح کوٹ لیں اور پھر دم شدہ پانی میں ڈال دیں۔ مریض کو چاہئے کہ وہ یہ پانی پئے اور اس سے غسل کرے۔

۲۔ جادو کے علاج والا دم کلونجی یا زیتون کے تیل پر پڑھیں اور روزانہ دوران علاج ایک دفعہ مریض کو ملیں۔

۳۔ مریض جادو کے علاج والا وظیفہ روزانہ دو دفعہ سنے۔

۴۔ نظر بد والا وظیفہ سنے۔

۵۔ اس علاج کو مکمل شفایابی تک جاری رکھا جائے لیکن علاج کو آس پاس کے لوگوں سے مخفی رکھا جائے۔

## مریض کو یہ کیسے معلوم ہو کہ وہ شفایاب ہو چکا ہے

جادو، نظر بد اور جن چمٹنے کے وظائف ۳/دن مسلسل سننے کے باوجود بھی اگر اس پر وہ علامات ظاہر نہ ہو جو حالت بیداری یا حالت نیند میں اس پر ظاہر ہوتی تھیں تو مریض سمجھ لے کہ اللہ نے اسے صحت یاب کردیا ہے۔ اس پر وہ اللہ کا شکر ادا کرے۔

# سحر جادو کا خاتمہ

## سحر (جادو) کا مجرب علاج

بیری کے سات پتے جن میں سوراخ نہ ہو لیکر ان میں سے ہر پتے پر تین بار یہ آیت پڑھیں اور ہر بار پڑھ کر دم کریں۔

وَاتَّبَعُوْا مَاتَتْلُو الشَّيٰطِيْنُ ...... سے ...... لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ تک پوری آیت (البقرہ۔۱۰۲)

اس طرح سات پتوں پر کل اکیس بار یہ آیت پڑھی جائے گی۔ ان پتوں کو پاک ہاتھوں سے توڑ کر پانی میں ڈال دیں۔ مریض سات دن تک یہ پانی پیتا رہے ...... پانی کم ہونے پر اور پانی ملاتے رہیں۔

یہ پانی گھر اور دکان پر بھی چھڑکیں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ مجرب ہے۔

## عمل آیت الکرسی

مرشدی وسیدی حضرت مولانا مفتی ولی حسن صاحب نور اللہ مرقدہ۔ جادو کے علاج کے لئے عمل آیت الکرسی تلقین فرمایا کرتے تھے۔ عمل آیت الکرسی یہ ہے:

درود شریف تین بار، سورہ فاتحہ تین بار، آیت الکرسی تین بار، سورہ اخلاص تین بار، سورہ الفلق تین بار، سورہ والناس تین بار، تین بار درود شریف۔

فجر، ظہر اور عشاء کے بعد پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم پر پھیریں۔ یہ دم مریض پر بھی کیا جا سکتا ہے۔ بعض مشائخ اس میں سورۃ الکافرون کا اضافہ بھی فرماتے ہیں۔





## ایک زود اثر علاج

صبح سورج جب قدرے بلند ہو جائے تو سورہ عبس وتولی تین بار پڑھیں۔ پڑھ کر اپنے اوپر یا مریض پر دم کریں اور پانی پر دم کر کے پییں۔ مسلسل سات دن تک یہ عمل کریں ...... جادو کے توڑ کے لئے بے حد مفید ہے۔

## جادو کے توڑ کیلئے ایک طاقتور علاج

حضرت اقدس مولانا قاری محمد عرفان صاحب زید مجدہ جادو کے توڑ کے لئے درج ذیل آیات کا وظیفہ تلقین فرماتے ہیں جو بے حد مفید اور مجرب ہیں۔

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَاكَانُوا يَعْمَلُوْنَ ○ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ○ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ○ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ رَبِّ مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ ○ (اعراف ۱۱۸ تا ۱۲۲)

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَاجِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ○ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ○

(یونس ۸۱۔۸۲)

وَاَلْقِ مَافِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَاصَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ط وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى ○ فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَ مُوْسٰى

(طٰہٰ ۶۹۔۷۰)

ان آیات کو صبح شام تین تین بار پڑھ لیا جائے۔ دم کرنا اور پانی پر دم کر کے چھڑکنا بھی مفید ہے۔ ہم نے ایک چھوٹے سے کارڈ پر ان آیات کو لکھ لیا ہے۔ مجاہدین اس کارڈ کو جیب میں رکھتے ہیں اور نماز فجر کے بعد پڑھتے ہیں۔ وہ لوگ جو جادو کے شدید وہم میں مبتلا ہیں وہ اگر ان آیات کا ترجمہ پڑھیں تو انہیں وہم سے انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں جادو عروج پر تھا۔ جب ان جادوگروں کو اللہ تعالیٰ نے ناکام فرما دیا تو اس زمانے کے جادوگر کس کھاتے میں آتے ہیں؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقابلے میں جادوگر نہ ٹھہر سکے اور ایمان لے آئے۔

امیر باز نے مصمم ارادہ کرلیا کہ میں مرجاؤں گا یا انگریز ڈپٹی کمشنر کو ایسا سبق دوں گا کہ زندگی بھر یاد رکھے گا۔ چونکہ وہ دس نمبریہ تھا۔ اس لئے اس کو اپنا گاؤں چھوڑنے سے پہلے نمبر دار اور چوکیدار کو مطلع کرنا پڑتا تھا۔ وہ اس واردات کو کم سے کم وقت میں مکمل کرنا چاہتا تھا۔ لہٰذا اس نے اس سکیم پر عمل کرنے کیلئے سوچنا شروع کر دیا۔ کتوں کیلئے اس نے بیلوں کے دو سینگ تلاش کئے۔ جن میں خالص دیسی گھی کی روٹی کی چوری بنا کر سینگوں میں اچھی طرح بھر دی تا کہ کتوں کی کوشش کے باوجود چوری آسانی سے نہ نکل سکے۔

اس زمانے میں سوائے ریل کے آنے جانے کا کوئی ذریعہ نہ تھا۔ لہٰذا عام لوگ چالیس چالیس کوس پیدل چلتے تھے۔ ہمارے علاقہ کے لوگ جہلم اور گوجر خان تک پیدل ہی سفر کرتے تھے۔ امیر باز صبح سویرے نمبر دار کو ملا تا کہ اسے معلوم ہو کہ امیر باز گاؤں میں موجود ہے۔ چکوال سے راولپنڈی کا رستہ بہ نسبت سڑک کے پیدل کا نزدیک ہے۔ امیر باز پچھلے پہر ڈی، سی کے بنگلے کا جائزہ لینے کیلئے راولپنڈی پہنچ گیا۔

اس نے سنتریوں کو ڈیوٹی پر گشت کرتے دیکھا۔ بنگلے کی باہر کی دیوار عام آدمی کی کمر تک اونچی تھی جیسا کہ اس وقت عام بنگلوں کی ہوتی تھیں۔ دیوار کے اندر سنگتروں کی باڑ لگی ہوئی تھی۔ اس کے صحن یا لان کے اندر تھوڑے تھوڑے فاصلے پر پھولدار پودے لگے ہوئے تھے۔ بنگلے کے چاروں طرف برآمدے تھے۔ برآمدوں کے تقریباً چار چار فٹ چوڑے ستون تھے۔ امیر باز کو اندر جا کر کوئی بھی چیز اٹھالے جانی تھی اور یہ ثابت کرنا تھا کہ ہندوستان میں ایسی قوم بھی رہتی ہے جو اتنی دلیر ہے کہ جان کی پرواہ کئے بغیر ہر چیلنج قبول کرنے کیلئے تیار ہو جاتی ہے۔ امیر باز نے اپنے آپ کو ذہنی طور پر تیار کیا اور واردات کیلئے رات ایک بجے کا وقت مقرر کیا۔ ساتھ ہی واپسی کا راستہ بھی منتخب کیا جو سڑک سے ہٹ کر آتا تھا۔

آخر آدھی رات کے وقت وہ بنگلے کی باہر کی دیوار کے ساتھ جا کر بیٹھ گیا اور سنتریوں کا جائزہ لینے لگا۔ کتوں کو بھی دیکھا جو کوٹھی کے لان میں ادھر ادھر پھر رہے تھے۔ سب سے پہلے اس





نے دونوں سینگ جن میں خالص گھی کی روٹی کی خوشبو تھی، اندر کی طرف بڑے آرام کے ساتھ رکھ دیئے۔ خود دس بارہ گز دیوار کے آگے کی طرف سرک گیا۔ کتوں نے جو خوشبو سونگھی تو وہ سینگوں میں سے چوری نکالنے میں لگ گئے اور سینگوں کو گھسیٹتے گھسیٹتے کافی فاصلے پر لے گئے۔ اب اس نے سنتریوں کو دیکھا جو کل چار تھے۔ وہ تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد برآمدے کے باہر ایک ادھر سے دوسرے کو کراس کرتے تھے۔ انہوں نے رائفلیں اٹھا رکھی تھیں مگر معلوم ایسا ہوتا تھا جیسے اب وہ سمجھ چلے ہیں کہ یہاں آنے کی کوئی جراءت نہیں کر سکتا۔ چیلنج کیے ہوئے عرصہ دو ماہ سے زائد گزر گیا تھا اس لئے وہ کچھ سست بھی ہو گئے تھے۔

بہر حال امیر باز اللہ کا نام لے کر دیوار کے اندر جا کر پودوں کی اوٹ میں بیٹھ گیا۔ وہ اس موقع کی تلاش میں ہی تھا کہ جونہی سنتری تھوڑے غافل ہوں تو وہ برآمدے کے اندر چلا جائے۔ یہ موقع اسے جلد ہی میسر آ گیا۔ سنتریوں کی پیٹھ ایک دوسرے کے مخالف تھی۔ امیر باز چھلاوے کی طرح اچھل کر برآمدے کے ستون کے ساتھ لگ کر کھڑا ہو گیا۔ امیر باز درمیانے قد کا آدمی تھا۔ بدن میں بلا کی چستی کے علاوہ دوڑ میں اتنا تیز کہ دوڑتے ہوئے بالکل چھلاوہ ہی نظر آتا تھا۔ اسے یہ یقین تھا کہ واردات کے بعد بنگلہ کی حدود سے نکل گیا تو پھر سنتریوں کا باپ بھی اسے نہیں پکڑ سکتا۔

دوسرا موقع ملتے ہی وہ بنگلے کا جالی والا دروازہ کھول کر کمرے کے اندر چلا گیا۔ لکڑی کا دروازہ کھلا تھا۔ تمام جائزہ لینے کے بعد بنگلے کے وسطی کمرے کے قریب پہنچ کر اس نے دیکھا کہ درمیان میں بہت بڑا پلنگ بچھا ہوا ہے اور مدھم لائٹ جل رہی ہے۔ پلنگ پر ایک طرف صاحب اور دوسری طرف میم صاحبہ سوئی ہوئی تھی۔ اس کمرے میں لکڑی کی بنی ہوئی بڑی بڑی دو تین الماریاں پڑی ہوئی تھیں اور چمڑے کے سوٹ کیس بھی تھے۔ اس نے ایک سوٹ کیس کو کھولا تو اس میں چاندی کے روپے پڑے ہوئے تھے۔ اس وقت نوٹ نہ ہونے کے برابر تھے۔ اس نے خاموشی سے اپنی کمر کے ساتھ بندھی تہمند کے پلو میں چاندی کے روپے ایک ایک کر کے رکھنے

شروع کر دیے جب پلو بھر گیا تو اس نے اچھی طرح گانٹھ باندھ لی۔ اب وہ نکلنے کا ارادہ کر ہی رہا تھا کہ اس کی نظر میم صاحبہ کے ہار پر پڑ گئی جو اس کے گلے میں پڑا ہوا تھا اور اس کے موتی مدہم روشنی کے باوجود چمک رہے تھے۔ اس نے سوچا کہ وہ ہار اتارنے میں کامیاب ہو جائے تب ہی چیلنج کا صحیح جواب ہوگا۔

میم اور صاحب گہری نیند سوئے ہوئے تھے۔ امیر باز نے مدہم روشنی میں دیکھا کہ ہار کی ہک میم کی گردن کی دائیں طرف لگی ہوئی تھی۔ اس نے دم سادھے ہار کے ہک کو کھولنے کی کوشش کی۔ ہک تو کنڈے سے نکل گئی مگر میم نے سونے کی حالت میں اپنا ایک ہاتھ گردن پرلا پھیرا اور ساتھ ہی کروٹ بدل کر دوسرے پہلو ہو گئی۔ اب ہار کھل کر اس کی گردن اور کندھے کے درمیان بستر پر پڑا ہوا تھا۔ امیر باز پلنگ کے نیچے ہو گیا۔ تقریباً پانچ منٹ گزرنے کے بعد اس نے محسوس کیا کہ میم اب دوبارہ نیند میں ہو گئی ہے۔ تب اس نے پلنگ کے نیچے سے نکل کر ہار کو آہستہ آہستہ کھینچنا شروع کر دیا۔ حتیٰ کہ وہ ہار نکالنے میں کامیاب ہو گیا۔ اس نے وہ ہار اپنی تہمند کے دوسرے پلو میں اچھی طرح کس کر باندھ لیا اور کمر کے ساتھ اپنی تہمند کو لپیٹ لیا۔ امیر باز اندر سے جالی والے دروازہ کے ایک سائیڈ پر کھڑا ہو کر چند لمحے یہ دیکھتا رہا کہ سنتری کب ادھر ادھر ہوتے ہیں۔

جلد ہی باہر نکلنے کا موقع مل گیا۔ وہ کمرے سے نکل کر برآمدے کے چوڑے ستون کے ساتھ کھڑا ہو گیا۔ اب اسے لان اور باہر والی دیوار کو پھلانگنا تھا۔ کتے ابھی تک اپنی ناکام کوشش میں لگے ہوئے تھے کہ وہ سینگوں سے چوری نکال لیں۔ امیر باز نے اللہ کا نام لے کر موقع پاتے ہی دوڑ لگائی اور لائن عبور کر کے دیوار پھلانگی اور سڑک کراس کرتے ہوئے دوڑ پڑا۔

سنتری بیدار ہو گئے اور انٹ شنٹ گولیاں چلانے لگے۔ امیر باز پگڈنڈیوں کے رستوں سے بھاگ رہا تھا۔ وہ باقی رات اور سارا دن چلتا رہا اور دوسری رات دس گیارہ بجے اپنے گھر پہنچ گیا۔ اس واردات کے بعد جو حالات بعد میں اس کو معلوم ہوئے وہ کچھ اس طرح ہیں کہ



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

ڈپٹی کمشنر اور اس کی میم جاگ پڑے۔ پہلے تو انہوں نے کمرے کا جائزہ لیا۔ انہوں نے دیکھا کہ چاندی کے روپے سوٹ کیس سے غائب ہیں۔ انہوں نے معمولی سی چوری کو کوئی خاص اہمیت نہ دی مگر جونہی میم صاحبہ کو احساس ہوا کہ اس کے گلے میں قیمتی ہار نہیں ہے تو اس نے اودھم مچا دیا وہ عام قسم کا ہار نہیں بلکہ بڑا ہی قیمتی ہار تھا۔

ایس پی صاحب اور ضلع کے انگریز افسر اکٹھے ہو گئے۔ علاقے کا چپہ چپہ چھان مارا لیکن مجرم کا کوئی سراغ نہیں مل رہا تھا۔ ڈی سی حیران تھا کہ اتنی بڑی دلیری کس شخص نے کی ہے۔ ڈی سی کہتا تھا کہ چور قیمتی ہار واپس کر دے اور وعدہ کے مطابق اس کو ۵ سو روپے نقد انعام کے علاوہ سرٹیفکیٹ بھی دیا جائے گا۔ اشتہار دیے گئے اور اخبار میں بھی خبر چھپوائی گئی۔ چھ ماہ گزرنے کے بعد بھی چور کا سراغ نہ مل سکا۔ ادھر میم صاحبہ تنگ کر رہی تھی کہ ہر قیمت پر ہار واپس دلایا جائے۔ ہار کی فوٹو کاپی اور نقشے کی کاپی ہر تھانے میں بھجوائی گئی اور تاکید کی گئی کہ چوری کا سراغ لگانے والے کو بہت بڑی ترقی سے نوازا جائے گا۔

ادھر امیر باز چوری کی ہوئی رقم سے اپنے گھر کے اخراجات چلاتا رہا۔ اس وقت چاندی کا ایک روپیہ آجکل کے دو سو روپوں کے برابر تھا۔ اس کی صرف ایک بچی اور بیوی تھی اس لئے بغیر کام کے بڑے آرام سے دن گزر رہے تھے۔ اس کا خیال تھا کہ خواہ مخواہ پیش ہو کر اپنے آپ کو جھنجھٹ میں کون ڈالے۔ ایسا نہ ہو کہ انگریز سرکار ہمیشہ کیلئے قید خانے میں ڈال دے۔ ہار اس کی بیوی نے مٹی کی ایک ڈولی میں ڈال کر رکھا ہوا تھا جو لاپرواہی کی وجہ سے ٹوٹ گیا تھا۔ اس کو معلوم ہی نہیں تھا کہ یہ بہت ہی قیمتی ہار ہے۔ ایک دن اس نے ہار کے دو موتی نکالے اور قریب ہی قصبے میں سنار کے پاس لے گئی اور کہا کہ میری بچی کے لئے چھوٹی سی بالیاں بنا دو اور ان میں یہ دونوں موتی لگا دو۔

سنار نے جب موتیوں کو دیکھا تو اس نے امیر باز کی بیوی کو بتایا کہ یہ تو بہت قیمتی موتی ہیں۔ یہ تم نے کہاں سے لئے ہیں؟ اس نے جھوٹ بول کر کہا کہ میرا خاوند اپنے گاؤں کے قریب

مٹی کھود رہا تھا۔ پرانے زمانے کی کھائی ہے۔ وہاں سے یہ دونوں موتی ملے ہیں میں نے سوچا کہ اپنی بچی کی بالیوں میں ڈلوالوں۔ اب میں یہ موتی تمہارے پاس لے آئی ہوں۔ سنار نے اس بیان کو صحیح سمجھ کر بالیاں بنادی جو ماں نے اپنی بچی کے کانوں میں ڈال دیں۔

خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ بچی ایک دن مکان کے باہر بیٹھی رو رہی تھی۔ پولیس کا ایک حوالدار جو کسی تفتیش کے سلسلے میں نمبردار کے پاس آیا ہوا تھا۔ امیر باز کے گھر کے سامنے سے گزرا۔ اس کی نظر بچی کے رونے کی وجہ سے اس پر پڑی تو اس نے بچی کا حلیہ جو عام غریب کے بچوں کا ہوتا ہے، دیکھا۔ اس کی نظر اس کی بالیوں پر پڑی۔ موتی چمک رہے تھے اور معلوم ہوتا تھا کہ یہ عام موتی نہیں بلکہ کوئی خاص قسم کے موتی ہیں۔ اس نے نمبردار سے پوچھا کہ یہ بچی کس کی ہے۔ اس نے بتایا کہ یہ امیر باز کی بچی ہے جس کا نام دس نمبر میں ہے۔ حوالدار کو کچھ شک ہوا۔ اس نے بچی کو نزدیک جا کر دیکھا تو موتیوں کی شکل اس ہار کے موتیوں سے ملتی جلتی تھی جو کہ ان کے پاس ڈی سی کی میم کے ہار کا نقشہ تھانہ میں بطور ریکارڈ پڑا ہوا تھا۔ اس نے امیر باز کو بلوایا اور کہا کہ یہ بالیاں تھانے لے جارہے ہیں؟ کل تک تمہیں واپس کردیں گے۔

مختصر یہ کہ موتی شناخت ہوگئے۔ امیر باز پہلے ہی مشکوک آدمی تھا لہٰذا اسے فوراً تھانہ طلب کیا گیا۔ تھانیدار نے اسے کہا کہ بہتر یہی ہے کہ تم خود ہی اپنی زبان سے بتادو کہ یہ موتی تم نے کہاں سے لیے ہیں ورنہ مار مار کر ہڈی پسلی ایک کردوں گا۔ پہلے تو امیر باز نے آئیں بائیں کی مگر اسکو معلوم تھا کہ اسے اس وقت تک نہیں چھوڑیں گے جب تک میں ان کو ان موتیوں کا ثبوت مہیا نہ کردوں۔ چنانچہ اس نے واردات کیس کا مکمل اعتراف کرلیا۔

تھانیدار بہت خوش تھا کہ اس نے بہت بڑا کیس پکڑا ہے جو اس کی ترقی کا باعث ہوگا۔
امیر باز کو راولپنڈی ایس پی۔ کے سامنے پیش کیا گیا۔ فوراً ڈپٹی کمشنر کو اطلاع دی گئی کہ آپ کا ہار مل گیا ہے۔ یہ امیر باز کے گھر سے برآمد کرلیا گیا تھا۔ ڈی سی اور اس کی میم نے فوراً ان کو طلب کرلیا۔ جب انہوں نے امیر باز کا حلیہ اور ظاہری جسم وغیرہ دیکھا، تو انہوں نے کہا کہ یہ ہار تو ہمارا ہی ہے





مگر یہ چور ہمارا نہیں ہوسکتا۔ اس قسم کے آدمی کو اتنی جراءت ہو ہی نہیں سکتی کہ اتنی بڑی ہمت کر کے ہار گلے سے اتار کر لے جائے۔

ایس پی نے اس کو کہا کہ وہ اپنی زبانی تمام طریقہ واردات صاحب بہادر کو سنائے۔ امیر باز نے تمام کہانی سنائی اور جرح کا جواب مکمل طور پر دیا۔ یہاں تک بتایا کہ میم صاحبہ نے اس طرح اپنی گردن پر ہاتھ بھی پھیرا تھا جس وقت میں ہار اتار رہا تھا۔ وہ حیران بھی ہوئے اور مکمل یقین بھی کر لیا کہ ہمارا ہار اس شخص نے چرایا ہے۔ انگریز صاحب نے اسے کہا کہ تم نے ہمیں سخت پریشان کیا ہے۔ اگر تم واردات کے فوراً بعد اطلاع دے دیتے تو ہمیں خوشی ہوتی مگر پھر بھی ہم وعدہ کے مطابق تمہیں پانچ سو روپیہ انعام بھی دیتے ہیں اور سزا بھی معاف کرتے ہیں اور وعدہ کے مطابق تمہیں تنگ بھی نہیں کیا جائے گا۔ لہٰذا امیر باز کو باعزت طور پر بری کردیا گیا اور تاکید کی گئی کہ آئندہ وہ باعزت زندگی گزارنے کی کوشش کرے۔

امیر باز نے آئندہ شریفانہ زندگی گزارنے کا فیصلہ کیا۔ اسی سلسلے میں علاقے کے ایک بزرگ کے ہاتھ بیعت کرنی چاہی تو اس بزرگ نے اسے کہا کہ بیعت تو میں تمہیں کرلیتا ہوں مگر تم وعدہ کرو کہ آئندہ چوری چکاری نہیں کرو گے۔ اس نے وعدہ کرلیا مگر چور چوری سے تو جاسکتا ہے ہیرا پھیری سے نہیں جاتا۔ کبھی کبھار موقعہ ملتا تو وہ چھوٹی موٹی واردات اور قفل شکنی کرلیتا۔ کسی نے ان بزرگ شخصیت کو بتایا کہ امیر باز اب بھی چکر چلاتا رہتا ہے مگر موقع پر نہ پکڑے جانے کی وجہ سے بچ جاتا ہے۔ انہوں نے امیر باز کو بلایا اور کہا کہ آئندہ اگر کوئی ایسی حرکت کی تو وہ خود ذمہ دار ہوگا۔

چند ہی دنوں بعد ایک ہندو کے گھر کا تالہ توڑا گیا جو قریب کے گاؤں میں رہتا تھا۔
گرمیوں کے دن تھے اور ہندو مع اہل خانہ چھت پر سو رہا تھا۔ ہندو کو شک ہوا کہ ہمارے مکان میں کوئی آدمی ہے۔ اس نے شور نہ مچایا بلکہ آہستہ آہستہ چھت سے اتر کر اس کمرے کا باہر سے کنڈا لگا دیا جس کا کہ تالا ٹوٹا ہوا تھا۔ امیر باز اندر ہی تھا۔ ہندو نے شور مچانا شروع کردیا۔ گاؤں کے چند

آدمی لاٹھیاں لے کر ہندو کے گھر پہنچ گئے۔

پانچ چھ آدمی دروازہ کھول کر اندر گئے۔ لالٹین سے چارپائیوں کے نیچے دروازہ سے آ کر دیکھنا شروع کر دیا۔ امیر باز پہلے ہی ہوشیار ہو چکا تھا۔ چنانچہ وہ گھڑونجی (جو صراحیاں وغیرہ رکھنے کیلئے اونچی جگہ پر بنائی ہوتی ہے) پر چڑھ کر چھت کے شہتیر کے کنڈے میں پاؤں کی انگلیاں پھنسا کر شہتیر کے ساتھ چھپکلی کی طرح چمٹ گیا۔ جونہی قصبے کے لوگ دروازے سے ذرا آگے چارپائیوں کے نیچے تلاش کرنے لگے تو وہ اوپر سے چھلانگ لگا کر باہر کی طرف دوڑا۔ صحن سے نکلنے کے بعد آدمی بھی اس کے پیچھے دوڑ پڑے۔ باہر کھیتوں میں آگے آگے وہ دوڑ رہا تھا اور پیچھے پیچھے گاؤں کے آدمی دوڑ رہے تھے۔ ویسے تو اس کا پکڑنا مشکل تھا مگر اندھیرے کی وجہ سے ایک اونچے مینڈھے سے پاؤں ٹکرا گیا جس کی وجہ سے وہ گر گیا۔ اب وہ دوبارہ اٹھنے کی کوشش کر رہا تھا کہ پیچھے سے آدمی پہنچ گئے۔ پہلے تو اس کی خوب ٹھکائی کی۔ بعد میں اس کو تھانے لے گئے۔ کیس چلا چھ ماہ سزا ہو گئی۔ اس کا کہنا تھا کہ میں نے بزرگوں کے ساتھ وعدہ خلافی کی ہے۔ لہٰذا یہ سزا مجھے ملی ہے سزا کاٹنے کے بعد اس نے شریفانہ زندگی بسر کرنی شروع کر دی۔ وہ بہت بوڑھا ہو کر فوت ہوا۔





# ایک عامل کی کہانی اور اعتراف

عمر کی اس منزل پر آ کر کئی اسرار پر سے پردہ اٹھا ہے اور تجربے نے بہت سی بظاہر انہونی باتوں سے روشناس کرایا ہے۔ اسی وجہ سے میں نے فیصلہ کیا کہ آپ کو یہ کہانی سنا ہی دوں۔ یہ راز ایسے ہیں جن پر ابھی تک اسلئے پردہ پڑا ہوا تھا کہ جو لوگ اس پیشے سے روٹی کما رہے تھے ان رازوں کے انکشاف سے ان کے بچے بھوکے مر جاتے۔ مجھے آپ کو یہ کہانی سنانے کا خیال اس لئے آیا ہے کہ کچھ روز پہلے میں ایک بزرگ کی محفل میں بیٹھا تھا۔ یہ بزرگ پیشے کے لحاظ سے تو نہیں البتہ مسلک کے لحاظ سے پیر ہیں اور ان کے پاس مریدوں کا جمگھٹا لگا رہتا ہے میں نے اس دنیا میں اپنی عمر گزار دی ہے اس لئے کھرے کھوٹے اور جھوٹے سچے کی پہچان کر سکتا ہوں۔ ان بزرگ کے خلوص اور انسانی ہمدردی سے میں بہت متاثر ہوں اس لئے ان کے پاس کبھی کبھی جا بیٹھتا ہوں۔ ان کی باتوں میں عقل اور حکمت کی سچائی ہوتی ہے اور جو لوگ ان کے پاس تعویذ لینے سے یا جھاڑ پھونک کی غرض سے جاتے ہیں ان کو سخت مایوسی ہوتی ہے۔

ان کے پاس ایک آدمی کوئی گھریلو مسئلہ لے کر گیا۔ انہوں نے اس کا یہ مسئلہ سنا اور اسے کوئی مشورہ دیا اور پھر محفل میں موجود لوگوں سے مخاطب ہو کر کہنے لگے کہ عورت آنحضور ﷺ کے فرمان کے مطابق پسلی کی طرح ہے۔ اسے زبردستی سیدھا کرنے کی کوشش کرو گے تو ٹوٹ جائے گی اسلئے اس کے ساتھ پیار اور عزت سے پیش آؤ میں ان کی یہ بات سن کر چونک گیا کیونکہ ہمارے مذہبی اور روحانی ٹھیکیداروں نے عورت کو نہ خود عزت اور وقار دیا ہے نہ ہی اس کی تلقین کی ہے۔

میں بھی اسی طرح کی چھوٹی موٹی پیری مریدی کرتا ہوں۔ پیری مریدی تو نہ کہیں لیکن میرا ایک حلقہ اثر ہے کیونکہ میں نے اپنے ایک استاد سے روحانیت کے دو چار عمل سیکھ رکھے ہیں۔ میرا استاد دنیا سے اٹھ گیا ہے اسلئے میں اس کی کہانی سنا رہا ہوں۔ میرا مرحوم استاد بھی پیری مریدی تو نہیں کرتا تھا لیکن لوگ اس کے معتقد تھے کیونکہ وہ کئی مشکل معاملات میں لوگوں کی رہنمائی کیا

کرتا تھا۔ بعض کو تعویز اور بعض کو صرف مشورے دیا کرتا تھا۔

میری شادی میرے ماں باپ کی پسند سے ہوئی تھی۔ ذات برادری کی ایک لڑکی تھی جس کے ساتھ مجھے اس طرح باندھ دیا گیا جس طرح کھرلی پر جانوروں کو باندھا جاتا ہے۔ معمولی شکل وصورت کی لڑکی تھی لیکن چونکہ اپنے ہی خاندان اور برادری کی تھی اسلئے مجھے قبول کرنی پڑی۔ اسے قبول کرلینے کی ایک اور بھی بڑی وجہ تھی اور وہ وجہ ایسی تھی کہ میں مجبور ہوگیا تھا۔

ہمارے خاندان کی ٹکر کا ایک اور خاندان بھی تھا جو ہمارے گاؤں کے دوسرے محلے میں رہتا تھا۔ ان کی ایک لڑکی سے مجھ بڑی گہری اور بڑی ہی شدید محبت تھی۔ لڑکی خوبصورت تھی اور اس کے ساتھ ساتھ شریف بھی تھی۔ اس کا فرضی نام زرینہ سمجھ لیں۔ زرینہ نے اور میں نے آپس میں شادی کرنے کا عہد کر رکھا تھا۔ ہم دونوں کی محبت پاکیزہ تھی اور اس پاکیزگی کا اندازہ اس بات سے لگائیں کہ وہ اس شادی کیلئے نمازیں پڑھتی اور ورد وظیفے بھی کرتی تھی۔ ہم دونوں نے عہد کر رکھا تھا کہ ہماری آپس میں شادی نہ ہوئی تو ہم زندگی بھر کنوارے رہیں گے اور کسی اور سے شادی نہیں کریں گے۔

جس زمانے کی کہانی میں سنا رہا ہوں اس وقت لڑکیوں کو اتنی آزادی نہیں ہوتی تھی کہ وہ شادی کے بارے میں اپنی پسند یا ناپسند کا اظہار کرسکیں بلکہ بعض ماں باپ تو ایسے ظالم ہوتے تھے کہ وہ کوشش کرتے تھے کہ بیٹی کی شادی کسی ایسے آدمی کے ساتھ نہ ہو جس کے بارے میں وہ دل میں پسندیدگی کے جذبات رکھتی ہو۔

ہمارے محلے میں بھی ایسا ہی ہوا۔ زرینہ کے لئے ساتھ والے گاؤں سے اس کے ماموں کے بیٹے کے لئے رشتہ آیا اور زرینہ کے ماں باپ نے ہاں کردی۔ مجھے اس وقت پتہ چلا جب پانی سر سے گزر چکا تھا۔ میں نے اپنے ماں باپ سے پہلے بات کی تھی لیکن انہوں نے زرینہ کا رشتہ مانگنے سے انکار کر دیا تھا کیونکہ زرینہ کی ذات دوسری تھی۔ میں نے اپنی ماں کو بہت سمجھانے کی کوشش کی کہ زرینہ کی ذات دوسری سہی لیکن وہ ہم سے کسی صورت بھی کم نہیں۔ ان کا





رتبہ بھی ہمارے رتبے کے برابر تھا اور پھر میں بھی زرینہ کے کسی بھی رشتہ دار لڑکے سے کم نہیں تھا۔ میری ماں نے صاف انکار کر دیا۔ اس کا خیال تھا کہ اگر زرینہ کے ماں باپ نے انکار کر دیا تو بہت بے عزتی ہوگی۔

اب زرینہ کی شادی اس کے ماموں کے بیٹے سے طے ہوگئی تو میں بہت تڑپا۔ میری عمر اس وقت اٹھارہ انیس سال تھی اور یہ عمر صرف جذبات کی عمر ہوتی ہے۔ اس عمر میں آدمی دماغ کو ذرا کم ہی استعمال کرتا ہے۔ میری تڑپ کی شدت کا اندازہ اس بات سے لگائیں کہ میں دعا مانگنے لگا کہ یا میں مرجاؤں یا زرینہ کو موت آجائے۔ میں اپنی زندگی میں زرینہ کو کسی اور کے ساتھ نہیں دیکھ سکتا تھا۔

میں نے پیغام بھیج کر زرینہ کو ملاقات کیلئے بلایا۔ زرینہ مقررہ جگہ پر آگئی۔ اس کی آنکھوں میں آنسو تھے۔

''شیر بہادر'' زرینہ نے آنسو پونچھتے ہوئے کہا'' آج کے بعد مجھے نہ بلانا۔ آج ہماری آخری ملاقات ہے۔''

''آخری کیوں؟'' میں نے ٹوٹے ہوئے لہجے میں کہا۔'' وہ تمہارے وعدے کیا ہوئے؟ اب تم مجھ سے بے وفائی کروگی؟''

''ایسا نہ کہو'' زرینہ نے کہا'' وعدوں کو بھول جاؤ۔ میں بہت مجبور ہوں۔ میں نے ماں سے اشاروں اشاروں میں بات کرنے کی کوشش کی تھی لیکن اس نے مجھے ڈانٹ دیا۔ وہ کسی لڑکے کو اپنے بھائی کے بیٹے کے مقابلے میں نہیں سمجھتی۔''

''پھر ایک اور کام کرتے ہیں۔'' میں نے مضبوط لہجے میں کہا۔'' کہیں بھاگ چلتے ہیں۔''

''تمہارا دماغ خراب ہوگیا'' زرینہ نے مجھے ڈانٹتے ہوئے کہا۔'' اگر تم یہ سمجھتے ہو کہ میں اپنے باپ کی پگڑی مٹی میں رول دوں تو یہ تمہاری غلط فہمی ہے۔ اگر تم چاہتے ہو کہ میں تم سے نفرت نہ کروں تو ایسی بات بھول کر بھی نہ کہنا''

''تمہاری نمازیں اور تمہاری دعائیں کیا ہوئیں؟'' میں نے طنزیہ انداز اختیار کرتے ہوئے کہا

"تم تو کہتی تھیں کہ مجھے اپنے خدا پر بڑا مان ہے۔ وہ میری دعائیں قبول کرے گا۔ تم میرے ساتھ چلو۔ بخاری شاہ صاحب کے پاس چلتے ہیں۔ میں ان کے قدموں میں گر جاؤں گا۔ ان سے دعا کراؤں گا۔ تعویز لوں گا۔"

"نہیں شیر بہادر نہیں۔" زرینہ نے غصے میں میری بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "بخاری شاہ کی دعاؤں میں میرے دل سے نکلی ہوئی دعاؤں سے زیادہ اثر نہیں ہوگا۔ اگر خدا نے میری دعا قبول نہیں کی تو خدا کے فیصلے کو قبول کرلو۔ میرا دل تمہارے دل سے زیادہ دکھی ہے لیکن اگر تقدیر کا یہی فیصلہ ہے تو اسی میں بہتری ہوگی۔"

آپ حیران ہو رہے ہوں گے کہ آج سے چالیس پچاس سال پہلے جب تعلیم کی روشنی اتنی عام نہیں تھی۔ ایک ان پڑھ لڑکی اتنی پختہ باتیں کیسے سیکھ گئی تھی، لیکن میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ زرینہ عام لڑکی نہیں تھی۔ وہ مذہب میں ڈوبی ہوئی تھی اور اس کی بات بات میں دانائی کی بو آتی تھی۔ مجھے اس کی باتیں ایسی لگتی تھیں جیسے اس کے اندر سے کوئی اور بول رہا ہو۔ میں نے اس کی باتیں سنیں اور لاجواب ہوگیا۔ بخاری شاہ صاحب وہی عامل ہیں جو بعد میں میرے استاد بنے اور جن کا ذکر میں نے کہانی کے شروع میں کیا ہے۔ مجھے یقین تھا کہ وہ ہر بگڑا کام سنوار سکتے ہیں۔ لیکن جب زرینہ نے کہا کہ بخاری صاحب کی دعائیں اور تعویز کچھ نہیں کر سکتے تو میں نے اس بات کو قبول کرلیا۔ زرینہ کے ماموں کا گاؤں قریب ہی تھا۔ بارات آئی اور زرینہ دلہن بن کر چلی گئی۔ اگر میں آپ کو بتاؤں کہ زرینہ کی شادی کے بعد میرا کیا حال ہوا تھا تو کہانی ضرورت سے زیادہ لمبی ہو جائے گی۔ میں اس کہانی میں آپ کو اپنی اور زرینہ کی محبت کا افسانہ نہیں سنانا چاہتا۔ میری کہانی کا مقصد کچھ اور ہے۔

شادی کے بعد زرینہ اپنے گاؤں آئی تو ہمارے گھر میں بھی آتی۔ میری ماں نے اس کی اور اس کے دولہا کی دعوت کی تھی۔ میں نے اس کے دولہا کو پہلی بار غور سے دیکھا۔ وہ واقعی مجھ سے زیادہ خوش قسمت آدمی تھا جسے زرینہ جیسی بیوی ملی تھی۔ میں زرینہ سے نہیں مل سکا کیونکہ وہ عورتوں میں بیٹھی



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

تھی۔ میں اس کے خاوند کے پاس بیٹھا رہا اور تھوڑی دیر بعد مجھے احساس ہوا کہ یہ شخص جو میرا رقیب ہے۔ یہ بھی مجھے اچھا لگنے لگا ہے۔ یہ شاید زرینہ کی محبت کا اثر تھا۔ ان کے جانے کے بعد میں گھر کے اندر گیا تو میری ماں نے بتایا کہ زرینہ تمہارا پوچھ رہی تھی اور بار بار کہہ رہی تھی کہ شیر بہادر کی شادی کر دیں۔

"بیٹا" میری ماں نے کہا۔۔۔ "میں اب بوڑھی ہوگئی ہوں۔ بڑے بچے شادی کر کے علیحدہ ہوگئے ہیں۔ اب میں اکیلی سارے گھر کا بوجھ نہیں اٹھا سکتی۔ تم شادی کرلو۔"

میں نے ماں سے کہہ دیا کہ میرا شادی کرنے کا کوئی ارادہ نہیں۔ ماں نے مزید اصرار کیا تو میں نے یہ کہہ کر انہیں چپ کرا دیا کہ بڑے بیٹوں نے شادی کر کے انہیں کون سا سکھ دیا ہے جو میری شادی سے انہیں آرام پہنچے گا۔ ماں خاموش ہوگئی۔

میرا خیال تھا کہ بات آئی گئی ہوگئی ہے لیکن زرینہ نے ماں کے دل میں جو بات ڈال دی تھی وہ اتنی آسانی سے نکلنے والی نہیں تھی۔ میں زرینہ کو بھلانے کی کوشش کر رہا تھا لیکن میں اگر اسے بھول بھی جاتا پھر بھی میرا شادی کرنے کا کوئی پروگرام نہیں تھا کیونکہ میرا زرینہ سے وعدہ تھا کہ اس کے ساتھ شادی نہ ہوئی تو کبھی شادی نہیں کروں گا۔ ڈیڑھ مہینے بعد کی بات ہے زرینہ ایک بار پھر میرے گھر آگئی۔ اس روز وہ اکیلی تھی اور میں بھی گھر میں بیٹھا تھا۔ ادھر ادھر کی باتیں کرنے کے بعد اس نے پھر شادی کی بات چھیڑ دی۔ ماں نے اپنا دکھڑا رونا شروع کر دیا کہ شیر بہادر شادی پر رضامند نہیں ہوتا۔ زرینہ نے کہا کہ آپ اس کے لئے لڑکی تلاش کریں، شادی پر تیار ہو جائے گا۔

ایسے لگتا ہے جیسے ماں نے پہلے سے ہی لڑکی ڈھونڈ رکھی تھی۔ دور پار کے رشتہ داروں میں سے تھی۔ یتیم لڑکی تھی۔ ماں کے ساتھ رہتی تھی۔ بھائی علیحدہ رہتے تھے۔ اس کی ابھی شادی نہیں ہوئی تھی۔ اس کی بھی دو وجوہات تھیں۔ پہلی وجہ تو یہ تھی کہ واجبی شکل وصورت کی تھی۔ دوسری وجہ یہ تھی کہ اس کے ساتھ جہیز یا زمین کے آنے کی توقع نہیں تھی۔ میرے نزدیک ایک اور وجہ بھی تھی

اور وہ یہ تھی کہ اس کی ماں بڑی چالاک اور مکار عورت تھی۔

میری ماں باپ نے مجھ سے بالا بالا یہ ظلم بھی کیا کہ لڑکی کی ماں کے ساتھ رشتے کی بات پکی کر لی مجھے جب پتہ چلا تو میں باغی ہو گیا۔ میں نے ماں سے صاف کہہ دیا کہ میں اول تو شادی کروں گا ہی نہیں اور کبھی کی بھی تو اس لڑکی کے ساتھ تو ہرگز نہیں کروں گا۔ مجھے ایک غصہ تو یہ بھی تھا کہ میں جس لڑکی کے ساتھ شادی کرنا چاہتا تھا اس کے ساتھ تو ہوئی نہیں اور جس کے ساتھ کوئی بھی شادی کرنے کیلئے تیار نہیں اس کیلئے مجھ سے پوچھے بغیر بات کر لی گئی ہے۔

ماں نے میرا جواب سنا تو بڑی منتیں کیں۔ ماں نے کہا کہ عزت کا سوال ہے بات پکی ہو گئی ہے۔ میں نے کہا کہ مجھے پروا نہیں۔ ماں نے کہا کہ میں زہر کھا کر مر جاؤں گی۔ میں نے کہا مجھے اس کی بھی پروا نہیں۔ باپ نے کہا کہ گھر سے نکال کر جائیداد سے بے دخل کر دوں گا۔ میں نے کہا کہ مجھے کسی جائیداد کی ضرورت نہیں۔ مزدوری کر کے روٹی کما لوں گا۔ سب مجھے منا منا کے ہار گئے لیکن میں نے ہتھیار نہ ڈالے۔

ایک روز مجھے وہ عورت ملی جو میری اور زرینہ کی ملاقات کا انتظام کیا کرتی تھی۔ اس نے مجھے پیغام دیا کہ زرینہ میکے آئی ہوئی ہے اور مجھ سے ملنا چاہتی ہے۔ میرا دل ایک بار زور سے دھڑکا لیکن میں نے ملنے سے انکار کر دیا۔ میں نے اس عورت سے کہا کہ زرینہ سے کہہ دینا ہماری آخری ملاقات ہو چکی ہے اور اس نے خود ملنے سے منع کیا تھا۔ اس عورت نے مجھے کہا کہ زرینہ ہر حال میں ملنا چاہتی ہے۔ زرینہ سے ملاقات ہوئی تو اس نے تھوڑی دیر میں ہی مجبور کر دیا کہ میں ماں باپ کے کہنے پر شادی کر لوں۔ اب میرے لئے انکار کی گنجائش نہیں تھی۔ میں نے ماں کو کہہ دیا کہ مجھے اس کا فیصلہ منظور ہے۔ یہ مجھے بعد میں پتہ چلا تھا کہ میری ماں نے زرینہ سے کہا تھا کہ شیر بہادر کو مناؤ، میری شادی ہو گئی۔

اصل کہانی اس سے بعد شروع ہوتی ہے شادی کے بعد وہ لڑائی جھگڑے تو شروع نہ ہوئے جو کئی گھروں کا معمول ہیں۔ لیکن گھر کی فضا میں ایک کھنچاؤ سا پیدا ہو گیا۔ زرینہ نے میری





بیوی کو شادی کے تحفے کے طور پر کپڑوں کا ایک جوڑا دیا اور وہ اس کے بعد بھی میری بیوی سے ملنے کے لئے دو تین بار آئی۔ مجھے اپنی بیوی کے مزاج کی خرابی کی وجہ کا پتہ نہیں چلتا تھا۔ وہ کوئی نہ کوئی بہانہ بنا کر لڑائی چھیڑ دیتی تھی۔ ایک بار میری ماں نے مداخلت کی کوشش کی تو وہ میری ماں کے گلے پڑ گئی۔ میں نے اپنی بیوی سے کہہ دیا کہ اگر اس نے اب کوئی بدمزگی پیدا کرنے کی کوشش کی تو میں اسے طلاق دے دوں گا۔ اس پر اس نے بہت واویلا مچایا۔

میرے ماں باپ نے جب دیکھا کہ گھر کے حالات میں کشیدگی بڑھ رہی ہے تو انہیں اس کا ایک ہی حل نظر آیا اور انہوں نے ہمیں علیحدہ کر دیا۔ میری ماں کا خیال تھا کہ علیحدہ گھر میں جا کر شاید میری بیوی کا مزاج بدل جائے اور گھر کے حالات سدھر جائیں لیکن حالات سدھرنے کیا تھے، مزید بگڑ گئے۔ علیحدہ گھر میں آتے ہی میری ساس کی بھی باقاعدہ آمدورفت شروع ہو گئی اور دونوں ماں بیٹی نے مجھ پر الزام لگایا کہ میں آوارہ آدمی ہوں اور چوری چھپے زرینہ سے ملنا ملانا ہے۔ یہ الزام سنتے ہی میں سن ہو کر رہ گیا اور میں نے قرآن کی قسمیں کھا کھا کر ان دونوں کو یقین دلانے کی کوشش کی کہ زرینہ کے ساتھ میرا ایسا ویسا کوئی تعلق نہیں لیکن وہ میری بات سننے پر آمادہ ہی نہیں ہوتی تھی۔

اب مجھ پر یہ راز کھلا کہ میری بیوی کے مزاج کی خرابی کی اصل وجہ زرینہ ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ زرینہ سے میری محبت تھی لیکن ہمارے تعلقات اتنے خفیہ بھی نہیں تھے۔ ایک دو عورتوں کو اس کا علم تھا میری ماں کو بھی پتہ تھا میری بیوی کو بھی یقیناً اس بات کا علم ہو گیا ہو گا جس کا نتیجہ مجھے بھگتنا پڑ رہا تھا۔ اگر زرینہ کا نام بیچ میں نہ آتا تو میں اپنی بیوی کو طلاق دے دیتا لیکن زرینہ کا نام بیچ میں آنے کے بعد اگر میں ایسی کوئی حرکت کرتا تو میری ساس مجھے اور زرینہ کو سارے ملک میں بدنام کر دیتی۔ وہ بڑی طرح ناک عورت تھی۔ میں جس بات سے ڈرتا تھا وہ ہو کر رہی۔ میری بیوی اور ساس نے زرینہ کو بدنام کرنا شروع کر دیا۔ مجھے اس طرح پتہ چلا کہ ایک روز زرینہ کے خاوند سے میری ملاقات ہو گئی۔ وہ اپنے گاؤں سے ہمارے گاؤں آ رہا تھا۔ مجھے راستے میں ہی

مل گیا۔ میں اسے بڑے تپاک سے ملا۔ اس نے کہا کہ وہ مجھ سے بڑی ضروری بات کرنا چاہتا ہے۔ وہ کچھ الجھا الجھا سا تھا۔ ایسے لگتا تھا جیسے اسے سمجھ نہ آ رہی ہو کہ میرے ساتھ بات کرے۔ میں نے اسے کھیت کی مینڈھ پر ہی بٹھالیا اور کہا کہ اطمینان سے بات کرو۔

''شیر بہادر!'' اس نے ٹھہر ٹھہر کر کہنا شروع کیا ''میں جو بات تم سے کرنے لگا ہوں لوگ ایسی بات نہیں کیا کرتے، اس کی جگہ کوئی اور حرکت کرتے ہیں۔ میں بھی اگر عقل سے کام نہ لیتا تو پہلے تمہارا سر کھول دیتا پھر پوچھتا کہ سچی بات بتاؤ۔ کیا تم میرے بات کا صحیح صحیح جواب دو گے؟'' میں نے اسے کہا کہ اسے دھمکی دینے کی ضرورت نہیں۔ وہ جو کچھ پوچھنا چاہتا ہے پوچھے اسے صحیح جواب ملے گا۔ ''میں نے سنا ہے زرینہ کے ساتھ تمہاری ناجائز دوستی ہے۔؟''

''بالکل بکواس ہے'' میں نے بھڑک کر کہا ''اگر تمہاری جگہ کوئی اور آدمی یہ بات کرتا تو یہاں اس کی لاش پڑی ہوتی۔''

''ہونہہ!'' اس نے طنزیہ سے لہجے میں کہا ''کسی کو قتل بعد میں کرنا پہلے اپنی بیوی اور ساس کی زبان بند کراؤ۔ انہوں نے زرینہ کو بدنام کر دیا ہے۔'' زرینہ کا خاوند صحیح معنوں میں مرد کا بچہ تھا۔ اپنی بیوی کے بارے میں ایسی بات اپنی زبان سے کوئی دل گردے والا آدمی ہی کر سکتا ہے۔

اس نے بڑی نازک بات کی تھی۔ میں نے اسے کہا کہ میرے سر پر قرآن رکھ دو۔ زرینہ کے ساتھ نہ میری ناجائز دوستی تھی نہ ہے اور نہ کبھی ہوگی۔ میں نے اسے صاف لفظوں میں سمجھا دیا کہ میں زرینہ کے ساتھ شادی ضرور کرنا چاہتا تھا لیکن اس کے ساتھ شادی نہیں ہو سکی تو دوستانہ لگانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، میرے دل میں اس کی وہی عزت ہے جو ماں بہن کی ہوتی ہے۔ ''اپنی بیوی کے بارے میں کوئی شک دل میں رکھنے سے پہلے اپنی بیوی کے کردار کو دیکھو'' میں نے کہا ''اس طرح کی نیک بیوی قسمت والوں کو ہی ملتی ہے تم ناجائز دوستانے کی بات کرتے ہو، ایسی نیک عورت کو تو میں پیروں کا درجہ دیتا ہوں۔''

مجھے اس کے سامنے یہ شرمندگی تھی کہ زرینہ کے خلاف یہ گندہ پراپیگنڈہ میرے گھر سے ہو رہا تھا۔





میں نے اسے تفصیل سے اپنے گھر کے حالات سنائے اور بات کرتے کرتے میری آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ میرے آنسوؤں پر اس نے اعتبار کر لیا اور میرے کندھے پر تھپکی دے کر چلا گیا۔

میں رات کو گھر واپس آیا تو میں نے اپنی بیوی کو اپنے پاس بٹھا کر پیار سے سمجھایا کہ وہ زرینہ کے خلاف پروپیگنڈہ کرنا چھوڑ دے۔ اس نے پھر الٹی سیدھی باتیں کرنی شروع کر دیں تو میں نے اسے کہا کہ اب اس نے کوئی بے ہودہ بات کی تو میں طلاق دے دوں گا یا قتل کر دوں گا۔ وہ پھر بھی باز نہ آئی اور اس نے زرینہ کو بدکار کہہ دیا۔ اس نے منہ سے یہ بات نکالی ہی تھی کہ میرا ہاتھ اٹھا اور میں نے پوری طاقت سے اپنی بیوی کے منہ پر تھپڑ مارا۔ وہ منہ کے بل فرش پر گر پڑی اور اس کا ہونٹ پھٹ گیا۔ اس کے منہ سے خون نکلا تو میرا غصہ تیز ہو گیا اور میں نے اس کی کمر پر زور سے لات ماری اور گھر سے نکل گیا۔

راستے میں مجھے ایک آدمی ملا۔ اس نے مجھے کہا کہ بخاری شاہ صاحب نے مجھے بلایا ہے اور کہا ہے کہ میں کسی کو بتائے بغیر عشاء کی نماز کے بعد ان کے حجرے میں آ جاؤں۔ میں عشاء کی نماز کے بعد شاہ صاحب کے پاس چلا گیا۔

''پریشانی میں بھی ہو اور غصے میں بھی'' شاہ صاحب نے مجھے دیکھتے ہی شفقت سے کہا۔ ''بیوی سے نہ لڑا کرو۔'' ''آپ کو کس نے بتایا ہے شاہ صاحب!'' میں نے حیران ہو کر پوچھا۔ ''ہم سے کسی کے دل کی کسی کے گھر کی کوئی بات پوشیدہ نہیں۔'' شاہ صاحب نے مسکرا کر کہا ''غصہ عقل کا دشمن ہوتا ہے۔ آرام سے بیٹھ کر بات کرو۔'' میں نے شاہ صاحب کو گھر کے حالات حرف بحرف سنا دیئے اور ان کے قدموں میں سر رکھ کر کہا کہ وہ میری مدد کریں۔ ''مدد خدا سے مانگو'' انہوں نے کہا ''اگر تم نے مجھ سے جھوٹ نہیں بولا تو سب ٹھیک ہو جائے گا۔'' شاہ صاحب روشن ضمیر بزرگ تھے۔ انہوں نے میرے دل کی حالت جان لی تھی اور مجھے حوصلہ بھی دیا تھا میں بڑا خوش ہوا اور وہاں سے آ گیا۔

''تین چار دن گزرے ہوں گے کہ شاہ صاحب کی دعا پوری ہو گئی میری بیوی نے

میرے پاؤں پکڑ کر معافی مانگی اور وعدہ کیا کہ وہ زرینہ جیسی لڑکی کے متعلق کبھی کوئی بات نہیں کرے گی اور مجھے تنگ بھی نہیں کرے گی۔ یہ بہت بڑی تبدیلی تھی۔ میں نے خدا کا شکر ادا کیا اور بخاری صاحب کا بھی شکریہ ادا کیا۔ شاہ صاحب نے میرے ساتھ بڑی اچھی اچھی باتیں کیں۔ بڑے بزرگوں کے واقعات سنائے اور کہا کہ خدا کو یاد کیا کرو۔ مجھے شاہ صاحب کی باتیں اتنی اچھی لگیں کہ میں نے باقاعدگی سے ان کے پاس جانا شروع کر دیا۔

بخاری صاحب کی ایک خوبی جس سے میں بہت متاثر ہوا یہ تھی کہ ان کے سینے میں درد بھرا دل تھا۔ وہ دوسروں کے مسائل کو اپنے مسائل سمجھتے تھے۔ ان کی زبان کو خدا نے بڑی تاثیر دے رکھی تھی۔ وہ جو بھی بات کرتے تھے دل میں اتر جاتی تھی۔ میں جب بھی ان کے پاس بیٹھا انہوں نے مجھے یہی سبق دیا کہ تم سے کسی کو نقصان نہیں پہنچنا چاہئے۔ کیونکہ گناہوں سے عمر کم ہو جاتی ہے۔ میں نے ان سے کہا کہ مجھے بھی وہی عمل اور وظیفہ سکھائیں جو آپ جانتے ہیں اور لوگوں کے دلوں کے حالات آپ پر منکشف ہو جاتے ہیں۔ ''او بھائی میرے!'' انہوں نے کہا ''میں تو ایک فقیر سا آدمی ہوں۔ اپنی آخرت سنوارنے کیلئے دو چار ورد وظیفے کر لیتا ہوں۔ مجھے کسی کے اندر کی باتیں جاننے کا کوئی شوق نہیں۔ ہاں اگر تم اپنے دل میں خلوص اور محبت پیدا کرو تو اس سے تمہاری نگاہ خود بخود تیز ہو جائے گی اور تم دوسرے لوگوں کے مقابلے میں بات کی تہہ تک جلدی پہنچ جاؤ گے۔ یہی سب سے بڑا علم ہے اور یہی میرا سرمایہ ہے جو خدا نے مجھے عطا کر رکھا ہے۔ لوگ تو میرے بارے میں بڑے الٹے سیدھے خیالات رکھتے ہیں لیکن میں جو کچھ بھی ہوں وہ تم دیکھ ہی چکے ہو۔ میرے پاس ایسا کوئی علم نہیں۔'' ''لیکن آپ کے اشارے سے میرے گھر میں انقلاب آ گیا تھا'' میں نے کہا۔

بخاری صاحب میری یہ بات سن کر خاموش ہو گئے پھر ذرا مسکرائے اور مجھے انہوں نے ایک کہانی سنا دی جو میں اپنی زبانی پیش کر رہا ہوں۔ میری بیوی سے جب میرا لڑائی جھگڑا بڑھ گیا اور نوبت طلاق تک جا پہنچی تو میری بیوی اپنی ماں کو ساتھ لے کر بخاری صاحب کے پاس جا پہنچی اور ان سے کہا کہ وہ ایسے تعویز کر دیں کہ زرینہ یا مر جائے یا عمر بھر کے لئے معذور ہو جائے۔ ان دونوں کو یہ بلا وجہ تھی کہ میں ابھی تک زرینہ سے اسی طرح کی محبت کرتا ہوں۔

بخاری صاحب نے ان دونوں کی باتیں سنیں اور ان سے کہا کہ وہ زرینہ کی ماں کا نام بتا دیں پھر وہ حساب کر کے بتائیں گے کہ عمل ہو سکے گا یا نہیں۔ انہوں نے دونوں ماں بیٹی کو دو روز بعد آنے کیلئے کہا۔ پھر انہوں نے مجھے بلا لیا اور مجھ سے ساری بات حرف بحرف سنی اور بعض باتوں کی تصدیق کسی اور سے بھی کی۔ وہ روشن نگاہ رکھنے والے آدمی تھے۔ انہیں اندازہ ہو گیا کہ اصل صورت حال کیا ہے۔ دو روز بعد جب میری بیوی اور ساس بخاری صاحب کے پاس پہنچیں تو بخاری صاحب نے انہیں دیکھتے ہی بلند آواز سے ڈانٹنا شروع کر دیا۔

''آج منہ پر تھپڑ کا نشان لے کر آ گئی ہو'' بخاری صاحب نے میری بیوی سے کہا ''تمہارے ہونٹوں پر جما ہوا خون مجھے صاف نظر آ رہا ہے۔۔ میرا حساب غلط نہیں ہو سکتا۔ تمہیں تمہارے خاوند نے مارا ہے۔''

دونوں عورتیں دم بخود ہو کر شاہ صاحب کی صورت دیکھتی رہیں۔ ''اس نے تمہیں دو بار طلاق کی دھمکی بھی دی ہے۔''

بخاری صاحب نے کہا۔ ''تمہارے ماتھے پر لکھا ہوا ہے کہ تمہیں طلاق ہو جائے گی۔''

''شاہ صاحب!'' میری ساس نے بخاری صاحب کے پاؤں پکڑ کر کہا ''اگر آپ ہمارا کام کر دیں تو میری بچی کا گھر سلامت رہے گا۔'' ''او نامراد عورتو!'' انہوں نے کہا ''تم اپنے ساتھ میری عاقبت بھی خراب کرنا چاہتی ہو۔ یہ تم کس ہستی کے خلاف عمل کرا رہی ہو۔ مجھے مروانا ہے؟'' دو عورتیں حیرت سے بخاری صاحب کا منہ دیکھنے لگیں۔ انہیں غالباً توقع نہیں تھی کہ انہیں ایسا جواب ملے گا۔

''ہمارا کام نہیں ہوگا شاہ صاحب!'' بخاری صاحب نے کہا ''کام تمہارا یہی ہوگا کہ تم دونوں ماں بیٹی پاگل کتے کی طرح بھونکتی پھرو گی اور باقی زندگی اسی طرح گزارو گی اور انجام بھی برا ہوگا۔ تم جس لڑکی کے خلاف عمل کرانا چاہتی ہو، جانتی ہو وہ کون ہے؟ تمہیں معلوم نہیں ہو گا تم لوگوں کی

آنکھوں پر شک کی پٹی بندھی ہوئی ہے، تم کیا جانو سنو، میرا حساب مجھے بتاتا ہے کہ وہ پاک اور نیک لڑکی ہے۔ نماز پڑھتی ہے، ورد وظیفے اور قرآن شریف کی تلاوت کرتی ہے۔ اس کے سر پر بڑی بڑی بزرگ ہستیوں کا سایہ ہے۔ میرا عمل اس پر کامیاب نہیں ہوسکتا۔ اگر میں نے وہ عمل کر بھی دیا تو وہ الٹ کر تم دونوں پر جا پڑے گا اور تم دونوں پاگل ہو کر بھونکتی پھرو گی۔''

دونوں شاہ صاحب کی بات سن کر خوفزدہ ہوگئیں۔ انہوں نے اس خوفزدگی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے میری ساس سے کہا کہ اگر تم چاہتی ہو کہ تمہاری بیٹی کو طلاق نہ ہو تو زرینہ سے جا کر معافی مانگو، اگر ایک دفعہ طلاق ہوگئی تو پھر ساری زندگی اس کی شادی نہیں ہو سکے گی۔

''یہ تھا میرا وہ عمل جو میں نے کیا تھا'' شاہ صاحب نے کہا ''میں تمہاری بات سن کر معاملے کو اچھی طرح سمجھ گیا تھا۔ لہٰذا میرے اس عمل سے ایک شریف اور نیک پاکباز بچی کا گھر تباہ ہونے سے بچ گیا اور تمہارے گھر میں بھی سکون ہوگیا۔



# قارئین کی تحریروں کا انتظار

آپ نے کوئی ٹوٹکہ یا کسی بھی طریقہ علاج کو آزمایا اور تندرست ہوئے یا کسی مشکل کیلئے کوئی روحانی عمل آزمایا اور کامیاب ہوئے، آپ کے مشاہدے میں کسی پھل، سبزی، میوے کے فوائد آئے ہوں یا آپ نے کسی رسالے، اخبار میں پڑھے ہوں، کبھی جنات سے ملاقاتی مشاہدہ ہوا ہو، کوئی دینی یا روحانی تحریر ہو۔ آپ کو لکھنا نہیں آتا چاہے بے ربط لکھیں لیکن ضرور لکھیں ہم نوک پلک سنوار لینگے، اپنے کسی بھی تجربے کو غیر اہم سمجھ کر نظر انداز نہ کریں شاید جو آپ کیلئے غیر اہم اور عام ہو وہ دوسرے کی مشکل حل کر دے۔ یہ صدقہ جاریہ ہے مخلوقِ خدا کو نفع ہوگا۔ انشاء اللہ۔ آپ اپنی تحریریں بذریعہ ای میل بھی بھیج سکتے ہیں۔

ubqari@hotmail.com

# اقبال جرم ایک عامل کا

میں پیر نہیں تھا، میرا کوئی مرید نہیں تھا، میرے نام کے ساتھ لفظ ''شاہ'' جو لگا ہوا ہے، یہ محض مذاق اور ایک دوست نے مذاقاً پیر جی اور مرشد بابا کہہ کہہ کر مجھے پیر بنا دیا۔ میں اس مذاق سے لطف اندوز ہوا کرتا تھا لیکن یہ مذاق ایسے نتیجہ پر پہنچا کہ آج سوچتا ہوں تو لرز جاتا ہوں۔ آغاز سلمیٰ سے ہوا اور اس راستے میں اور بھی کئی لڑکیاں آئیں جن کو میں روحانی عامل کے روپ میں نظر آیا۔ درحقیقت میری ''روحانیت'' شیطانیت کا ناٹک تھا۔ یہ کہانی سلمیٰ سے شروع ہو کر اسی پر ختم ہوتی ہے۔ ہم دونوں ایک نیم سرکاری دفتر میں کلرک تھے۔ سانولے رنگ، پرکشش نقوش اور دلفریب خطوط والی اس لڑکی کو دیکھ کر ہر شخص کے دل کی دھڑکن ذرا تیز ہو جاتی تھی۔ اور اس کا ظاہری بے تکلفانہ انداز ہر کسی کو خوش فہمی میں مبتلا کر دیتا تھا۔ میرے ساتھ اس کی صرف ہیلو ہائے تھی۔ اتنا مجھے معلوم تھا کہ اس کی بے تکلفی کے باعث کئی ساتھی اس کو شادی کی پیش کش کر چکے تھے مگر وہ کسی کو انکار و اقرار کئے بغیر خوش فہمیوں میں مبتلا رکھتی تھی۔ اپنے جیسے کسی کلرک کو خاطر میں نہیں لاتی تھی۔

بعض عورتوں کی یہ فطرت ہوتی ہے کہ وہ دوستی تو ہر ایک سے کر لیتی ہیں لیکن جس سے شادی کرتی ہیں اس کی کبھی دوست نہیں بنتیں۔ سلمیٰ کے بارے میں میری یہ رائے درست تھی یا غلط اس سے قطع نظر میرے اکثر ساتھی جانتے تھے کہ وہ محلوں میں رہنے اور شہزادیوں جیسی زندگی گزارنے کے خواب دیکھتی تھی۔ اس کی چار اور بہنیں تھیں۔ خوبصورتی صرف اسی کے حصے میں آئی تھی اس کی بہنیں بھی اسی کی ہم خیال تھیں اور زندگی کے حسین سال شہزادوں کے انتظار میں گزار رہی تھیں۔ عورتیں ضعیف الاعتقاد تو ہوتی ہی ہیں لیکن سلمیٰ اور اس کی بہنیں اس معاملے میں بازی لے گئی تھیں۔ شہر کے اندر جتنے اصلی اور نقلی پیر، عامل اور ''شاہ جی'' تھے۔ وہ سب کو آزما چکی تھیں اور اب کسی ''پہنچے'' والے عامل کی متلاشی تھیں جو شارٹ کٹ کے ذریعے انہیں منزل تک پہنچا دے۔

ہمارا کولیگ عرفان میرے ساتھ بہت بے تکلف تھا۔ اس کی بے تکلفی گرویدگی کی حد تک تھی۔ اس نے مجھے اتنے لاڈ اور چاہ کے ساتھ ''پیر جی'' کہنا شروع کیا کہ باوجود کوشش کے





میں اسے نہ روک سکا۔ عرفان کے سلمیٰ کے ساتھ بھی گہری بنتی تھی۔ سلمیٰ اکثر اس کے آگے اپنے اور اپنی بہنوں کیلئے اچھے رشتے نہ ملنے کے رونے رویا کرتی تھی۔ ایک روز دفتر میں وہ دونوں شاید اسی موضوع پر گفتگو کر رہے تھے۔ میں ان سے دور بیٹھا اپنی سیٹ پر کام میں مصروف تھا۔ میں نے سر اٹھایا تو میری نگاہ عرفان پر پڑی۔ اس نے بھی میری طرف دیکھا اور مسکرایا۔

''تم خواہ مخواہ دربدر خاک چھانتی پھرتی ہو'' عرفان کو نہ جانے کیا سوجھی کہ اس نے سلمیٰ سے کہا ''مسیحا تو تمہارے پاس موجود ہیں۔ اپنے پیر جی کے گھٹنے پکڑو، چٹکی بجاتے ہی تمہارے سارے مسئلے حل کر دیں گے۔'' عرفان کی یہ بات مجھے جتنی ناگوار لگی سلمیٰ نے اسے اتنا ہی سچ مان لیا۔ ''کیا واقعی ابراہیم شاہ صاحب یہ کام جانتے ہیں'' سلمیٰ نے پوچھا۔

''تبھی تو ہم انہیں مرشد بابا اور پیر جی کہتے ہیں'' عرفان نے کہا ''لیکن کام کسی کسی کا کرتے ہیں۔ ویسے یہی کہتے ہیں کہ میں کچھ نہیں جانتا۔'' سلمیٰ نے اس وقت میرے ساتھ کوئی بات نہ کی۔ اگلے روز سخت سردی اور بارش کے باعث دفتر میں حاضری خاصی کم تھی۔ میں دفتر پہنچا تو سلمیٰ مجھ سے پہلے موجود تھی۔ حسب معمول علیک سلیک ہوئی اور میں نے اپنی سیٹ پر بیٹھ کر کام شروع کر دیا۔ تھوڑی دیر بعد سلمیٰ میرے پاس آ گئی۔ ''ابراہیم صاحب!'' اس نے کہا ''آپ سے ایک بات کرنی ہے۔''

''کرو'' میں نے کہا ''کہو کیا کہنا ہے۔'' وہ میرے قریب پڑی خالی کرسی پر بیٹھ گئی۔ ''پلیز!'' اس نے اپنا ہاتھ میری میز پر رکھا اور ہتھیلی پھیلا کر بولی ''اسے دیکھیں اور بتائیں میری مراد کب پوری ہوگی۔'' میں کہاں کا شریف آدمی تھا۔ میں نے سلمیٰ کے اتنے پیارے ہاتھ پر ہاتھ رکھ دیا۔ ''سلمیٰ'' میں نے اس کی ہتھیلی پر اپنی ہتھیلی آہستہ آہستہ رگڑتے ہوئے کہا۔ ''عرفان بکتا ہے، میں تو اپنے بارے میں کچھ نہیں جانتا دوسروں کے بارے میں کیا بتاؤں گا۔ اور پھر ہاتھ تو جوتشی اور دست شناس دیکھا کرتے ہیں۔''

میری حقیقت بیانی کو اس نے عجز و انکسار میں ڈوبا ہوا انکار سمجھا۔

''آپ مجھے ٹال رہے ہیں'' اس نے روٹھنے کے انداز میں کہا۔ ''پلیز بتائیے نا!'' میں نے اسے ٹالنے کی بہت کوشش کی لیکن اس پر الٹا ہی اثر ہوا۔ ایک تو وہ ضعیف الاعتقاد اور اس کے ساتھ مجھے بعد میں پتہ چلا کہ اس کے دل میں ایسی مراد پرورش پا رہی تھی جو معجزۃً ہی پوری ہو سکتی تھی یا کوئی جادوگر یہ کارنامہ کر سکتا تھا۔ ایسی ہی انہونی اور ناممکن خواہشات لوگوں کو عاملوں اور ''شاہ صاحبوں'' کے جال میں پھنسایا کرتی ہیں۔ اس لڑکی نے میری ایک نہ سنی اور مجھے پیر بننے پر مجبور کر دیا۔ میں نے آخر اس کا ہاتھ پکڑ لیا اور اس کے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی کی لکیروں پر انگشت پیمائی کرتے ہوئے اسے حکیمانہ انداز میں کچھ ایسی باتیں بتائیں جو اس کے متعلق ادھر ادھر سے میں نے سن رکھی تھیں۔ میرے قیاس و تخمین پر وہ ایمان لے آئی اور پھر خود ہی اس نے اپنے دکھوں خواہشوں اور محرومیوں کی پٹاری میرے سامنے کھول دی۔ اپنے افراد خانہ کے احوال و کوائف بتائے اور مراد یہ بتائی کہ وہ ایک امیر کبیر آدمی کے ساتھ شادی کرنا چاہتی ہے۔

''تمہاری نظر میں کوئی ایسا رشتہ ہے جیسا تم چاہتی ہو؟'' میں نے عاملوں کے انداز میں پوچھا۔ ''ہاں'' اس نے کچھ شرماتے اور مسکراتے ہوئے کہا'' ایک ہے تو۔ وہ شادی شدہ ہے اور سات بچوں کا باپ ہے۔ مجھے دوسری بیوی بنانے پر تیار ہے۔ بڑا مالدار تاجر ہے۔ وہ شادی پر تو تیار ہے مگر کب کرے گا اس کا پتہ نہیں کیوں کہ جلد شادی کرنے کا وعدہ وہ ایک عرصے سے کرتا چلا آرہا ہے۔''

سلمیٰ نے اپنے گھر والوں کے بارے میں بہت سی شکایتیں کیں۔ وہ اپنے بڑے بھائی اور اس کی بے اولاد بیوی سے سخت بیزار تھی۔ اسے اپنی اس بھابھی پر شک تھا کہ وہ جادو ٹونے وغیرہ کراتی ہے اور اس نے سلمیٰ سمیت تمام بہنوں کے رشتے باندھ رکھے ہیں۔ بھائی کے بارے میں اس نے بتایا کہ وہ بیوی کے چاؤ چونچلوں میں مگن بہنوں کی گزرتی عمروں سے بے خبر ہے۔ میں اس کی باتیں غور سے سن رہا تھا۔ مجھ پر عجیب اضطراری سی کیفیت طاری تھی۔ میں نے آہستہ آہستہ اپنے آپ کو سنبھال لیا۔ اس لڑکی کی دلکشی نے مجھے نوسر بازی پر مجبور کر دیا۔ میری حیثیت اس کے





سامنے ایک پیر یا عامل کی تھی، اور اس کی مجبوری یہ تھی کہ جمیل نام کے ایک امیر کبیر بزنس مین کو اس نے شادی کیلئے پھانس رکھا تھا یا جمیل نے اسے سبز باغ دکھا کر عیاشی کیلئے اسے دھوکے میں رکھا ہوا تھا۔ میں نے عاملوں والی ایکٹنگ شروع کر دی تھی۔ میں نے اس کے ساتھ وعدہ کیا کہ اس کا کام کرنے کی ضرور کوشش کروں گا۔

اسی شام میں نے بازار سے عملیات کی ایک کتاب خریدی جس میں بہت سے تعویزی نسخے تھے۔ کتاب کے بغور مطالعے کے بعد میں نے سلمیٰ کے مسائل کیلئے وہ تعویذ لکھے جو اس مقصد کیلئے کتاب میں لکھے ہوئے تھے۔ اگلے دن یہ تعویذ اسے بہت سی ہدایات کے ساتھ دے دیے۔ ایک ہفتے بعد ہی اس نے مجھے یہ خبر سنا کر حیران کر دیا کہ اس کے بھائی اور بھابھی میں ناچاقی ہو گئی ہے۔ وہ اسے میری کرامت سمجھ رہی تھی۔ اصل قصہ تو خدا ہی جانتا تھا۔ میں یہی جانتا تھا کہ میں نے اسے اس مقصد کیلئے کوئی تعویذ نہیں دیا تھا۔ سلمیٰ نے یہ کامیابی میرے کھاتے میں ڈالی تو میرا حوصلہ بڑھ گیا۔ میں اب عامل تھا اور سلمیٰ معمول۔ ہم دونوں نے دفتر کو ملنے کیلئے موزوں جگہ نہ سمجھا۔ چنانچہ اگلی ملاقات شہر سے باہر دریا کے کنارے ایک نیم ویران پارک میں ہوئی۔

میں آپ کو پہلے بتا چکا ہوں کہ سلمیٰ نے مجھے روحانیت کا عامل سمجھ لیا تھا مگر میں اسے شیطانیت کا معمول سمجھ چکا تھا۔ وہ شیشے میں اتر آئی تھی مگر جس طرف اسے میں لے کر جانا چاہتا تھا وہ اس طرف جانے پر متوجہ نہیں ہو رہی تھی۔ وہ مجھ سے متاثر تو تھی مگر اس کے دل و دماغ پر جمیل کا آسیب طاری تھا۔ وہ بار بار مطالبہ کرتی تھی کہ اسے جمیل کو مٹھی میں بند کرنے کا کوئی باکمال نسخہ بتاؤں۔ میں اسے پیشہ ور اور کاروباری عاملوں کی طرح بتانا چاہتا تھا کہ اس کی بھابھی نے اس پر جو تعویذ گنڈے کروائے ہوئے ہیں وہ بہت سخت ہیں اور میں رات کو بیٹھ کر ان کو توڑنے کا عمل کیا کرتا ہوں اور مجھے کامیابی حاصل ہوتی جا رہی ہے۔ لیکن اس کی تسلی نہیں ہوتی تھی۔

ایک روز میرے دماغ میں آ گئی۔ میں سلمیٰ کے ہاتھ کی ایک لکیر پر انگلی رکھ کر کچھ دیر غور و خوض کی کیفیت اختیار کرتے ہوئے چپ رہا۔ ''دیکھو سلمیٰ'' میں نے کہا ''میں ایک بات کہنا چاہتا

ہوں مگر ڈرتا ہوں تم مانو گی بھی نہیں اور خفا بھی ہو جاؤ گی۔''

''میں آپ کی ہر بات سن لوں گی'' اس نے کہا ''اور جو آپ کہیں گے وہ مان بھی لوں گی۔ بس میرا کام کر دیں۔'' میں نے اسے کہا کہ اس کے ہاتھ کی یہ لکیر بتاتی ہے کہ جمیل کے ساتھ اس کی محبت پاک نہیں اور وہ جمیل کی بے نکاحی بیوی بنی ہوئی ہے۔ یہ میرا اندازہ تھا جو میں نے سلمیٰ کی باتوں سے لگایا تھا۔ اس نے تسلیم کر لیا کہ جمیل کے ساتھ اس کے تعلقات واقعی ناجائز ہیں۔ اس سے میری بدنیتی کو شہہ ملی۔ میں نے اسے کہا کہ وہ اب اس وقت تک جمیل کے ساتھ اپنے اس نوعیت کے تعلقات قطع کرے جب تک میں اپنے عمل سے ان دونوں کی شادی نہیں کروا دیتا۔

اس نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور اسے دباتے ہوئے میری ہر بات ماننے اور میرے ہر حکم پر عمل کرنے کا وعدہ کیا۔ اب ہمارا موضوع سخن بدل گیا تھا۔ اس کے بعد ہماری جب بھی ملاقات ہوتی، میں اس سے جمیل کے تعلقات کے بارے میں پوچھتا تھا۔ اس نے مجھے اپنی پوشیدہ زندگی کے بارے میں بعض کہانیاں بھی سنائیں۔ بہرحال سلمیٰ نے جمیل سے عارضی طور پر تعلق منقطع کر لیا بلکہ اس کا فون بھی سننا گوارہ نہ کیا اور اسے صاف صاف کہہ دیا کہ جب تک وہ شادی کی تاریخ نہیں مقرر کرتا وہ اسے نہیں ملے گی۔

جمیل کچھ عرصہ تو سلمیٰ کے ساتھ تعلق بحال کرنے کے لئے کوشاں رہا، آخر اس نے راہ بدل لی۔ اب سلمیٰ کے پاس تھا بھی کیا جس کیلئے وہ ایڑیاں رگڑتا۔ وہ سلمیٰ کے ساتھ شادی نہیں بلکہ پہلے والے تعلقات چاہتا تھا۔ یہ میرا تجربہ مجھے بتا رہا تھا۔ سلمیٰ اسے شادی میں سنجیدہ اور مخلص سمجھتی تھی۔

ایک دن سلمیٰ نے جمیل کو کسی اور لڑکی کے ساتھ دیکھ لیا۔ وہ تو جلے پاؤں کی بلی کی طرح بھاگی بھاگی میرے پاس آئی اور مجھے بتایا۔ میں نے لوہا گرم دیکھا تو ایک اور ضرب لگائی۔ ''دیکھو سلمیٰ'' میں نے کہا ''جمیل تم سے کبھی شادی نہیں کرے گا۔ اگر کر بھی لی تو چھوڑ دے گا۔'' ''مگر کیوں؟'' وہ تلملا اٹھی۔ ''وہ اسلئے کہ اس کا دل تم سے بھر چکا ہے۔'' میں نے کہا ''اس قسم کے





تعلقات کا یہی نتیجہ ہوتا ہے۔ اب اسے تم سے کوئی غرض نہیں تم اس کا خیال دل سے نکال دو۔''

''نہیں شاہ صاحب نہیں۔'' وہ گھبرا کر بولی ''اگر ایسا ہوا تو میں مر جاؤں گی۔ آپ کچھ بھی کریں۔ آپ نے وعدہ کیا تھا آپ بہت کچھ کر سکتے ہیں۔''

وہ زار و قطار رونے لگی اور میرے قدموں میں بیٹھ گئی۔ پارک میں زیادہ لوگ تو نہیں تھے پھر بھی یہ اضطراری حرکت ہم دونوں کو ذلیل و رسوا کر سکتی تھی۔ میں نے اسے بازوؤں سے پکڑ کر اٹھایا اور بنچ پر بٹھایا۔ پھر اس سے وعدہ کیا کہ میں اس کیلئے کچھ نہ کچھ ضرور کروں گا۔ میں تو کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا۔ میں تو اپنا مطلب تک نکالنے پر قادر نہیں تھا اور اس کیلئے طرح طرح کے پاپڑ بیلنے پر مجبور تھا۔

اسی دوران جمیل اپنے کاروبار کے سلسلے میں بیرون ملک چلا گیا۔ یہ میرے لئے خوشخبری اور سلمیٰ کیلئے ایک بم تھا جو اس کے دل و دماغ پر گرا۔ وہ کئی دنوں تک سوگوار رہی۔ جب بھی ملتی یہی کہتی کہ کسی طرح میں جمیل کو واپس بلواؤں۔ شادی والا بھوت اب تک اس کے سر سے اتر چکا تھا۔ اب تو وہ جمیل کی صرف ملاقات کی پیاسی تھی۔ وہ جتنا زیادہ اداس ہوتی اتنا ہی میرے پاس آتی۔

''سلمیٰ!'' ایک روز میں نے اسے عاملوں کے لب و لہجے میں کہا۔ میں نے گزشتہ تمام رات جاگتے گزاری ہے۔ تمہارے لئے ایک بڑا ہی تکلیف دہ عمل کرتا رہا ہوں۔ پہلے تو صاف اشارہ ملا کہ جمیل ایک سال تک واپس نہیں آئے گا۔ میں نے موکل حاضر کئے۔ انہوں نے ایک خاص عمل بتایا جو بہت ہی مشکل اور خطرناک ہوتا ہے۔ کوئی عامل ایسے عمل کو ہاتھ نہیں ڈالتا۔ میں نے تمہاری خاطر اپنی جان کو خطرے میں ڈالا اور یہ عمل کیا۔ میری تو ہڈیاں ٹوٹ گئی ہیں۔ سحر کے وقت کامیابی ہوئی اور اشارہ ملا کہ وہ چند دنوں میں آجائے گا۔''

میں نے جمیل کے ایک ملازم سے اس کی واپسی کے بارے میں پوچھ لیا تھا اور رات بڑے آرام سے سویا تھا۔ عمل خاک بھی نہیں کیا تھا۔

اکثر یہ دیکھا گیا ہے کہ عامل اپنے سائلوں کا کام نہ ہونے کی صورت میں کہتے ہیں کہ تم نے عمل مقررہ وقت سے کچھ لیٹ کیا ہے۔ فلاں چیز کھانے کی پابندی تھی۔ تم نے اس کی خلاف

درزی کی ہے۔ان بازیگروں کے پاس کہنے کو بہت کچھ ہوتا ہے۔میں جس طرح عامل بنا اسی طرح ضرورت کو ایجاد کی ماں بنا کر یہ حیلے بہانے اپنے ذہن میں تراشنے کے کئی طریقے بھی آ گئے تھے۔میرے ساتھ یہاں بھی مقدر نے یاوری کی اور چند دنوں بعد سلمیٰ مٹھائی کا ڈبا اٹھائے میرے گھر آ گئی اور اس نے اپنے ہاتھ سے مجھے مٹھائی کھلائی اور بتایا کہ جمیل نہ صرف وطن واپس آ گیا ہے بلکہ وہ اسے ملا بھی ہے اور کہا ہے کہ وہ اس کے ساتھ شادی کرنے والے وعدے پر قائم ہے مگر گھریلو مسائل اور کاروباری مصروفیات کے باعث اس کو شادی کیلئے کچھ عرصہ انتظار کرنا پڑے گا۔ سلمیٰ اس معاملے میں خاصی سیدھی واقع ہوئی تھی۔وہ اپنے آپ کو جتنا چالاک سمجھتی تھی جمیل اس سے کہیں بڑھ کر استاد تھا۔وہ شادی کے وعدے سے اس کے ساتھ وہی تعلقات دوبارہ استوار کرنا چاہتا تھا۔

میں نے سلمیٰ کی بات پر کسی ردعمل کا اظہار کرنے کی بجائے صرف اتنا کہا کہ اب اسے یقین ہو جانا چاہئے کہ میں نے اس کا کام کر دیا ہے۔اس پر وہ میرے اور قریب ہو گئی۔وہ اب جمیل کے ساتھ جلد از جلد شادی کیلئے بیتاب ہو رہی تھی۔میں نے آخر اسے کہا کہ اب زائچہ بنانے کا وقت آ گیا ہے یہ تو آپ سمجھ گئے ہوں گے کہ میں اپنا شکار کھیل رہا تھا مگر یہ پتہ نہیں چل رہا تھا کہ جمیل کو راستے سے کس طرح ہٹاؤں ایک سوچ آ ہی گئی۔

میں دو روز بعد سلمیٰ کو باہر لے گیا اور اسے بتایا کہ زائچہ بنا لیا ہے لیکن نہ ہی بناتا تو اچھا تھا۔''کیوں؟'' سلمیٰ نے ڈرے ہوئے لہجے میں پوچھا ''کیا آیا ہے زائچے میں؟''

''سلمیٰ'' میں نے اداسی اور افسردگی کی ایکٹنگ کرتے ہوئے کہا ''مجھے اس کام سے فارغ کر دو'' روحانیت کے عملیات بڑا ہی پیچیدہ اور بڑا ہی خطرناک کام ہے۔اسی لئے میں یہ کام جانتے ہوئے بھی نہیں کیا کرتا۔''

''خدا کیلئے'' اس نے ہاتھ جوڑ کر کہا ''یہ ظلم نہ کرنا۔مجھے پوری امید ہے کہ آپ یہ کام کر لیں گے۔زائچے میں جو کچھ بھی آیا ہے۔مجھے بتا دیں۔''



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

''میں تمہیں بتانا نہیں چاہتا تھا۔'' میں نے کہا۔''تمہارے راستے میں عجیب عجیب رکاوٹیں ہیں سلمیٰ! تم زندگی میں دو شادیاں کرو گی اور دوسری شادی کامیاب ہوگی۔اگر تم نے جمیل کے ساتھ شادی کر لی تو بری طرح ناکام ہو جائے گی۔اس کے ساتھ شادی کرنے سے پہلے تمہیں ایک شادی کرنی ہوگی۔اس کے بعد جب تم جمیل کے ساتھ شادی کرو گی تو جمیل ساری عمر تمہارا غلام رہے گا۔''

میں اس کے ساتھ بہت بڑا فراڈ کھیل رہا تھا۔''خدا نہ کرے میں جمیل کے سوا کسی اور کی بیوی بنوں،'' سلمیٰ نے کہا ''اور اگر میں نے کسی اور کے ساتھ عارضی طور پر شادی کر بھی لی تو وہ مجھے بلاوجہ کیسے چھوڑے گا؟ کیا وہ مر جائے گا؟ یہ ٹھیک نہیں ہوگا۔آپ اس چکر کو چھوڑیں کوئی اور عمل کریں'' اس نے التجا کے انداز میں کہا۔میں نے اپنی نوسربازی کو ناکام ہوتے دیکھا تو ذرا سخت لہجے میں کہا کہ اس کے سوا کچھ نہیں ہو سکتا۔کسی اور عامل کو آزما لو۔وہ خاصی دیر چپ رہی اور میں اس کے چہرے کے اتار چڑھاؤ کو دیکھتا رہا۔

''چلو جی نہ سہی!'' اس نے کہا اور اٹھ کھڑی ہوئی ''میں جمیل کیلئے کسی اور کی بیوی نہیں بنوں گی'' اور وہ چلی گئی۔میں نے اسے روکنا چاہا مگر کسی انجانی قوت نے مجھے روک دیا۔شکار ہاتھ سے نکل جانے کا افسوس تو ہوا لیکن فوراً ہی میرا دل مطمئن ہو گیا کہ میں بڑے ہی برے گناہ سے بچ گیا ہوں۔اپنے آپ کو یہ کہہ کر بھی تسلی دی کہ میں جو فراڈ کھیل رہا تھا، یہ کامیاب ہونے والا تھا ہی نہیں۔

چند دن یونہی گزر گئے۔دفتر میں بھی سلمیٰ سے کوئی بات نہ ہوئی۔ایک روز سلمیٰ نے ایک مہینے کی تنخواہ جمع کروا کے چوبیس گھنٹے کے نوٹس پر استعفےٰ دے دیا اور کسی کو کوئی وجہ بتائے بغیر کہ اس نے کیوں نوکری چھوڑی ہے۔اس تاسف کا اثر کئی روز تک میری دماغ پر رہا۔
سلمیٰ تو ایسی گئی کہ میری زندگی سے ہی نکل گئی۔مگر جس راہ پر وہ مجھے ڈال گئی تھی اس کی چاٹ میرے منہ کو ایسی لگ گئی تھی میں عامل بنا رہا۔سلمیٰ مجھے پکا عامل سمجھتی تھی۔اس نے کئی جاننے والی

لڑکیوں، عورتوں اور ان کے گھروں والوں کے ساتھ میرا تعارف کرا دیا تھا اور ان میں سے ایک دو میرے پاس اپنا کوئی نہ کوئی مسئلہ لئے آتی ہی رہتی تھیں۔ میں نے عملیات کی دو اور کتابیں خریدی تھیں اور ان میں سے نقش اور تعویذ وغیرہ لکھ کر رکھ لئے تھے۔ کچھ عمل بھی پڑھ لیے تھے۔ باقی میری زبان کا کمال تھا۔ اس سے میری اچھی خاصی آمدنی ہو جاتی تھی۔ کسی کا کام قدرتاً ہو جاتا، کسی کا نہ ہوتا مگر میری حیثیت قابل اعتماد اور معزز تھی۔ ایک مرید نے شہر کے مضافات میں مجھے ایک مکان لے دیا جس کا کرایہ برائے نام تھا۔ اس علاقے میں عاملوں کے جال میں پھنسنے والے لوگ عام ملتے تھے۔ میری نوسر بازی کامیاب تھی۔ میں آپ سب کو خبردار کرتا ہوں کہ یہ جو آپ کو جگہ جگہ عاملوں کے ڈیرے نظر آتے ہیں۔ یہ مجھ جیسے نوسر باز ہوتے ہیں۔ اکثر عورتوں نے مجھے عامل ہی نہیں بلکہ پہنچ والا پیر سمجھ لیا تھا۔ چھ مہینے گزر گئے اور ایک روز دفتر کے ایڈریس پر سلمٰی کا خط ملا۔ پہلے تو میں اس پر حیران ہوا کہ یہ سلمٰی کا خط تھا پھر حیرت ہوئی کہ سلمٰی نے سوئٹزرلینڈ سے خط لکھا تھا۔ اس نے لکھا تھا:

''شاہ صاحب! اس روز میں آپ کو ناراض کر کے اٹھ آئی اور آپ کی بات ماننے سے انکار کر دیا تھا آپ نے اس روز جو کچھ کہا تھا اس کا یقین مجھے وہاں نہ آیا۔ مگر یہاں کے ایک نجومی نے بھی مجھے یہی کہا کہ میری دو شادیاں ہوں گی پہلی ناکام اور دوسری کامیاب ہوگی۔ میں جمیل کے ساتھ اب بھی شادی کرنا چاہتی ہوں اور کامیاب شادی وہ میرے ساتھ شادی پر تیار ہے۔ معلوم نہیں وہ ٹال مٹول کیوں کر رہا ہے مگر شادی وہ مجھ سے کر لے گا اس کا مجھے یقین ہے اب مسئلہ ہے پہلی اور دوسری شادی کا تو میں اب آپ کا نہ صرف حکم ماننے کیلئے تیار ہوں بلکہ آپ کی مدد کی بھی طلبگار ہوں۔ آپ نے مجھ پر بہت کرم کئے ہیں۔ ایک نوازش اور کر دیجئے۔ عارضی طور پر مجھے اپنی زوجیت میں لے کر میری منزل آسان کر دیں۔

''آپ حیران ہوں گے کہ میں سوئٹزرلینڈ کیسے پہنچی۔ میری بڑی بہن پہلے سے یہاں ایک بنک میں ملازم ہے۔ اس نے مجھے یہاں سپانسر کیا ہے۔ چند ماہ تک میرا ایک سال مکمل ہو





جائے گا اور میں دو ماہ کی چھٹی پر وطن لوٹوں گی۔ میں سب سے پہلے آپ کے پاس آؤں گی۔ امید ہے آپ مجھے مایوس نہیں کریں گے۔ میں آپ کے خط کا شدت سے انتظار کروں گی۔''

یہ خط پڑھ کر میں ایسے محسوس کرنے لگا جیسے میں خواب دیکھ رہا ہوں۔ کبھی یوں لگتا جیسے میرا دماغ جواب دے گیا ہے یا سلمٰی اپنا دماغی توازن کھو بیٹھی ہے۔ اس کا سوئٹزرلینڈ پہنچ جانا کوئی عجوبہ نہیں تھا۔ اس کا تو وہاں ذریعہ موجود تھا، پاکستانی بغیر ذریعے اور وسیلے کے کسی بھی ملک میں پہنچ جاتے ہیں۔ میں حیران یہ سوچ کر ہو رہا تھا کہ سلمٰی نے جمیل کو اپنے دماغ پر ایک پاگل پن کی صورت میں سوار کر لیا اور عملیات کی اندھی عقیدت کہ اس نے میرے ساتھ عارضی شادی کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ میں دو دلچسپ باتیں سناتا ہوں۔ ایک یہ کہ میں نے تین چار مہینے ایک بزرگ عامل کی شاگردی کی تھی۔ اس سے میں نے روحانیت کا علم اتنا حاصل نہیں کیا تھا جتنی یہ استادی سیکھی تھی کہ جن سائلوں کے کام نہیں ہوتے ان سائلوں کو کیسی کیسی ایکٹنگ اور کیسے کیسے مکالموں سے اپنے جال میں پھنسا کر رکھا جاتا ہے۔ اس سفید ریش بزرگ کے ہاں مصیبت اور پیچیدہ مسائل کے ستائے ہوئے مجبور لوگوں کا ہجوم ہوتا تھا۔ یہ بزرگ قرآن اور احادیث کے حوالے دے کر بات کیا کرتا تھا اور قرآنی آیات لکھ کر نقش اور تعویذ دیتا اور بے دھڑک جھوٹ بولتا اور فریب کاری کرتا تھا۔ یہ دیکھ کر مجھے یہ اطمینان ہو گیا کہ میں اسی لائن میں اکیلا بے ایمان اور نوسر باز نہیں۔ میں نے اس بزرگ کی بہت خدمت کی اور اس کے حقے بھرے۔ میں نے اس سے نوسر بازی زیادہ سیکھی تھی۔ اس نے مجھے بتایا کہ انسانی فطرت ایک سمندر ہے جس کی تہہ تک کوئی نہیں پہنچ سکتا اور انسانی فطرت خیر اور شر کے معاملے میں انتہا پسند ہے۔ خیر یعنی نیکی پر اتر آئے تو دنیا کو حیران کر دے اور شر کے راستے پر چل پڑے تو شیطان سے سبقت لے جائے اپنی کسی خواہش کی تکمیل کیلئے یا انتقام لینے کیلئے بعض انسان حیران کر دینے والی حرکتیں اور کارروائیاں کرتے ہیں۔

اس سفید ریش عامل نے مجھے بتایا کہ عامل کے پاس جو سائل آتا ہے وہ اپنے دل کا ہر راز عامل کے آگے کھول دیتا ہے۔ اس طرح عامل لوگوں کے گھروں کا بھیدی ہوتا ہے۔ بعض

انسانوں کے راز ایسے ہوتے ہیں جنہیں کوئی بھی سچ نہ مانے لیکن عاملوں سے پوچھو تو وہ اس سے زیادہ حیرت انگیز اور ناقابل واقعات سنائیں گے۔

ایسے ہی سلمٰی تھی۔ آپ یقیناً حیران ہوں گے کہ ایک جوان سال لڑکی نے اس طرح کا پروگرام بنالیا تھا لیکن میں آپ کو بتا چکا ہوں کہ کسی عامل کیلئے یہ معاملہ حیران کن نہیں تھا۔ میں اپنے بارے میں ایک بار پھر بتا دوں کہ میں مکمل طور پر شیطان کے قبضے میں آیا ہوا تھا۔ میں چھوٹی چھوٹی باتیں لکھ کر کہانی کو یا اپنے اس انوکھے تجربے کو طول نہیں دینا چاہتا۔ اہم باتیں آپ کے گوش گزار کروں گا۔

دوسری بات جو میں آپ کو بتانا چاہوں گا وہ بھی آپ کیلئے نئی ہوگی۔ سلمٰی نے لکھا تھا کہ سوئٹزرلینڈ کے ایک نجومی یا جوتشی نے بھی اسے بتایا تھا کہ تمہاری دو شادیاں ہوں گی۔ پہلی ناکام ہو جائے گی اور دوسری کامیاب اور خوشگوار ہوگی۔ عجیب بات ہے کہ میں نے بعد میں سلمٰی سے کبھی پوچھا ہی نہیں کہ یہ نجومی پاکستانی تھا یا ہندوستانی یا وہ سوئٹزرلینڈ کا باشندہ تھا۔ سوئٹزرلینڈ میں پاکستانی اور ہندوستانی خاصی تعداد میں مقیم ہیں۔ مجھے شک ہے کہ یہ نجومی ہمارے ہی ملک یا ہندوستان کا تھا۔ یہ میں اسلئے کہہ رہا ہوں کہ آپ کسی عامل نجومی یا جوتشی کے پاس جائیں تو وہ ایک بات یہ کہے گا کہ آپ پر ایسی بیماری آئی تھی جس سے آپ کا بچ رہنا ناممکن تھا لیکن خدا نے آپ کو بچا لیا۔ دوسری بات وہ آپ کو یہ بتائے گا کہ آپ کی عمر بڑی لمبی ہے۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو وہ کہے گا کہ آپ کے ہاتھ پر دو شادیاں لکھی ہیں۔

یہ تینوں باتیں ایسی ہیں جو عام طور پر نوجوان لڑکے یا لڑکیاں سن کر بہت خوش ہوتے ہیں۔ مجھے یقین تھا کہ سلمٰی کو سوئٹزرلینڈ میں کوئی ایسا ہی روحانی عامل یا جوتشی مل گیا تھا میں نے سلمٰی کو یہی بات کہی تھی جو صرف اس لئے کہی تھی کہ یہ لڑکی میرے ساتھ شادی کرلے خواہ شادی عارضی ہو۔ میرے پاس کوئی ایسا علم نہیں تھا جو مجھے سلمٰی کے مستقبل کی خبر دیتا۔ سلمٰی نے جب یہ اطلاع دی تو میں گہری سوچ میں ڈوب گیا کہ میری ہر بات پوری ہوتی جا رہی ہے معلوم نہیں خدا کو کیا منظور





ہے۔ زیادہ تر خیال یہی آتا تھا کہ خداوند تعالیٰ مجھے سزا دے گا لیکن شیطان کا غلبہ ایسا شدید تھا کہ میں نے خدا کو نظر انداز کر دیا۔

میں نے سلمٰی کو جواب دیا کہ فوراً آجائے تاکہ ہماری شادی ہو جائے اور اس کے بعد اس کی دوسری شادی جمیل کے ساتھ کرادی جائے، کہیں ایسا نہ ہو کہ جمیل ہاتھ سے نکل جائے۔ سلمٰی کا جواب آنے تک میں نے انتظامات مکمل کر لئے۔ مجھے امید تو یہ تھی کہ پہلے سلمٰی کا جواب آئے گا اور پھر شادی کے انتظامات ہوں گے اور اس میں تین چار مہینے لگ جائیں گے۔ کبھی کبھی یہ خیال غالب آجاتا کہ یہ سب انہونی باتیں ہیں۔ میں اور سلمٰی جو چاہتے ہیں وہ نہیں ہو سکے گا۔ لیکن سلمٰی کے پاگل پن کا یہ عالم تھا کہ اس کا خط ملا کہ وہ آرہی ہے۔ اس نے جو تاریخ لکھی تھی اس میں دو دن باقی تھے۔ پھر ایسے ہوا کہ میں اسے ایئرپورٹ سے لینے چلا گیا وہ آگئی۔

میں نے اسے ٹھہرانے کا انتظام شہر کے مضافات میں کرائے کا جو مکان لے رکھا تھا اس میں کیا تھا۔ وہاں میں نے نکاح کا بندوبست بھی کیا ہوا تھا۔ مکان کی صفائی وغیرہ کروا کے معمولی سے اس مکان کو رہائش کے قابل بنا دیا تھا۔ کھانے پکانے کا انتظام بھی ہو گیا تھا۔ میرے دو خاص مرید تھے بلکہ یوں کہیں کہ دو بڑے تیز طرار آدمی میرے گینگ میں تھے۔ میں نے انہیں اس ڈرامے سے آگاہ کر رکھا تھا۔ انہوں نے مجھے تسلی اور شہہ دی تھی۔ میں نے سلمٰی کو بتایا کہ میرے یہ انتظامات ہیں اور چونکہ شادی عارضی ہے اسلئے اسے اس کا کوئی اعتراض نہیں ہونا چاہئے۔ سلمٰی نے کہا میں اگر اسے جھگی یا خیمے میں رکھوں اور صرف دال روٹی کھلاؤں تو بھی اسے منظور ہے۔ اس نے یہ بھی بتایا کہ اس نے اس بہن کو جو سوئٹزرلینڈ میں رہتی تھی، ہم راز بنا لیا ہے۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ سلمٰی نے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنی بہن کی حمایت اور مدد حاصل کر لی تھی۔

اگلے ہی روز میرا اور سلمٰی کا نکاح پڑھا گیا۔ مجھے پہلی بار معلوم ہوا کہ میں پہلا مرد ہوں جو سلمٰی کی زندگی میں داخل ہوا ہوں حیرت کی بات یہ کہ جس طرح یہ لڑکی آزاد خیال اور جراءت والی تھی اس کے مطابق یہ کہا جا سکتا تھا کہ اس کا چال چلن صحیح نہیں ہوگا لیکن وہ بالکل صحیح نکلی، اس کا

اور بھی کوئی ثبوت تھا یا نہیں، ایک ثبوت یہ سامنے آیا کہ اس نے چند دنوں میں ہی یہ کہنا شروع کر دیا کہ وہ مجھ سے طلاق نہیں لے گی اور باقی زندگی میرے ساتھ ہی گزارے گی۔ میں نے پیار اور محبت کے علاوہ اسے سیر سپاٹا بھی بہت کرایا اور ہر طرح جسمانی روحانی اور جذباتی لحاظ سے اسے اتنا مطمئن رکھا کہ اس پر جیسے نشہ طاری ہو گیا ہو۔ اگر مرد یا عورت ایک بار ناجائز دوستیاں لگانے کا سلسلہ شروع کر دیں تو پھر نہ وہ آدمی کسی ایک عورت کا وفادار ہو کے رہتا ہے نہ وہ عورت کسی ایک مرد کے ساتھ مستقل دوستی لگاتی ہے۔ دوستیاں آئے دن بدلتی رہتی ہیں۔ سلمیٰ کو جب مجھ سے پیار اور خلوص ملا تو وہ میری ہی ہو کر رہ گئی لیکن میری ایک مجبوری تھی۔ وہ یہ کہ کچھ عرصہ پہلے اپنے مرحوم چچا کی بیٹی کے ساتھ میری منگنی طے ہو چکی تھی اور یہ منگنی ایسی تھی جو ٹوٹ نہیں سکتی تھی اور نہ ہی میں اسے توڑنا چاہتا تھا جس کی وجہ یہ تھی کہ ایک تو یہ لڑکی یتیم تھی اور دوسرے یہ کہ اس مرحوم کی روح کو دھوکا دینے کے گناہ سے ڈرتا تھا۔ ایک وجہ یہ بھی تھی کہ لڑکی مجھے چاہتی اور میں اسے دل و جان سے چاہتا تھا۔ یہ تو میں نے آپ کو بتایا ہے کہ سلمیٰ کے بارے میں میری نیت خراب تھی اور میری یہ خواہش پوری ہو گئی تھی۔

میں نے سلمیٰ کو یہ بتانا شروع کر دیا کہ اسے مجھ سے طلاق لینی پڑے گی کیونکہ اس شادی نے ناکام ہونا ہے۔ پیشتر اس کے کہ ہم پر کوئی مصیبت نازل ہو ہمیں الگ ہو جانا چاہیے پھر میں نے اسے قائل کیا کہ اس کی کامیاب شادی جمیل کے ساتھ ہی ہوگی۔ وہ مان تو نہیں رہی تھی بلکہ کبھی کبھی ضد پر اتر آتی تھی لیکن میں ایسی زنجیروں میں جکڑا ہوا تھا کہ کسی کو بتا ہی نہیں سکتا تھا کہ میں نے چوری چھپے شادی کر لی ہے۔ آخر ایک روز میں نے طلاق نامہ لکھا اور اسے یقین دلایا کہ اب میں اپنا روحانی عمل جاری رکھوں گا اور اس کی شادی جمیل کے ساتھ ہو جائے گی اور وہ بڑی کامیاب شادی ہوگی۔

یہ بہت بڑا دھوکا تھا جو میں اسے دے رہا تھا۔ وہ ایسے آدمی کے ساتھ شادی کرنا چاہتی تھی جو سات بچوں کا باپ تھا۔ بہرحال میں نے اپنا شیطانی مقصد پورا کر لیا تھا۔ زبان کا جادو چلا



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

کر میں نے اسے طلاق لینے پر آمادہ کر لیا اور اس نے طلاق لے لی۔ پھر چند دنوں بعد وہ سوئٹزرلینڈ چلی گئی۔ دو مہینوں بعد میری شادی، پروگرام کے مطابق اپنی چچا زاد سے ہو گئی جسے میں نے روح کی گہرائیوں سے قبول کیا۔ قبول تو میں پہلے ہی کر چکا تھا اور میری یہ بیوی تو بہت ہی خوش تھی کہ میں اسے مل گیا ہوں۔ جس والہانہ انداز سے اس لڑکی نے مجھے اپنی روح اور دل و جان کا مالک سمجھا اس نے میری فطرت میں انقلاب برپا کر دیا۔ یہ اس لڑکی کا خلوص اور روحانی پیار تھا کہ میری ذات میں یہ احساس بیدار ہو گیا کہ میں بہت بڑا گناہ کر رہا ہوں اور اس معصوم لڑکی کو دھوکا دینا ایسا گناہ ہے جو خدا کبھی نہیں بخشے گا۔ میں نے عملیات کا کام آہستہ آہستہ کم کرنا شروع کر دیا۔ اور دو سال گزر گئے۔

آپ کو معلوم ہے کہ شادی ہوتی ہے تو گھر والے اس انتظار میں گھڑیاں گننے لگتے ہیں کہ اب بچہ پیدا ہوگا، مجھے شادی کیے دو سال ہو گئے تھے اور ابھی بچہ پیدا ہونے کے کوئی آثار نہیں تھے۔ میرے گھر والے کچھ زیادہ ہی سنجیدہ ہو گئے۔ میں اپنی بیوی کو ایک لیڈی ڈاکٹر کے پاس لے گیا۔ اس نے ہر طرح چیک اپ کر کے یہ بری خبر سنائی کہ میری بیوی کی ٹیوبیں پیدائشی طور پر بند ہیں جس کا کوئی علاج نہیں۔ میں نے دو اور جگہوں سے بھی چیک اپ کروایا۔ سب نے یہی رپورٹیں دی۔ ظاہر ہے کہ مجھے کتنی مایوسی ہوئی ہوگی۔ اس کا ایک ہی راستہ تھا کہ میں اولاد کی خاطر دوسری شادی کروں لیکن میرا دل نہیں مانتا تھا۔ اس دوران سلمیٰ کا ایک طویل خط ملا۔ میں یہ سارا خط یہاں پیش نہیں کر سکتا کیوں کہ یہ بہت طویل تھا اور پھر میں نے یہ پڑھ کر پھاڑ دیا تھا۔

اس خط میں دو خبریں انتہائی اہم تھیں۔ پہلی خبر یہ کہ سلمیٰ نے میرے ساتھ بیوی کی حیثیت سے جو مہینہ ڈیڑھ مہینہ گزارا تھا اس کے نتیجے میں اس کا ایک بچہ پیدا ہوا تھا۔ شرعی لحاظ سے میں نے اسے جو طلاق دی تھی وہ جائز نہیں تھی کیونکہ اس وقت اس کے پیٹ میں میرا بچہ پرورش پا رہا تھا لیکن سوئٹزرلینڈ جا کر اس نے اپنی بہن کے ساتھ بات کی تو بہن نے اس کو کہا کہ اس کے ہونے والے بچے کو وہ پال لے گی۔

دوسری خبر سلمیٰ نے یہ سنائی کہ بچے کی پیدائش کے بعد اس نے جمیل کے ساتھ خط کتابت شروع کر دی تھی اور اسے بار بار لکھتی کہ وہ اس کے ساتھ شادی کرنے کیلئے پاکستان آنا چاہتی ہے لیکن جمیل اسے ٹال رہا تھا۔ سلمیٰ نے جمیل کو بتایا ہی نہیں تھا کہ وہ ایک شادی کر کے ایک بچے کی ماں بھی بن چکی ہے۔ جمیل نے آخر اسے یہ لکھا کہ وہ سوئٹزرلینڈ آ رہا ہے اور وہاں آ کر شادی کرے گا کیونکہ پاکستان میں اس نے شادی کی تو اس کی پہلی بیوی کے لواحقین ہنگامہ کھڑا کر دیں گے جمیل نے یہ وعدہ پورا کر دیا۔ وہ دولت مند آدمی تھا۔ وہ سوئٹزرلینڈ چلا گیا۔ سلمیٰ اور اس کی بہن کے گھر ٹھہرا اور سلمیٰ کے ساتھ شادی کر لی۔ سلمیٰ نے یہ ضد شروع کر دی کہ وہ جمیل کے ساتھ پاکستان جانا چاہتی ہے۔ جمیل اسے کہتا تھا کہ وہ اسے پاکستان لے جائے گا لیکن پہلے وہاں جا کر فضا اور ماحول کو اپنے حق میں تیار کرے گا۔ اس نے سلمیٰ سے یہ بھی کہا کہ وہ اس کیلئے الگ کوٹھی بنوائے گا جس کیلئے اس کے پاس پلاٹ موجود ہے۔

یہ دراصل ٹال مٹول تھی جو جمیل کرتا رہا اور سلمیٰ کو بڑے ہی حسین خوابوں اور سبز باغوں سے بہلا کر پاکستان آ گیا اور سلمیٰ اس امید پر سوئٹزرلینڈ رہ گئی کہ پاکستان میں کوٹھی تیار ہو جائے گی اور وہ بیگم بن کر اس کوٹھی میں رہے گی لیکن تقریباً تین مہینوں بعد ہوا یہ کہ ایک روز سلمیٰ کو جمیل کا رجسٹرڈ لفافہ ملا۔ سلمیٰ نے جلدی جلدی کھولا اس میں اسے طلاق نامہ برآمد ہوا جو جمیل نے سلمیٰ کو بھیجا تھا۔ یہ میں آپ کے تصور پر چھوڑتا ہوں کہ سلمیٰ کے دل پر کیا بیتی ہو گی؟

سلمیٰ نے مجھے لکھا کہ وہ پھر میری بیوی بن کے رہنا چاہتی ہے اور میں اسے قبول کر لوں۔ اس سلسلے میں اس نے جو منت سماجت لکھی اور جس طرح اپنے غم زدہ دل کا حال بیان کیا، اس نے مجھ پر خاصا اثر کیا اور میں بڑی گہری سوچوں میں کھو گیا۔

ایک طرف میری بیوی تھی اور اس کی والہانہ محبت اور دوسری طرف سلمیٰ تھی جس کے حالات کچھ اور تھے۔ اس کی محبت بھی تھی۔ ان دونوں میں فرق یہ بھی تھا کہ میری بیوی اولاد پیدا کرنے کی صلاحیت سے محروم تھی اور سلمیٰ میرے ایک بیٹے کو جنم دے چکی تھی۔ ادھر میرے کردار



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

کی یہ حالت تھی کہ بیوی کی محبت نے وہ شیطانی اثرات صاف کر دیے تھے۔ جو میری ذات میں پیدا ہو گئے تھے۔ اس بیچاری کو تو معلوم ہی نہیں تھا کہ مجھ میں کتنی خطرناک شیطانیت پیدا ہو چکی ہے میرے لئے کسی فیصلے پر پہنچنا ناممکن ہو گیا۔

میں نے ایک رات وضو کیا اور خدا کے حضور نفل پڑھے اور دل کی گہرائیوں سے کچھ آیات پڑھ کر اللہ سے رہنمائی لی۔ مجھ پر پہلی بار یہ انکشاف ہوا کہ سب سے بڑا عامل اللہ ہے اور وہی سارے مسئلے حل کرتا ہے۔ یقین جانیں کہ مجھے صاف اشارہ ملا کہ اپنی بیوی کو نہ چھوڑنا اور اپنے آپ کو سیدھے راستے پر لے آنا۔ میں نے فیصلہ کر لیا کہ میرے لئے بے اولاد بیوی ہی اچھی ہے۔ میں نے سلمیٰ کو خط لکھا۔ میں آپ کو بتانا بھول گیا تھا کہ سلمیٰ نے مجھے لکھا تھا کہ وہ میرے علم روحانیت کی مرید ہو گئی تھی اور اسے پورا یقین تھا کہ دوسری شادی بہت بری طرح ناکام ہوئی اور کامیاب شادی پہلی تھی جس سے میں طلاق لینے پر آمادہ ہی نہیں تھی۔ سلمیٰ نے مجھ سے پوچھا تھا کہ میری یہ پیشن گوئی کیوں غلط ثابت ہوئی میں نے اسے خط لکھا کہ میں نہ پیر تھا نہ عامل تھا نہ مجھے ان علوم سے کچھ واقفیت تھی۔ مجھے تم نے پیر اور عامل بنایا تھا۔ پھر میں نے اسے بہت سی باتیں لکھیں اور اسے نصیحت کی کہ آئندہ کسی عامل وغیرہ کے پاس نہ جائے اور صرف اللہ سے مدد مانگے اور اللہ ہی اس کا ہر مسئلہ حل کرے گا۔ میں نے اسے دوٹوک الفاظ میں اپنا فیصلہ لکھا کہ میں اپنی معصوم اور مخلص بیوی کو نہیں چھوڑ دوں گا۔

یہ خط لکھ کر میں نے پوسٹ کیا اور سلمیٰ کا خط پھاڑ کر پھینک دیا۔ کچھ دن تو میں خاصا پریشان رہا ایک خیال بار بار یہ آتا تھا کہ اپنے بیٹے کو دیکھوں لیکن آہستہ آہستہ اسے ذہن سے اتار دیا اور میں اپنی بیوی میں پہلے سے زیادہ مگن ہو گیا۔ میں نے پہلے کبھی جمیل کے متعلق وہ معلومات حاصل کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی لیکن اب میں نے اس کے بارے میں معلوم کیا تو پتہ چلا کہ اس کا کاروبار کیا ہے۔ وہ دو نمبر اشیاء بنانے کا دھندہ کرتا تھا۔ آپ جانتے ہوں گے کہ دو نمبر مال کیا ہوتا ہے۔ دو نمبر مال یہ ہوتا ہے کہ باہر کے ملکوں کی اشیاء کی نقل تیار کر کے اس پر انہی ملکوں

کی پیکنگ چھپوا کر استعمال کر لی جاتی ہے اور لوگ اس مال کو امریکہ یا فرانس یا ایسے ہی کسی ملک کا سمجھتے ہیں۔ اس دھندے میں دولت ہی دولت ہے اس دولت کے بل بوتے پر حسین عورتوں کا شکار کھیلتا تھا۔

دھندہ تو میں نے بھی دو نمبر ہی کیا تھا کہ عامل بن بیٹھا تھا۔ میں آپ سب کو خبردار کرتا ہوں کہ میرے اس اقبال جرم کو بے بنیاد نہ سمجھیں اور جب کبھی آپ کسی پیر یا عامل کے پاس اپنا کوئی مسئلہ لے جانے لگیں تو اس کی ظاہری شہرت نہ دیکھیں اور اس کی طلسماتی باتیں نہ سنیں اور یہ سوچ لیں کہ وہ عامل مجھ جیسا ہی ہوگا۔ اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں کہ میں صراط مستقیم پر آ گیا ہوں اور اللہ کی عبادت صرف اسلئے کرتا ہوں کہ اللہ میرے یہ گناہ معاف کر دے۔ اگر مجھے اللہ نے یہ سزا دی ہے کہ مجھے بے اولاد بیوی دی ہے تو میں روحانی خوشی کے ساتھ اس سزا کو قبول کرتا ہوں لیکن میں اسے اللہ کا انعام سمجھتا ہوں کہ مجھے اس کی ذات باری نے ایک مخلص بیوی اور روحانی پیار عطا کیا ہے۔





# عابد شب زندہ دار

ساجدہ جب اپنی ڈولی یعنی سجی سجائی سفید رنگ کی ٹیوٹا کرولا سے ''خیر نشان'' کے گیٹ پر اتری تو یہ جگہ اس کیلئے نامانوس نہ تھی۔ یہ اس کی پھوپھی اور پھوپھا کا مکان تھا جہاں وہ راولپنڈی سے آ کے پہلے بھی دو تین مرتبہ رہ کر گئی تھی۔ آج شب محض یہ فرق تھا کہ اب یہ اس کی سسرال تھی اور اس کا ایک پھوپھی زاد شاکر اس کا شوہر تھا۔ دلہن ڈولی سے اتر آئی تو رسموں کے مطابق دہلیز پار کرانے سے پہلے تیل زمین پر انڈیلا گیا اور صدقہ اتارا گیا۔ سب لوگ لمبا سفر کر کے گھر پہنچے تھے۔ تھکے ہوئے تھے۔ عمر رسیدہ لوگ تو سونے چلے گئے۔ لڑکے لڑکیاں گانے بجانے میں لگے رہے پھر تھوڑی بہت چھیڑ چھاڑ کے بعد ساجدہ کو اوپر والی منزل پر حجلہ عروسی میں پہنچا دیا گیا۔ شاکر کو بھی بے تکلف دوستوں کی خرافات سننے کے بعد اپنی شریک حیات کے پاس جانے کی چھٹی مل گئی۔ ارشد اس کا جگری یار بھی اپنی سجی ہوئی کار میں اس کو ''گڈ لک'' کہہ کر رخصت ہو گیا۔

ساجدہ اور شاکر ایک دوسرے کیلئے اجنبی نہیں تھے اسلئے کوئی رسمی تکلف یا ہچکچاہٹ یا سسپنس نہ تھا۔ دونوں ایک دوسرے کی شخصیت اور عادتوں کے اکثر پہلوؤں سے واقف تھے۔ باقی جو گوشے ابھی تک ایک دوسرے سے مخفی تھے وہ بھی شب عروسی کی معطر فضا اور باتوں میں کھلتے گئے۔ انہی باتوں کے دوران ساجدہ نے اپنے تجسس کی تسکین کی خاطر شاکر سے پوچھا کہ اوپر والی منزل کے دونوں پورشنوں کے درمیان یہ دیوار کب بنائی گئی تھی! شاکر کو تعجب ہوا کہ نئی نویلی دلہن نے سیڑھیاں چڑھتے وقت بھاری گھونگھٹ اور شوخ و چنچل لڑکیوں کے گھیراؤ کے باوجود اوپر والی منزل میں یہ تبدیلی نوٹ کر لی۔ اس کے دو بھائی ابھی خاصے چھوٹے تھے اور آپا اپنی سسرال میں خوش و خرم آباد تھیں۔ دوسرا پورشن فی الحال تو آئے گئے مہمان کیلئے ہی مخصوص تھا۔ ایک پورشن شاکر اور اس کی بیوی کے لئے تھا مگر بیچ میں یہ نئی دیوار کا پردہ؟ یہ اسلئے بھی بنایا گیا تھا کہ دونوں حصوں میں مقیم لوگوں کی علیحدگی اور پردہ داری قائم رہے مگر اس وقت ایک اور خاص بات تھی اس پردہ

دیوار کے بارے میں۔

"اباجی کے ایک پیر بھائی دو ایک ماہ سے ہمارے ہاں ٹھہرے ہوئے ہیں۔" شاکر نے دلہن کو بتایا "اس پورشن میں انہوں نے اپنے آپ کو بند کر رکھا ہے۔ نہ کسی سے ملتے ہیں نہ کسی تقریب میں شریک ہوتے ہیں۔ ہر شب اکیلے اور جمعرات کی شام اباجی کے ساتھ داتا صاحب کے مزار پر مغرب اور عشاء پڑھ کر رات گئے لوٹتے اور چپکے سے باہر والی سیڑھیوں سے اوپر چلے جاتے ہیں۔"

ساجدہ کے تجسس کی پوری تسکین تو نہیں ہوئی لیکن اس نے مناسب نہ سمجھا کہ اس موضوع پر مزید بات کی جائے لیکن اگلے دن جب شاکر کا کہا سچ نکلا یعنی پیر بھائی نہ ولیمے کے کھانے میں شریک تھے نہ اس کے میکے والوں کی آمد پر ان کے استقبال میں۔ تمام دن وہ پراسرار بندہ کہیں نظر نہ آیا تو ذوق جستجو کو اور بھی مہمیز مل گئی۔ یہ کیسا دوست، کیسا پیر بھائی ہے کہ پھوپھا کا مہمان بھی ہے مگر ان کے بیٹے کی شادی کی خوشی میں بھی اپنے وجود کو الگ رکھتا ہے!۔۔۔۔ ساجدہ کا جی چاہا کہ پھوپھی سے پوچھے یا پھوپھا ہی سے براہ راست بات کرے۔ وہ بھی تو اسے شفقت سے چاہتے ہیں۔ لیکن کچھ تو موقع ہی ایسا تھا اور کچھ یہ بھی خیال کہ کہیں چھوٹا منہ بڑی بات نہ ہو جائے۔ وہ خاموش ہی رہی۔

شادی کی ابتدائی رسومات کے بعد ساجدہ اور شاکر کی خوشگوار ازدواجی زندگی کا آغاز ہو چکا تھا۔ سسرال میں ساجدہ کو ہر طرف سے چاہت اور پیار مل رہا تھا۔ شاکر اور وہ اب کزن یا میاں بیوی کم اور مخلص اور نہایت بے تکلف دوست زیادہ تھے۔ میکہ اور سسرال دونوں کھاتے پیتے گھرانے تھے اسلئے ہر طرح کی آسائش بھی نصیب تھی۔ شروع کے دنوں میں میاں بیوی تو ناشتے اور کھانے پر ہی پہنچتے رہے پھر بہو نے ساس کا ہاتھ بٹانا شروع کر دیا۔ رفتہ رفتہ گھر کے کام کاج سنبھال لئے۔ شاکر چند روز ہنی مون کے بعد اپنے والد کے ساتھ ان کی لبرٹی مارکیٹ والی دوکان پر دوبارہ جانے لگا۔ رات کو باپ بیٹا گھر آتے تو نو بیاہتا جوڑے کو شادی کے ابتدائی دور کی رومانوی





باتوں کا وقت مل جاتا۔ تفریح کیلئے کار بھی ہوتی اور جیب میں پیسے بھی۔

شاکر نے ساجدہ کو اپنے قریبی دوستوں سے لنچ یا ڈنر کی دعوتوں میں ملوا بھی دیا تھا۔ ان میں ارشد اس کالج کے چار برسوں کا گہرا دوست تھا۔ وہ بھی بی اے کرنے کے بعد اپنے والد کی بہت بڑی مشینری اور ٹولز کی دوکان پر بیٹھنے لگا تھا۔ باقی دوست تو بقول شاکر بس جائز قسم کی تفریحات تک محدود رہتے تھے۔ یعنی تاش کھیل لیا، فلم یا سٹیج ڈرامہ دیکھ آئے، انگریزی اور دیسی موسیقی کا شوق پورا کر لیا مگر ارشد جو ابھی تک کنوارہ تھا، خاندانی دولت خرچ کرنے میں کبھی کبھی جائز حدوں کو بھی پھلانگ لیتا تھا۔ موڈ ہوتا تو "اس بازار" میں جا کر رقص وسرور سے بھی دل بہلا لیتا تھا۔ شاکر سب دوستوں کی جائز تفریحات میں ان کا ساتھ دیتا تھا لیکن اپنے گھر کے مذہبی ماحول میں پلا بڑھا تھا اسلئے ارشد کے شوق فضول میں قطعاً ساتھی نہ بنتا تھا۔ یہ باتیں اس نے ساجدہ کو بڑے اعتماد کے ساتھ بتا دی تھیں اور یہ بھی کہ سوائے اس ایک لت کے ارشد ہر طرح سے پاک صاف اور پاک نظر ہے اور اس کا مخلص ترین دوست ہے۔

روزمرہ کے معمول کے مطابق گھر کے سب لوگ سوائے جمعے یا دوسری تعطیلوں کے ناشتہ اکٹھے بیٹھ کر کرتے تھے۔ ساجدہ کے اندر کا کھوجی اب بھی جستجو میں تھا کہ پیر بھائی سے بھی سامنا ہو جائے۔ بات ہو جائے۔ آخر کچھ تو پتہ چلے کہ وہ دنیا سے اتنا الگ تھلگ رہنا کیوں پسند کرتے ہیں۔ گھر میں دو ماہ سے زیادہ عرصے سے مقیم ہیں مگر کھانے تک میں شرکت نہیں کرتے۔

"پھوپھا جی!" آخر ایک دن اس نے پھوپھا سے براہ راست ہی پوچھ لیا۔ "یہ جو آپ کے پیر بھائی ہمارے ہاں ٹھہرے ہوئے ہیں، اس قدر گوشہ نشینی کی زندگی کیوں گزار رہے ہیں۔؟ میں جب سے اس گھر میں آئی ہوں ان کو ایک مرتبہ بھی نہیں دیکھا۔ کیا آپ بھی ان کو ہم سے ملانا پسند نہیں کرتے؟"

"نہیں ساجدہ بیٹی!" پھوپھا بڑے مشفقانہ لہجے میں بولے۔ "یہ بات نہیں کہ میں ان کو تم لوگوں سے ملوانا نہیں چاہتا، مشکل یہ ہے کہ میرے اس پیر بھائی نے میرا مہمان بننے سے پہلے مجھ سے

وعدہ لیا تھا کہ گھر والوں کے سوا کسی باہر کے فرد کو نہ ان کی آمد کی خبر دی جائے گی نہ ان کو ملوانے کیلئے لایا جائے گا اور گھر کے لوگ بھی ان سے ملاقات نہیں کریں گے۔ نہ ہی انہیں نیچے آ کر کسی معاملے میں شریک ہونے کو کہا جائے گا۔''

پھر رفتہ رفتہ ساجدہ کو پیر بھائی سے متعلق چند اور باتیں معلوم ہو گئیں۔ پھوپھا نے بتایا کہ وہ ایک بڑے زمیندار خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۔ ملتان کے قریب ان کے زرعی مربعے ہیں۔ پھوپھا نے سات برس قبل جن بزرگوار کو اپنا مرشد بنا کر ان سے بیعت کی تھی یہ پیر بھائی اس وقت ان کے بہت منظور نظر مریدوں اور عقیدت مندوں میں شامل تھے۔ مرشد صاحب کے آستانے پر پھوپھا کو ملے اور پہلی نظر میں ہی ایک دوسرے کے گرویدہ ہو گئے تھے۔ اس وقت پیر بھائی پر گوشہ نشینی کا رنگ چڑھا تو ہوا تھا مگر اتنا گہرا نہیں کہ دنیا سے بالکل ہی ناطہ نہ رکھتے، پھر وہ آہستہ آہستہ علائق دنیا سے دور ہٹ کر اس مقام پر آ پہنچے کہ صرف قوت لایموت کی خاطر واجبی کھانا پینا، پہننا اور برتنا رہ گیا ہے، حتیٰ کہ ہمارے مرشد کے وصال کے بعد ان کے عرس میں بھی شرکت نہیں کرتے۔ گاؤں میں ہوں تو اپنے حجرے میں خود کو قید کر لیتے ہیں۔ زمینوں کی دیکھ بھال بھائی یا ان کے مزارعے کرتے ہیں۔

ساجدہ نے پھوپھا سے پوچھا بھی تھا کہ پیر بھائی کی اس روش کا پس منظر کیا ہے کیونکہ پھوپھا کی طرح مرشد صاحب کے باقی مرید تو دینی فرائض کے ساتھ دنیاوی تقاضوں کو بھی نبھا رہے تھے۔ اس سوال کا جواب نہ پھوپھا کے پاس تھا نہ گھر کے کسی اور فرد کے پاس!

شاکر پیار سے ساجدہ کو کہا کرتا کہ چھوڑو بھئی، ہمیں کیا واسطہ ابا کے پیر بھائی ہیں، ان کے مہمان ہیں ہم ان کی زندگی کے مخفی پہلوؤں کے بارے میں کیوں فکر مند ہوں۔ وہ اباجی کے بے حد اصرار پر گاؤں سے چل کر پہلی مرتبہ آئے ہیں۔ کچھ عرصے بعد شاید چلے جائیں گے۔ جب مرشد صاحب زندہ تھے تو ابا ان کے آستانے پر حاضری کے دنوں میں ان پیر بھائی سے مل آیا کرتے تھے۔ وصال کے بعد دونوں پہلی بار ملے ہیں۔ ہم نے زیادہ کریدا تو ابا ناراض نہ ہو جائیں





یا پیر بھائی کو ہمارے تجسس کا پتہ چل گیا تو وہ روٹھ کر چل دیں اور ابا کو دکھی کر جائیں۔

یوں ہی ایک دو ہفتے اور گزر گئے۔ ساجدہ کو معلوم تھا کہ گھر میں صرف دو ہی فرد تھے جو پیر بھائی سے مل سکتے تھے۔ ایک پھوپھا جو جمعرات کی جمعرات ان کے ساتھ داتا صاحب جاتے تھے اور دوسری پھوپھی جن کے ذمے یہ فریضہ تھا کہ ناشتے اور دو وقت کے کھانوں کی ٹرے لے کر دیوار پردہ میں بنے ہوئے چھوٹے سے دروازے کا قفل کھولتی تھیں اور اندر جا کر مہمان کو دستک دے کر کمرے میں داخل ہوتیں، سلام کرتیں، دھونے والے برتن اور کپڑے سمیٹتیں اور سلام کر کے لوٹ آتیں، پردہ دیوار کے دروازے کو مقفل کرنا نہ بھولتیں۔

''پھوپھو!'' ایک دن ساجدہ نے پھوپھی سے پوچھا ''یہ جو پیر بھائی ہیں، ان کے چہرے پر یا جسم کے کسی حصے میں کوئی نقص ہے؟''

''نہ بیٹی! ایسی کوئی بات نہیں'' پھوپھی بہو کا مطلب سمجھ گئی اور بولی۔ ''وہ تمہارے پھوپھا سے پانچ چھ برس بڑے ہیں مگر ان کی صحت بھی اچھی ہے اور چہرہ بھی بے نقص ہے۔''

''کیا وہ کبھی آپ سے بات بھی کرتے ہیں؟'' ساجدہ نے ایک سوال اور کر دیا۔

''نہیں ساجدہ!'' پھوپھی نے جوابدیا ''وہ میرے سلاموں کا جواب بھی اشاروں سے دیتے ہیں۔ ہاں یہ ضرور کرتے ہیں کہ ایک نظر ڈال کر میرے چہرے پر اپنے وظیفوں کی پھونک مار دیتے ہیں۔''

اس روز کے بعد ساجدہ کو دھن لگ گئی کہ کسی روز وہ خود پیر بھائی کو دیکھ لے اور ہو سکے تو بات بھی کر لے۔ اس نے شاکر کو کہا تو وہ کانوں پر ہاتھ رکھنے لگا۔ پھوپھی سے فرمائش کی تو وہ کہنے لگیں کہ مہمان تو تمہارے پھوپھا کے سوا کسی اور سے کھانا بھی لینے کو تیار نہ تھے۔ مگر ان کی دوکانداری کی مجبوری کو دیکھ کر صرف اس بات پر رضامند ہوا کہ تین وقت میں چپکے سے انہیں کھانا پہنچا دیا کروں۔ تمہاری خواہش کو کہاں مانے گا! ساجدہ جب مچلنے لگی تو پھوپھی نے مشورہ دیا کہ پھوپھا جو تم سے اتنا پیار کرتے ہیں، ان سے کہہ دیکھو۔

یوں ایک جمعرات کی شب پھوپھانے اپنی لاڈلی بہو کی خاطر دوست اور پیر بھائی کی ناراضگی کا خطرہ مول لے لیا۔ حضرت داتا گنج بخشؒ کے مزار سے لوٹتے وقت انہوں نے ساجدہ کی درخواست بڑے ملتجیانہ لہجے میں پیر بھائی کو پیش کر دی اور حیرانی اس بات پر ہوئی کہ انہوں نے تھوڑی دیر کیلئے سوچ میں ڈوب کر اپنے میزبان کا دل رکھ لیا۔ اگلے ہی دن پھوپھی نے دوپہر کا کھانا لے جاتے وقت ساجدہ کو بھی ساتھ لے لیا۔ دبے قدموں بڑے احترام کے ساتھ ساس بہو دستک دے کر پیر بھائی کے سامنے جا کھڑی ہوئیں۔ ایک اکہرے لمبے بدن والے، مٹھی بھر سے زیادہ سفید داڑھی والے، دمکتے ہوئے گول نورانی چہرے اور سوچ میں کھوئی ہوئی بے دھیانی آنکھوں والے پیر بھائی جو ساٹھ کی عمر سے کچھ بڑے دکھائی دیتے تھے، ساجدہ کی نظروں میں تھے۔ وہ لکڑی کی ایک چوکی پر بچھی جائے نماز پر تسبیح ہاتھ میں لئے وظیفے میں مشغول تھے۔ لمبے کرتے شلوار اور خشخشی بالوں والے سر پر بغیر کلاہ کے پگ سے اپنا سراپا ڈھانپ رکھا تھا۔

کمرے میں الماری کے اندر بہت سی دینی کتب، قرآن پاک کی تفسیریں اور احادیث کے مجموعے قرینے سے رکھے ہوئے تھے۔ کھانے کی ایک میز اور محض ایک کرسی اور فرشی قالین کے سوا آسائشی یا زیب وزینت کی باقی تمام چیزیں مہمان کی فرمائش پر ہٹا دی گئی تھیں۔ عبادت والی چوکی ہی پر قلم دوات اور کاغذ ایک طرف رکھے ہوئے تھے۔ ایک گاؤ تکئے اور لکھنے والے گتے کی ان اشیاء کے ساتھ موجودگی بتا رہی تھی کہ وہ صاحب اسی چوکی پر مطالعہ اور لکھنے کا عمل بھی کرتے ہیں۔

ساجدہ نے پھوپھی کی آواز میں آواز ملا کر سلام کیا۔ نشان سجدہ والی پیشانی وظیفے سے چند ثانیوں کے لئے الگ ہو کر اوپر اٹھی۔ چہرے پر ہلکی سی مسکراہٹ آئی مگر آنکھوں نے آنے والی نئی خاتون کو جی بھر کر دیکھنے سے پہلے ہی خود کو نیچا کر لیا۔ انگلیاں جو تسبیح کے دانوں پر چلتے چلتے لمحہ بھر کو رک گئی تھیں چل پڑیں۔ "یہ آپ کی بہو ہے" ساس نے مودبانہ عرض کیا۔ "آپ کی اجازت سے سلام کرنے آئی ہے۔" نظریں ایک بار پھر اٹھیں اور مقدس کلمے جو زبان پر جاری تھے ان کی





برکتیں پھونکوں کے ذریعے ساس اور بہو کے چہروں پر انڈیل دیں۔

اس دن کے بعد پیر بھائی کی عزت اور ان کے ساتھ عقیدت ساجدہ کے دل میں گھر کرتی گئی۔ وہ شاکر سے فخریہ انداز میں کہا کرتی کہ میں اس گھر کا تیسرا فرد ہوں جسے گوشہ نشین پیر بھائی کو ملنے کا شرف نصیب ہوا ہے۔ یہی نہیں بلکہ ایک آدھ مرتبہ دوبارہ بھی پھوپھی کے ساتھ جا کر ان کی پھونکوں کی برکتیں لے آئی، اور جب ایک شام طبی معائنے کے بعد لیڈی ڈاکٹر نے ساجدہ اور شاکر کو آنے والے بچے کی خوشخبری سنائی تو ان کو یقین تھا کہ ان پاکیزہ پھونکوں کے پیچھے پڑھی ہوئی دعاؤں کا بھی اس خوشی کو لانے میں بڑا دخل تھا۔

ساجدہ اب پیر بھائی کے معاملے سے قدرے بے نیاز ہو کر آنے والے بچے کے بارے میں زیادہ سوچتی اور خوش ہوتی تھی۔ گھر میں شاکر سمیت سب کے چہرے کھل اٹھے تھے۔ زیادہ تر آنے والے ننھے یا ننھی کا تذکرہ رہتا۔ مذہبی لوگ تھے اس لیے الٹرا ساؤنڈ کرا کے آنے والے بچے کی جنس معلوم نہیں کرائی تھی۔ غرضیکہ گھر میں سب کا دھیان باقی باتوں کی نسبت اس طرف زیادہ تھا۔

انہی دنوں پھوپھا نے ناشتے کی میز پر کہا کہ پچھلی جمعرات سے ان کے پیر بھائی نے عشاء کی نماز کے بعد داتا صاحب میں ہی ہر رات گزارنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ جمعرات کی شب ان کو عشاء کے بعد واپس بھیج دیتے ہیں اور خود فجر کی جماعت تک رک کر دن چڑھنے سے پہلے گھر آ جاتے ہیں۔ ان کے طرز زندگی کو دیکھتے ہوئے یہ بات کچھ ایسی حیران کن بھی نہ تھی۔ وہ رات کو گھر میں گزارتے یا داتا صاحب کے آستانہ عالی مقام پر اس سے کسی کو کیا فرق پڑتا تھا! کچھ ہی دنوں بعد ایک رات شاکر نے دوکان سے آ کر ساجدہ کو جھٹ پٹ تیار ہونے کیلئے کہہ کر یہ بتایا کہ آج اس کے عزیز دوست نے گلبرگ کے ایک پوش ریسٹورنٹ میں انہیں ڈنر پر بلایا ہے۔

"یہ دعوت کس خوشی میں دی ہے ارشد نے؟" ساجدہ نے پوچھا۔ "تمہارے امید سے ہونے کی خوشخبری سن کر!" شاکر نے از راہ مذاق جواب دیا۔ "یہ کچھ قبل از وقت بات لگتی ہے۔"

ساجدہ کو اعتبار نہ آیا، بولی ''شاید یہ وجہ نہیں ہے دعوت کی!'' شاکر سنجیدہ ہو گیا اور بیوی کو کہا کہ تم چلو تو سہی، راستے میں تمہیں اس دعوت کا پس منظر بتا دوں گا۔ اور جب شاکر گلبرگ جانے والی بڑی شاہراہ پر نسبتاً سکون سے کار چلا رہا تھا تو اس نے تفصیل چھیڑتے ہی کہا کہ اس دعوت کی اصل بنیاد اباجی کے پیر بھائی ہیں! ساجدہ کچھ بھی نہ سمجھ سکی۔ شوہر کو حیران ہو کر تکنے لگی۔ شاکر بتا رہا تھا کہ چند روز قبل اس کے اس قابل اعتماد دوست نے جب یہ بات کہی تھی تو اسے قطعاً یقین نہ آیا تھا کہ یہ بزرگوار راتوں کو داتا صاحبؒ کے آستانے پر نہیں ''اس بازار'' کے ایک بڑے نام والے بالاخانے پر فروکش ہوتے ہیں۔ شاکر نے حیرت زدہ بیوی کو یہ بھی بتایا کہ جب دوست کی بات کی تصدیق اس نے خود اپنی آنکھوں سے کر لی تب فوراً اس کے جی میں آئی تھی کہ اباجی کو ان کے ان پیر بھائی کی دورخی اطلاع دے دے کہ گوشہ نشینی اور دنیا بیزاری کے اس مصنوعی نقاب کے پیچھے وہ ان صاحب کا اصلی چہرہ بھی دیکھ لیں۔

''تو پھر؟'' ساجدہ کی زبان سے بے اختیار یہ الفاظ نکل پڑے۔ شاکر نے کہا کہ ارشد اور میں اس معاملے میں حتمی یقین کی منزل پر پہنچنے سے پہلے خاموش رہنے پر رضامند ہو گئے تھے۔ آج رات اس تفتیش کی کچھ مزید کڑیاں ملنے کی امید ہے۔ شاکر کے بقول بات یہاں سے شروع ہوئی تھی کہ ایک شب ارشد گھر میں آئی ہوئی کسی مہمان بزرگ خاتون کو ان کی منت کے مطابق داتا صاحب سلام کرانے لے گیا تھا۔ اس نے کچھ فاصلے سے شاکر کے والد کو ان کے پیر بھائی کے ساتھ مزار کے قریب ہاتھ جوڑے دیکھ لیا۔ دوست سے یہ تو معلوم ہو ہی چکا تھا کہ گھر میں ایک انتہائی عابد و زاہد قسم کے بزرگوار بطور مہمان ٹھہرے ہوئے ہیں جو ''انکل'' کے ساتھ ہر جمعرات کی شام داتا صاحب جاتے ہیں۔ ارشد کو یہ بھی پتہ تھا کہ یہ صاحب کسی بھی باہر کے شخص سے ملنا یا بات کرنا قطعاً پسند نہ کرتے تھے اسلئے ارشد نے دونوں کو دیکھ کر بھی آگے بڑھنے کی جرات نہ کی۔

ارشد سوچنے لگا کہ عجیب اتفاق ہے کہ اس کا داتا صاحب آنا بن گیا اور اس نے ان صاحب کو نظر بھر کے دیکھ لیا جنہیں ابھی تک شاکر نے بھی سرسری نگاہوں سے شاید کہیں دور ہی



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

سے دیکھ رکھا تھا۔ یہاں تک تو خیر تھی مگر ارشد کو اس شب اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آیا جب اس نے پیر بھائی کو رات گئے اس بالاخانے کی سیڑھیاں چڑھتے دیکھا۔ اس شب ارشد موڈ میں تھا۔ اپنے چند ہم مشربوں کے ساتھ اس اونچے نام والے بالاخانے پر رقص و نغمے سے تسکین ہوش لگانے پہنچا ہوا تھا۔

رقص و سرور کی بزم نصف شب سے زیادہ تک برپا رہی۔ پھر شائقین یکے بعد دیگرے رخصت ہونے لگے۔ ارشد دوستوں کے ساتھ بالکل آخر میں اٹھا اور جب وہ سیڑھیاں اتر رہا تھا تو انکل کے یہ مہمان پیر بھائی اوپر آ رہے تھے۔ ارشد کیلئے وہ اجنبی نہیں رہے تھے مگر وہ ان کیلئے ناشناسا تھا۔ داتا صاحب کے حضور دست بستہ کھڑے ہونے والے ان باریش بزرگوار کو بالاخانے پر چڑھتے دیکھ کر ارشد کی حیرت کی انتہا نہ رہی۔

شاکر کو ارشد کی بات کا یقین نہ آیا۔ اس نے کہا کہ ضرور پہچاننے میں غلطی ہوئی ہے۔ بالاخانے والے کوئی اور ذات شریف ہوں گے۔ ارشد نے دوست کا چیلنج قبول کر کے تین چار راتیں لگاتار اس بازار میں گزاریں۔ ہر شب تقریباً محفل کے اختتام پر ان صاحب سے مڈھ بھیڑ ہوئی تو شک کا ذرا بھی شائبہ نہ رہا۔ تب اس نے شاکر کو اس کے بے حد انکار کے باوجود رضامند کر لیا کہ خود چل کر یہ تماشہ دیکھ لے۔

یوں ابھی چند ہی شب پہلے شاکر گھر والوں کو ایک محفل موسیقی میں شرکت کا بتا کر رات کو دیر گئے تک غائب رہا۔ ارشد اور شاکر اس بازار کی رات مہکنے کے وقت بالاخانے پر جا پہنچے اور ماحول اور معمولات کی فضا سے کوفت زدہ ہو کر شاکر انتظار کی اذیت ناک کیفیت سے گزرتا رہا۔ جب ''لمحہ آگہی'' کی دستک ہوئی تو وہ ایک اوٹ میں چھپ کر اپنے والد کے پیر بھائی کو بالاخانے پر آتا دیکھ کر تلملا کر رہ گیا مگر ارشد کے اصرار کرنے پر سامنے آنے سے باز رہا کیونکہ شاکر کے پہچانے جانے کا امکان تھا۔ اس کے بعد شاکر کے دل میں بھی کوئی شک نہیں رہا تھا۔ اس نے کار چلاتے ہوئے ساجدہ کو یہ سب بتایا۔

اب وہ گلبرگ کی حدود میں داخل ہو رہے تھے۔ ساجدہ بے چین تھی اس سے آگے کی باتیں جاننے کیلئے۔ شاکر نے پھوپھا جی کو یہ قصہ سنایا یا نہیں، اگر نہیں تو کیوں؟ ساجدہ کے سوالات کو نظر انداز کرتے ہوئے اس کے میاں نے جلدی جلدی اسے اتنا اور بتا دیا کہ ارشد کے کہنے پر وہ ایک دن دوپہر سے کچھ پہلے بالاخانے کی مالکن یا نائکہ دلدار بیگم کے پاس اس کے ساتھ چلا گیا۔ انہوں نے زمانہ دیدہ طوائف سے استفسار کیا کہ یہ بزرگ رات گئے یہاں کیوں آتے ہیں؟ بالاخانے سے کیا ناطہ ہے ان کا؟ آتے اتنی دیر سے ہیں کہ ظاہر ہوتا ہے گانا سننے یا مجرا دیکھنے کیلئے حاضری نہیں دیتے۔

عورت نے ان کے سوالات سن کر اتنا ہی کہا کہ اس جگہ اور لوگوں کے علاوہ اس کی تین بیٹیاں بھی ہیں اسلئے یہاں نہیں، آپ دونوں مجھے کسی اور جگہ بلائیں۔ میں حاضر ہو کر آپ کے سوالوں کا جواب دے دوں گی۔ ریسٹورنٹ آ گیا تھا۔ شاکر اور ساجدہ گاڑی پارک کر کے اندر گئے۔ بتایا گیا کہ ان کے دوست اوپر کے فلور پر ایک الگ تھلگ فیملی روم میں ان کا انتظار کر رہے ہیں۔ میاں بیوی اندر داخل ہوئے تو ارشد کے ساتھ ایک ادھیڑ سے بھی زیادہ عمر کی عورت کو دیکھ کر ساجدہ چونک پڑی۔ جب دلدار بیگم کہہ کر ارشد نے تعارف کرایا تو ساتھ ہی یہ بھی کہا ”بھابھی میں آپ کو اس موقعے پر شامل کرنے کے حق میں نہیں تھا مگر شاکر نے اصرار کیا تھا کہ میری بیوی اور میں ایک دوسرے کے ہر راز میں حصہ دار ہوتے ہیں اور یوں بھی ان پیر بھائی صاحب سے ساجدہ کو جو والہانہ عقیدت ہے اس کے پیش نظر ضروری ہے کہ ان کا بھانڈہ پھوٹنے سے پہلے وہ بھی تصدیق کے مرحلے اور تجربے سے گزرے۔“

ساجدہ دل میں اپنے شوہر کی محبت اور پرخلوص اعتماد پر بہت مسرور ہوئی۔ کچھ رسمی سی باتوں کے بعد کھانے کا آرڈر دیا گیا اور آج شب کی مہمان خصوصی پر تینوں کی نظریں جم گئیں۔ دلدار بیگم نے حسب وعدہ پیر بھائی صاحب کے بالاخانے پر آنے کا پس منظر بیان کرنا شروع کر دیا۔ وہ اب عمر کے اس مقام پر تھی جب اس کے سڈول بدن میں فربہی کے آثار نمودار ہو چکے





تھے۔ جوانی کے ایام کی آنکھوں کی سبز پتلیاں بھی بھی پھیکی رنگت اختیار کر چکی تھیں۔ سیاہی مائل سنہری زلفیں مہندی اور پولی کلر لگ لگ کر اپنا اصل رنگ کھو چکی تھیں۔ کبھی اس کے سرخی لگے ہونٹ انگارے کی طرح دہکا کرتے تھے۔ اب مسی دنداسے اور پان کے بے تحاشا استعمال سے کالے ہو چکے تھے لیکن ایک خاص قسم کی رعنائی اسکے پورے وجود سے نکل کر دیکھنے والے کو اب بھی یہ کہنے پر مجبور کر سکتی تھی کہ یہ ہے برسوں پہلے کی ایک حسین و جمیل عورت!

دلدار بیگم بڑے متین لہجے میں بول رہی تھی اس لئے بھی کہ ایک شریف اور باوقار خاتون سامنے بیٹھی ہوئی تھی اور اس لئے بھی کہ غیر مہذب لوگوں کے ہجوم کے علاوہ برسوں سے اس کا واسطہ مہذب تعلیم یافتہ، باذوق لوگوں سے بھی پڑتا رہا تھا۔ اور ساجدہ کے پھوپھا کے پیر بھائی آج سے ۳۷ برس پہلے ایسے ہی ایک مہذب، تعلیم یافتہ خوش ذوق اور تنومند خوبرو جوان تھے۔ ملتان کے ایک بڑے وڈیرے کا یہ بیٹا دلدار بیگم کی مرحومہ ماں کے بالاخانے میں آنے لگا تھا۔ یہاں دلدار اور وہ دونوں ایک دوسرے کی الفت میں گرفتار ہو گئے۔ وڈیرے کے فرزند کیلئے شاید یہ بات غیر معمولی نہ تھی کہ شعر و شاعری کا رسیا، پڑھے لکھے لوگوں میں اٹھنے بیٹھنے والا، عالی ذات کا زمیندار زادہ ایک طوائف کی حسین بیٹی کا حسن دیکھ کر اور اس کا گانا سن کر دل کو قابو میں نہ رکھ سکا لیکن دلدار بیگم کی ماں کے نزدیک یہ نہایت انہونی بات تھی کہ اس کی آغوش میں پل کر اس سے دل لبھانے کے سارے گر سیکھ کر اس کی بیٹی، بجائے اس ”موٹے شکار“ سے دولت اینٹھنے کے اسے دل ہی دے بیٹھے۔

پھر یوں ہوا کہ ملتان کی اس سنگدل ڈیرے والی نے دلدار کو صاف کہہ دیا کہ وڈیرے کا بیٹا داشتہ بنا کر رکھنا چاہتا ہے تو منہ مانگے مول کے عوض منظور ہے اور اگر نکاح پڑھوا کر دولت کمانے کی اس صورت کو ہمیشہ کیلئے اس سے چھیننا چاہتا ہے تو قطعاً انکار کر دے۔ ادھر وڈیرے نے صاحبزادے کی بالاخانے کی حاضری پر تو ابرو کی کمانیں نہیں تانی تھیں کہ ایسے ”شغل میلے“ خاندان

کے مردوں کے ضمیر میں شامل تھے لیکن جب یہ پتہ چلا کہ بیٹا ایک کوٹھے والی سے گھر بسانا چاہتا
ہے تو خاندانی وجاہت، ذات اور نسب کے حوالے اور اللہ رسول ﷺ کے فرمان یاد آ گئے۔

باپ بیٹے میں مقابلہ ٹھن گیا۔ بیٹا سر دھڑ کی بازی لگا کر دلدار بیگم کو جیت لے جانا چاہتا
تھا اور باپ بیٹے کے خون کی قربانی دے کر بھی اس طوائف زادی کو بہو بن کر گھر میں آنے سے
روکنے پر تُل گیا تھا۔ دلدار بیگم نے اپنی جگہ بغاوت کر رکھی تھی کہ اگر ماں نے زبردستی کی تو وہ یا تو خود
کشی کر لے گی یا اپنے محبوب کے پاس جا کر قانون کی حفاظت طلب کر لے گی۔

پھر جب وڈیرے کی دھمکیوں کا جواب بیٹے نے اور وڈیرے وارنی کی دھمکیوں کا جواب
نوجوان دلدار بیگم نے دھمکیوں سے دیا تو دونوں جانب کے گھاگ بڑوں نے آپس میں گٹھ جوڑ کر
لیا۔ ایک ایس پی کے منہ چڑھے تھانیدار ملک گیندے خان نے دلدار بیگم کو اٹھوا کر اپنی حفاظت
میں لینے کے بہانے گھر میں ڈال لیا لیکن وڈیرے کو بیٹے کے خلاف یہ سازش مہنگی پڑی۔ وہ گبھرو
پسر جس نے باپ کا نام روشن کرنا تھا اور اس کے بعد سب سے بڑا بیٹا ہونے کے ناطے جائیداد کی
دیکھ بھال سنبھالنی تھی یکسر ہاتھ سے نکل گیا۔ ہر شرعی عیب میں ملوث ہوا۔ بد سے بدتر لوگوں کی
سنگت میں بیٹھنے لگا۔ باپ کی دولت کو بے دریغ لٹانا شروع کر دیا۔ چند سالوں میں اپنی تباہی کے
پورے سامان کر لئے۔ باپ صدمے سے مر گیا اور چھوٹے بھائیوں نے مربعوں کا انتظام سنبھال
لیا۔

دلدار بیگم پر مر مٹنے والا ذلت و ضلالت کی دلدل میں خود کو دھنساتا چلا جا رہا تھا۔
تھانیدار ملک گیندے خان دلدار کی جوانی کو ایک دو برسوں میں چوس کر اسے نچوڑی ہوئی ہڈی کی
طرح اس کی ماں کے بالاخانے پر پھینک گیا۔ دلدار کا محبوب کہاں گیا کسی کو خبر نہ ہوئی۔ کچھ عرصے
بعد لاہور میں ترقی کرتی ہوئی فلم انڈسٹری کی کشش دلدار کی ماں کو ملتان چھڑا کر لاہور کے اس بازار
میں لے آئی۔ دلدار اور اس کی چھوٹی بہن فلموں اور ریڈیو میں کبھی کبھار گانے دے آتیں۔ باقی
وقت ماں اور استاد جی کی ہدایات کے مطابق رات کے شائقین کیلئے گانوں اور مجرے کی ریہرسل





میں گزر رہا تھا۔ ملتان کی طرح بلکہ اب تو اس سے بڑھ کر بالا خانے کی رونق قائم ہو گئی۔ اور مہ و سال
کی گردشوں میں ملتان اور ماضی دونوں دلدار بیگم کو یکسر بھول گئے کہ اب وہ خود ایک بالا خانے کی
مالکن اور ہدایت کار تھی۔ تین خوبصورت چہروں اور جسموں والی بیٹیاں اس کے ورثے کو سنبھالنے
کیلئے تیار کی جا رہی تھیں۔

یہاں تک سرگزشت سنا کر دلدار بیگم لمبی چپ میں چلی گئی۔ ویٹر کھانا میز پر سجا کر چلا گیا
تھا۔ ارشد نے اصل بات کی طرف آ جانے کیلئے دلدار کو سانس لینے کا وقفہ دینا مناسب سمجھا لیکن
ساجدہ خاصی بے قرار تھی۔ وہ چاہتی تھی کہ پھوپھا کے پیر بھائی کے باقی قصے کا بھی جلد از جلد پتہ
چل جائے۔ دلدار بیگم اس کی نظروں کی بے چینی بھانپ گئی۔ تینوں پھر بہت دھیمی رفتار سے کھانا
کھاتے ہوئے اس کی طرف متوجہ ہو گئے۔

دلدار بیگم کی زبان سے انہیں معلوم ہوا کہ کچھ دن پہلے وہ ایک جمعرات کی شب داتا
صاحب کو سلام کرنے گئی ہوئی تھی۔ وہاں کار میں بیٹھتے ہی جب گھر لوٹنے لگی تو ایک مردانہ آواز
نے اسے چونکا دیا۔

''داری!'' کسی نے اسے اس کی جوانی کے دور کے نام سے پکارا تھا۔ اس نے ڈرائیور کو کہہ کر گاڑی
رکوالی۔ نظروں کے سامنے اس دور کا محبوب اور آج کا ایک باریش بزرگ کھڑا تھا۔ دونوں نے اتنی
لمبی مدت بعد بھی ایک دوسرے کو پہنچاننے میں لمحہ بھر تاخیر نہیں کی۔ داری کار سے نکلنے لگی مگر بزرگ
نے روک دیا۔

اتنا کہا تم مجھے اپنے گھر کا پتہ بتا دو، میں خود آ جاؤں گا، اس وقت میرا ایک انتہائی عزیز
دوست میرے ساتھ ہے۔ وہ کتابوں کی ایک دوکان پر کھڑا میرا انتظار کر رہا ہوگا۔ یہ تھی ۳۷ برس
بعد داری اور ان صاحب کی اچانک ملاقات جس نے انہیں ہر رات گئے داری کے بالا خانے پر
آنے کیلئے مجبور کر دیا اور ان ہی پچھلے دنوں میں داری کو ان سے معلوم ہوا کہ تشدد دھمکیوں اور
بالآخر چال بازیوں سے پیدا کی ہوئی جدائی نے جب داری کو تھانیدار کی تسکین ہوس کا ذریعہ بنایا

ہوا تھا تو اس زمیندار زادے نے بھی ذلت اور گناہوں کے عروج پر پہنچ کر ایک ایسے صاحب نظر شخص کی نگاہ التفات پالی جو ملتان کے نزدیک اپنی تھوڑی سی زرعی زمین پر خود ہل چلاتا تھا۔ ٹھوکریں کھا کھا کر اتنا بے دم ہو چکا تھا کہ شاید اٹھ ہی نہ پاتا مگر اس اللہ والے کاشتکار نے اپنا دست شفقت بڑھایا اور سہارا دے کر کھڑا کر دیا۔ اور پھر وہ زمیندار زادہ توبہ و استغفار کی راہ پر چل پڑا۔

''انتہائی حیرت کا مقام ہے'' ساجدہ نے کہا ''یہ شخص اپنی ساری توبہ و استغفار بھول کر آپ کو ایک نظر دیکھتے ہی بالا خانے کی طرف چل نکلا۔''

''ہاں بی بی!'' دلدار بیگم نے کہا ''تم لوگوں کی حیرت بجا ہے مگر اس نے خود میرے سامنے اعتراف کیا ہے کہ ۳۷ برس پہلے محبت کی جو آگ اس کے دل میں بھڑکی تھی، وہ اس کے بھٹکنے کے دور میں اس کی روح کے کسی کونے میں دبک کر بیٹھ رہی تھی۔ وہ دور صرف اور صرف اس کے بدن کی بیداری کا تھا۔ پھر دوسرا دور آیا جب روح اس کے مرشد کے فیض سے یکسر جاگ اٹھی اور اس نے ریاضتیں وظیفے، مراقبے کر کر کے اور بدن کو سزا دے دے کر بے ہوش کر دیا تھا مگر اس شب داتا صاحب کے باہر اسے دیکھتے ہی آتش عشق کا وہ شعلہ پوری شدت سے بھڑک اٹھا۔''

''یوں کہیں کہ اس دور کا زمیندار زادہ دوبارہ زندہ ہو اٹھا ہے!'' ساجدہ نے کہا۔ ''تم خاصی سمجھدار ہو بی بی!'' داری نے مسکرا کر کہا ''صحیح کہا تم نے، زمیندار زادہ واقعی پھر سے جی اٹھا ہے لیکن ساتھ ہی اس کی برسوں پہلے کی خواہش بھی۔ وہ مجھے پہلے والی داری بنا کر اپنے گھر لے جانا چاہتا ہے۔ مجھے اور میری بیٹیوں کو بالا خانے کی دلدل سے نکال کر اپنی حفاظت اور باوقار زندگی دینا چاہتا ہے۔ تم لوگ پوچھتے تھے کہ یہ بزرگوار کیوں آتے ہیں کیا کرنے آتے ہیں بالا خانے پر؟ تو سن لو کہ وہ ناچ گانے کی محفل ختم ہونے کے بعد آیا کرتے ہیں اور مجھ کو اور میری بیٹیوں کو لے کر بیٹھ جاتے ہیں۔ نصیحت کرنے، اللہ اور رسول ﷺ کے فرمان سنانے، پھر گھنٹے ڈیڑھ بعد تھک ہار کر واپس داتا صاحب چلے جاتے ہیں۔''

''یہ بتاؤ دلدار'' ساجدہ پوچھنے لگی ''تمہارے اندر محبت کا وہ شعلہ بالکل بجھ گیا ہے کیا؟''





''بجھا نہیں ہے بی بی!'' داری نے آہ بھر کر کہا ''بلکہ میری آج کی مجبوریوں سے جنگ کر رہا ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ دونوں میں سے کون جیتے گا۔'' پھر یوں ہوا کہ شاکر نے ایک شب ساجدہ کو بتایا کہ وہ اور ارشد بالا خانے گئے تھے اور وہاں کسی الماس بیگم کے نام کی تختی لگی ہوئی تھی۔ لوگوں نے بتایا کہ دلدار بیگم اپنی تینوں بیٹیوں کو لے کر ملتان چلی گئی ہے اور اس نے کسی بوڑھے زمیندار سے نکاح پڑھوا لیا ہے اور یوں بھی ہوا کہ بقول پھوپھا پیر بھائی رخصت ہوتے وقت کہہ گئے تھے کہ پیر و مرشد فرمایا کرتے تھے کہ اصل تقویٰ دنیا سے کٹ کر مصلے پر بیٹھ رہنا نہیں، دنیا کی مقناطیسی کے نزدیک رہ کر بھی اس کے ساتھ جڑنے سے خود کو بچانا ہے۔ نہ جانے میں کیوں پیر و مرشد کے قول کو بھولے رہا!

(بحوالہ: حکایت)

# جنات اور شیاطین کے پراسرار حالات

## تعارف

یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ انسان جس طریقہ سے دشمنوں سے محصور ہے۔ اگر خدا کی طرف سے اس کی حفاظت کیلئے فرشتے مقرر نہ ہوں تو جنات، سباع، بہائم، طیور و وحوش اور حشرات الارض اس کو کھا جائیں مگر بنی نوع انسان پر خدا کا یہ خاص کرم و احسان ہے کہ اس نے بلالحاظ مذہب و ملت ہر انسان کی حفاظت کیلئے فرشتوں کی ایک بڑی بھاری جماعت مقرر فرما دی ہے جو سوتے جاگتے اٹھتے بیٹھتے کھاتے پیتے غرض ہر حالت میں جنات سباع بہائم حشرات الارض وغیرہ سے اس کی حفاظت کرتی ہے اس محافظ دستہ کی موجودگی میں کسی دشمن کی مجال نہیں کہ انسان کو ستا سکے یہ بات دوسری ہے کہ کسی عارض کی بنا پر ان دشمنوں کے ہتھے چڑھ جائے۔

ان تمام دشمنوں میں، ماسوا جنات کے سب نظروں سے دیکھے جاسکتے ہیں ان کا عمل مشاہدہ کیا جاسکتا ہے مگر جن ایسا خطرناک اور قوی دشمن ہے کہ نہ وہ کسی انسان کی نظر میں آسکتا ہے اور نہ اس کے حملوں اور شرارتوں کا مشاہدہ کیا جاسکتا ہے۔ جن کا مادہ تخلیق چوں کہ آگ و ہوا ہے اسلئے وہ اپنی لطافت کے اعتبار سے اتنا سریع السیر اور قوی القدرت ہے کہ نہ اس کا تعاقب ممکن ہے۔ اور نہ اس کے حملہ کی مدافعت ہی کی جاسکتی ہے۔

انہی جنات میں ایک قوی ترین جن ابلیس بھی ہے جو خصوصیت سے بنی آدم کا دشمن ہے۔ اسی کی شرارتوں سے بنی آدم ایک دوسرے کے ہاتھوں قتل۔ خانہ برباد بے آبرو ہوتے ہیں۔ نہ اس کی ایذا رسانی کے کوئی انتہا ہے نہ اس کی دشمنی کا کوئی ٹھکانہ ہے نہ کوئی اس کو گرفتار کرسکتا ہے نہ کوئی اس کو بس میں کرسکتا ہے۔ نہ اس کا قتل کرنا ہی ممکن ہے کہ اس کے ناپاک وجود سے دنیا پاک ہو جائے اور دنیا کو امن چین کا سانس لینا نصیب ہو اس کو تو خدا کے ہاں سے قیامت تک کیلئے کھلی چھوٹ ملی ہوئی ہے عمر پٹہ لے رکھی ہے دندناتا پھرتا ہے کوئی بھی اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ نہ





انسانوں کی کثرت تعداد ہی اسے مرعوب کرسکتی ہے کیوں کہ اس کی ذریت اور سوار پیادوں کی تعداد انسانوں کی تعداد سے کہیں زیادہ ہے نہ ایٹم بم ہی اس کی ہلاکت کے لئے کافی ہوسکتا ہے۔ یہ دشمن ان پڑھ یا جاہل بھی نہیں کہ عالموں کی رنگین بیانیوں سے مرعوب ہو جائے اس کا علم بھی دنیا کے عالموں سے کہیں زیادہ ہے یہ بڑا پکا ملاں بڑا پکا عالم بڑا زبردست سیاست داں، بہت بڑا سائنس داں، بڑا زبردست مدبر و مفکر اور زبردست فن کار ہے یہ دشمن مان سنگھ ڈاکو کی طرح گروہ بند نہیں۔ کہ پولیس کی جمعیت اس کو محاصرہ کرکے گولی کا نشانہ بنا سکے یہ دنیائے کفر و سلطنت کا شہنشاہ اعظم اور بے پناہ قوت و طاقت کا مالک ہے۔ ابلیس کی یہ حکومت اور فرماں روائی کسبی نہیں بلکہ وہبی ہے ورنہ خدا کی خدائی میں کسی کی کیا مجال کہ امور قدرت میں دخل انداز ہو سکے۔

دنیا انسان کے لئے امتحان گاہ ہے جس کا نتیجہ دوزخ یا جنت کی صورت میں ظہور میں آئے گا۔ امتحان گاہ میں آنے کے بعد انسان کیلئے ایک ایسی قوت کا وجود لازمی تھا جو اس کو برائی کی طرف راغب کرتی۔ اگر انسان کی تائید و حمایت کیلئے صرف قوت خیر ہی ہوتی اور قیامت کے بعد کچھ لوگ جنت میں اور کچھ دوزخ میں بھیج دئے جاتے تو یہ فعل سراسر عدالت کے خلاف ہوتا قدرت نے جہاں شر انگیزی کیلئے ابلیس کو مقرر کیا اور اس کا اثر قبول کرنے کیلئے ہر انسان میں نفس کو پیدا کیا وہاں خیر کی ترغیب دینے کیلئے ہر انسان کے ساتھ ایک فرشتہ بھی موکل کر دیا جو اس کو خیر اور نیکی کی ترغیب دیتا رہے۔

قدرت کے اس غیبی نظام سے شقاوت و سعادت کیلئے دو راہیں کھل گئیں آگے انسان کا کام ہے کہ وہ ان دونوں میں سے جون سی چاہے راہ اختیار کرے۔ دنیا میں شاید ہی کوئی بدبخت ہو جو اپنے حال و مستقبل کی بہبودی کا خواہش مند نہ ہو اسلئے عامۃ المسلمین بلکہ تمام بنی آدم کی معلومات اور ان کے احوال و استقبال کی اصلاح کیلئے اس کتاب میں جن و ابلیس کی شرارتوں کا وہ کچا چٹھا بیان کیا گیا ہے جس کو پڑھ کر آپ پڑھ کر سوچنے پر مجبور ہو جائیں گے کہ اس دشمن انسانیت کو زیر کرنے کیلئے کون سا حربہ استعمال میں لایا جائے۔ اس کتاب کے آخر میں اس مخفی دشمن کو زیر کرنے

کیلئے ان مخفی اور تباہ کن ہتھیاروں کا تذکرہ بھی ہے جن کے حملہ کا جن یا ابلیس تاب نہیں لاسکتا اس کو راہ فرار کے سوا اور کوئی ذریعہ نجات نظر نہیں آتا۔ وما توفیقی الا باللہ





## جنات اور فرشتے

مادہ پرست اور ملاحدہ فرشتے اور جنات کے وجود کے قائل نہیں۔ کیونکہ جو چیز محسوس اور مشاہدہ میں نہ آسکے اس کا وجود فرضی و عقلی ہے اسلامی تعلیم کی رو سے یقین و اعتقاد کے درجہ میں جنات اور فرشتوں کے وجود اور ان کو مستقل مخلوق الٰہی سمجھنا ضروری ہے۔ قرآن و احادیث میں ملائکہ اور جنات کا ذکر قرآن کریم میں ۱۱۸ جگہ حسب تفصیل ذیل موجود ہے۔

### ملائکہ کا ذکر

| سورہ | تعداد |
|---|---|
| سورہ بقرہ | ۱۰ آیتوں میں |
| آل عمران | ۸ آیتوں میں |
| نساء | ۴ آیتوں میں |
| انعام | ۵ آیتوں میں |
| اعراف | ۲ آیتوں میں |
| انفال | ۳ آیتوں میں |
| ہود | ۲ آیتوں میں |
| یوسف | ۱ آیت میں |
| رعد | ۲ آیتوں میں |
| حجر | ۴ آیتوں میں |
| نحل | ۵ آیتوں میں |
| اسراء | ۴ آیتوں میں |
| کہف | ۱ آیت میں |
| طٰہٰ | ۱ آیت میں |

### جنات کا ذکر

| سورہ | تعداد |
|---|---|
| انعام | ۴ آیتوں میں |
| اعراف | ۲ آیتوں میں |
| ہود | ۱ آیت میں |
| حجر | ۱ آیت میں |
| اسراء | ۱ آیت میں |
| کہف | ۱ آیت میں |
| نمل | ۲ آیتوں میں |
| سجدہ | ۱ آیت میں |
| سباء | ۳ آیتوں میں |
| صافات | ۱ آیت میں |
| فصلت | ۲ آیتوں میں |
| احقاف | ۲ آیتوں میں |
| ذاریات | ۱ آیت میں |
| رحمٰن | ۵ آیتوں میں |

| انبیاء | ۱ آیت میں | جن | ۶ آیتوں میں |
|---|---|---|---|
| حج | ۱ آیت میں | ناس | ۱ آیت میں |
| مومنون | ۱ آیت میں | | |
| فرقان | ۴ آیتوں میں | فصلت | ۱ آیت میں |
| سجدہ | ۱ آیت میں | شوریٰ | ۱ آیت میں |
| احزاب | ۲ آیتوں میں | زخرف | ۳ آیتوں میں |
| سباء | ۱ آیت میں | محمد | ۱ آیت میں |
| فاطر | ۱ آیت میں | نجم | ۲ آیتوں میں |
| صافات | ۱ آیت میں | تحریم | ۱ آیت میں |
| ص | ۲ آیتوں میں | الحاقہ | ۱ آیت میں |
| زمر | ۱ آیت میں | المعارج | ۱ آیت میں |
| مدثر | ۱ آیت میں | الفجر | ۱ آیت میں |
| النباء | ۱ آیت میں | القدر | ۱ آیت میں |

ملائکہ اور جن اگرچہ ہماری نگاہوں سے پوشیدہ ہیں لیکن وہ بلاشبہ مستقل مخلوق ہیں یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے مشاہدہ میں بسا اوقات غلطی کا امکان رہتا ہے بلکہ بارہا ہوتا ہے لیکن وحی الٰہی اور نبی برحق کی اطلاع میں غلطی کی گنجائش نہیں اسلئے ایک مسلمان کے نزدیک جنات اور فرشتوں کے وجود میں کوئی کلام نہیں۔ عقلی اعتبار سے بھی جنات اور ملائکہ کا وجود ناممکن نہیں اس لئے کہ کسی چیز کا محسوس یا مشاہدہ نہ ہونا اس کے عدم کو مستلزم نہیں۔ بجلی روشنی اور مقناطیس کے وجود سے موجودہ مادی دنیا میں کون بے وقوف انکار کر سکتا ہے ان چیزوں کے وجود کا علم آثار و علامات کے ذریعے ہی حاصل ہوتا ہے بجلی مقناطیس یا روشنی کی اصل حقیقت سے کون واقف ہے۔





## انسان، ملائکہ اور جنات میں فرق

اللہ تبارک وتعالیٰ نے ارضی وسماوی مخلوق کو پانچ مختلف قوی عقل ہم خیال، شہوت و غضب سے ترکیب دے کر پیدا کیا ہے۔ ترکیب دے کر پیدا کیا ہے۔ ترکیب کیفیت کی نسبت سے مخلوقات عالم کی چار قسمیں ہیں۔

☆ **(پہلی قسم)** تو وہ ہے جن کی عقلی قوت وہم وخیال اور شہوت وغضب پر غالب ہے اور یہ چاروں اس کے محکوم ہیں۔ عقلی قوت کے سامنے ان چیزوں کا حکم بے حقیقت ہے۔ جس طرح مردہ غسل دینے والے ہاتھ میں ہر طرح سے مطیع وفرماں بردار ہوتا ہے اسی طرح یہ چاروں قوتیں عقلی قوت کی مطیع ومنقاد ہیں۔ اس مخلوق کا نام فرشتہ یا روحانیات ہے اصطلاح شرح میں اس مخلوق کو ملائکہ ارواح یا ملکوت اور فارسی میں سروش اور ہندی میں دیوتا کہتے ہیں۔ مخلوقات عالم کی یہ نوع ہر قسم کے خطا وگناہ سے معصوم اور پاک ہے اور کھانے پینے عورت کی خواہش اور اس قسم کی جنیس چیزوں کی بھی محتاج نہیں۔ قوت عقلیہ کے غلبہ کے باعث وہ جس صورت میں چاہیں متشکل ہو سکتے ہیں۔

☆ **(دوسری قسم)** وہ جان دار ہیں جن کی عقل، شہوت۔ وغضب پر وہم وخیال اس درجہ غالب ہے کہ ان کا ہر فعل اختیاری عقل شہوت اور غضب قوت وہم وخیال کے تابع ہے۔ اس مخلوق کا جسم آگ اور ہوا سے مرکب ہے۔ مادہ کی لطافت کی وجہ سے یہ مخلوق بھی تغیر بھی تغیر وتبدل صورت وشکل پر قادر ہے۔ وہم وخیال کی قوت سے یہ مخلوق اپنے لئے جسم کثیف وثقیل ترتیب دے کر مختلف خوف ناک سے خوف ناک صورت میں متشکل ہو سکتی ہے اس قسم میں سے جو مخلوق خلق اللہ کو ستاتی ہے اس کو عربی زبان میں شیطان اور غیر مضر افراد کو جن کہتے ہیں اس مخلوق میں بعض باتیں صنف اول کی یعنی برائی بھلائی کو سمجھنا وغیرہ) اور بعض باتیں قسم ثالث کی (مثلاً کھانا پینا عورتوں کی خواہش اور دیگر حیوانی خصائص) پائی جاتی ہیں اسلئے مخلوقات کی یہ قسم بھی شرعاً احکام الٰہی کی مکلف ہے۔

☆ **(تیسری قسم)** وہ جان دار ہیں جن کے عقل وہم وخیال پر شہوت اور غضب غالب ہے۔ عقل کا تو گویا نام ہی نہیں ایسے جان داروں کا نام حیوان ہے جن جن حیوانات میں شہوت کا غلبہ ہے ان کا

نام بہائم ہے اور جن پر غضب غالب ہے اس کا نام سباع یا درندہ ہے۔

## تینوں مخلوقات کے رہنے کا مقام

پہلی قسم کی مخلوق چوں کہ ہر قسم کی خطا اور نافرمانی سے پاک تھی۔ اس لئے ان کے رہنے کا مقام آسمان مقرر کیا گیا عالم کا انتظام اور اس کی آرائش کی تدبیریں ان کے سپرد کی گئیں اور دوسری قسم یعنی جنات کو زمین پر آباد کیا گیا۔ نباتات ومعاون یعنی اگنے اور بڑھنے والی چیزیں جیسے درخت اور گھاس اور زمین سے خود بخود پیدا ہونے والی چیزیں مثلاً سونا چاندی لوہا وغیرہ اور تمام حیوانات چرند و پرند ان کے تصرف واختیار میں دیئے گئے۔ جنات کے جسم اور ارواح چوں کہ طبیعت کے اعتبار سے ملائکہ کی ارواح وابدان کے قریب ہیں اسلئے اس قسم کے واسطے قدرتی طور پر یہ بات ممکن ثابت ہوئی کہ وہ عالم ملکوت یعنی فرشتوں سے بعض غیب کی باتیں معلوم کر سکیں یا ان کی محفلوں اور مجلسوں میں شریک ہو سکیں۔

ان تینوں قسموں کی پیدائش کے بعد حق تعالی نے چوتھی قسم پیدا فرمائی۔

☆ (چوتھی قسم) یعنی انسان کو خلعت وجود پہنایا اور یہ قسم ان تینوں قسموں سے مرکب ہو کر معجون کے طور پر ظاہر ہوئی۔ اس مخلوق کو عقل ووہم وخیال شہوت وغضب اعتدال کے ساتھ عطا کیا گیا اسی سبب سے اس کو زمین کی خلافت عطا ہوئی غیب کے علوم ملائکہ کے واسطہ سے اس قسم پر نازل فرمائے گئے اور تمام حیوانات نباتات اور معاون اس کے تابع فرمان بنا دیئے گئے۔





# جنات کی پیدائش

# اور

# ان کی ڈیڑھ لاکھ سالہ زندگی کی روئداد

### جن

اہل عرب از روئے لغت جن ہر اس چیز کو کہتے ہیں جو نظر نہ آ سکے۔ فرشتے بھی ہمیں نظر نہیں آتے اسلئے اہل عرب فرشتوں کو جن کہتے ہیں۔ بہشت بھی ہماری نظر سے پوشیدہ ہے۔ اسلئے لغت عرب میں بہشت کا نام جنت ہے۔

## جن کے اصطلاحی معنی

لیکن جن اصطلاح کے اعتبار سے اللہ کی اس مخلوق کا نام ہے جس کو قدرت نے آگ کے شعلوں سے پیدا کیا ہے اور وہ اپنے مادہ کی لطافت کے اعتبار سے ایسی قوت واختیار رکھے ہوئے ہیں کہ وہ حسب منشا ہر صورت میں متشکل ہو سکتے ہیں:

## جنات کی پیدائش آگ سے

عبدالواحد بن مفتی نے عجائب القصص میں جنات کے متعلق لکھا ہے۔ جنات کی پیدائش کا واقعہ یہ ہے اللہ تعالی نے اپنی قدرت سے ایک آگ پیدا فرمائی تھی اس آگ میں نور بھی تھا۔ اور ظلمت بھی۔ نور سے فرشتے پیدا کئے اور دھوئیں سے دیو (شیاطین) اور آگ سے جنات کو پیدا کیا۔ چوں کہ فرشتے نور سے پیدا ہوئے تھے۔ وہ بالطبع اطاعت الہی میں مصروف ہو گئے۔ دیو (شیاطین) چونکہ ظلمت سے پیدا ہوئے تھے اسلئے وہ اضطراری طور پر کفر ناشکری تمرد اور سرکشی میں پڑ گئے۔ جنات کے مادہ میں چونکہ نور اور ظلمت دونوں چیزیں تھیں اس لئے ان میں سے بعض نور ایمان سے

شرف اندوز ہوئے اور بعض حکم الٰہی سے کفر وگمراہی میں مبتلا ہوگئے۔

تاریخ القدس والخلیل میں قاضی مجیدالدین حنبلی نے آیت متذکرہ کی تفسیر میں حضرت وہب بن منبہ کی روایت نقل کی ہے۔ ''اللہ تعالیٰ نے نار سموم پیدا کیا اور یہ وہ آگ تھی جس میں دھواں نہ تھا اس آگ سے اللہ تعالیٰ نے جن کو پیدا کیا'' اللہ کے قول والجان خلقناہ من نار السموم کے یہی معنے ہیں اللہ تعالیٰ نے اس جان سے ایک عظیم مخلوق پیدا فرمائی۔ اللہ تعالیٰ نے اس جان کا نام مارج رکھا اور اس کیلئے ایک بیوی مرجہ نام کی پیدا کی اس جوڑے سے جنات کی نسل بڑھی اور ان کے بہت سے قبیلے پیدا ہوگئے تھے۔

روایت متذکرہ بالا سے اتنی بات اور زیادہ معلوم ہوئی کہ جنات کی پیدائش بھی اس عالم میں اسی طرح سے ہوئی تھی جس طرح حضرت آدم سے بنی نوع انسان پیدا ہوئے تھے۔ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحبؒ نے فتح العزیز میں جنات کی پیدائش کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے ایسی مخلوق بھی پیدا فرمائی ہے جس کے وہم وخیال کی طاقت عقل وشہوت اور غضب پر غالب ہے اور یہ غلبہ اس حد تک ہے کہ ان کے ہر اختیاری فعل میں عقل۔ شہوت یا غضب ان کے وہم وجان کے تابع ہو کر رہتی ہے۔ اور اس مخلوق کا جسم آگ اور ہوا سے مرکب ہے مادہ کی لطافت کے اعتبار سے اس مخلوق کے جسم انسان کی روح ہوائی کے مشابہ ہیں جنات کے جسم اور انسان کی روح ہوائی تو عناصر اربعہ کا خلاصہ ہوتی ہے اور جنات کے جسم آگ اور ہوا سے مرکب ہوتے ہیں۔

## جنات انسان کی ہوائی روح کی طرح لطیف ہیں

ہر سہ حوالجات متذکرہ بالا سے یہ حقیقت تو واضح ہوگئی کہ جنات آگ سے پیدا شدہ مخلوق ہے۔ رہ گئی یہ بات کہ جنات اپنی صورت وشکل حسب منشا کیوں کر تبدیل کر لیتے ہیں اس مسئلہ پر روشنی ڈالتے ہوئے حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب نے تحریر فرمایا ہے۔





چونکہ جنات کا ظاہری جسم انسان کی روح ہوائی کی طرح لطیف ہے روح کے ساتھ اختلاط سے اصل کی لطافت اور بھی بڑھ جاتی ہے یہی سبب ہے۔ کہ ان کا جسم مختلف شکلیں اختیار کر سکتا ہے۔ ظاہری جسم کا تغیر خوف یا گھبراہٹ کے عالم میں یا سرور ومسرت کے موقعہ پر انسان میں بھی مشاہد ہے۔ بہر حال یہ مخلوق کبھی اصلی صورت پر باقی رہ کر مسامات اور رگوں کے ذریعہ جسم انسانی میں داخل ہو کر تغیرات کا باعث ہوتی ہے اور کبھی کوئی کثیف جسم اختیار کر کے اچھی بری یا ہولناک شکل میں ظہور میں آتی ہے۔

## آدم سے پہلے زمین پر جنات ہی آباد تھے

حضرت آدم کی پیدائش سے تقریباً سوا لاکھ برس پہلے اللہ تعالیٰ نے جنات کو پیدا کر کے زمین پر آباد کیا تھا دنیا میں جنوں کی نسل کی بود وباش کے لئے جگہ نہ رہی تو حق تعالیٰ نے کچھ جنات کو ہوا میں رہنے کیلئے جگہ عطا فرمائی اور کچھ جنات پہلے آسمان پر رہنے لگے۔

وہب بن منبہ کی طویل روایت کا ایک حصہ یہ ہے:

جنات کی افزائش نسل کا یہ عالم تھا کہ ایک حمل سے ایک لڑکا ایک لڑکی پیدا ہوتی تھی جب ان لوگوں کی تعداد ۷۰ ہزار ہوگئی اور بیاہ شادی کا سلسلہ جاری رہا تو پھر ان کی اولاد کی کوئی حد وحساب نہ رہا۔ ابلیس نے بھی بنو الجان کی ایک لڑکی سے شادی کر لی۔ اس کے بھی بہت سی اولاد پیدا ہوئی جب جن اور شیطان کی نسل کیلئے دنیا میں رہنے کیلئے جگہ نہ رہی تو اللہ تعالیٰ جن کو تو ہوا میں رہنے کیلئے مقام عطا فرمایا اور ابلیس اور اس کی اولاد کو پہلے آسمان میں رہائش کیلئے دی اور ان دونوں کو اپنی اطاعت و عبادت کا حکم بھی دیا۔ اب چوں کہ زمین خالی ہو چکی تھی۔ زمین پر خدا کا کوئی ذکر کرنے والا نہ رہا تھا تو آسمان اپنی بلندی اور رہنے والوں کی نسبت زمین پر فخر کرنے لگا۔

مولا علی کیچڑ میں گھس کر مسجد میں تشریف لائے نماز پڑھی اور اپنے پاؤں نہ دھوئے۔

(۱۸) جوتے کے نیچے اگر نجاست لگ جائے تو اس کو زمین پر رگڑ دینا طہارت کیلئے کافی ہے اس کو پہن کر نماز پڑھنا درست ہے صاحب وسواس موزہ یا جوتہ پہنکر نماز ہی نہیں پڑھ سکتا۔

حضرت رسول خدا ﷺ نے فرمایا ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص جوتا پہن کر ناپاکی پر چلے تو مٹی اس کو پاک کرنے کیلئے کافی ہے۔ صاحب وسواس کا دل جوتیاں پہنکر نماز پڑھنے سے خوش نہیں ہوتا۔

حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ حضور جوتیاں پہنے ہوئے نماز پڑھا کرتے تھے۔

(۱۹) حضور انور ﷺ کی سنت یہ ہے کہ قبرستان حمام اور اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ کے علاوہ جہاں اور جس جگہ نماز کا وقت ہو جائے نماز پڑھنا چاہیے۔ صاحب وسواس مسجد یا کسی مخصوص جگہ کے علاوہ نماز پڑھنا پسند ہی نہیں کرتا۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے تمام روئے زمین میرے لئے نماز پڑھنے کی جگہ اور پاک کرنے والی بنادی گئی ہے۔

(۲۰) ایک وسوسہ شیطان کا یہ ہے کہ وہ ڈھیلے سے استنجے کو کافی نہیں سمجھتا تاوقتیکہ پانی سے عضو نہ دھو ڈالے حالانکہ ایام سرما میں حسب سنت رسول اللہ ﷺ صرف ڈھیلوں سے استنجا کرنا کافی ہے اس کے بعد اگر استنجے کے مقام پر پسینہ کی وجہ سے تری آجائے تو کپڑا دھونا ضروری نہیں۔

(۲۱) حضور سرکار دو عالم ﷺ کی عادت مبارک تھی کہ جو شخص حضور ﷺ کی دعوت کرتا قبول فرماتے تھے۔ صاحب وسواس اس بات کو گوارا نہیں کرتا۔ وہ اس بات کو مناسب سمجھتا ہے کہ اگر کہیں عام مسلمانوں کے ساتھ دعوت میں شرکت کا اتفاق ہو جائے تو وہ اپنے سارے جسم اور کپڑوں کو دھونا اور پاک کرنا ضروری سمجھتا ہے۔ حضور سرور عالم ﷺ نے مبالغہ کرنے والوں کی مذمت فرمائی ہے۔ حضور سرور عالم ﷺ نے تین بار فرمایا ہے سن لو غلو کرنے والے ہلاک ہوئے غلو کرنے والے ہلاک ہوئے۔ غلو کرنے والے ہلاک ہوئے۔

(۲۲) شیطان کا ایک مکر یہ ہے کہ اس نے لوگوں کو گمراہ کرنے کیلئے پانسے مقرر کیے۔





قرآن مجید میں ہے ''ان چیزوں کا نام ہے جہاں غیر اللہ کی عبادت کی جاتی ہے خواہ وہ جگہ پتھر ہو یا درخت یا بت یا کوئی اور عمارت حضرت مجاہد فرماتے ہیں کہ زمانہ جاہلیت میں خانہ کعبہ کے گرد چند پتھر پڑے ہوئے تھے مشرکین ان پر جانوروں کو ذبح کر کے ان کے گوشت کو دھوپ دیا کرتے تھے اور ان کی تعظیم و پرستش کرتے تھے۔''

(۲۳) شیطان کے مکر و فریب میں سے وہ حیلے اور فریب بھی ہیں جو خدا تعالیٰ کی حرام کی ہوئی چیزوں کو حلال کرنے یا فرضوں کو ساقط کرنے امر و نہی کے خلاف کرنے پر شامل ہیں۔ حضرت امام احمد بن حنبلؒ فرماتے ہیں کہ جو حیلے مسلمان کے حق کو باطل کرتے ہوں ان میں سے کوئی بھی درست نہیں۔ میمون کہتے ہیں کہ میں نے امام احمدؒ سے پوچھا کہ اگر کسی شخص نے کسی بات پر قسم کھائی پھر اس کو باطل کرنے کیلئے حیلہ کیا تو کیا یہ حیلہ جائز ہے؟ حضرت امام احمدؒ نے فرمایا نہیں یہ خدا تعالیٰ کو دھوکا دینا ہے اور یہ ایک قسم کا نفاق ہے اور خدا کے حکم کا استہزاء ہے۔

قرآن مجید میں اصحاب سبت کا حال مذکور ہے یہودیوں کو ہفتہ کے دن شکار کھیلنے کی ممانعت تھی۔ انہوں نے اللہ کی حرام کی ہوئی چیز کو حیلہ کی راہ سے مباح کر لیا وہ جمعہ کے روز جال لگا کر چھوڑ دیتے تھے جو مچھلیاں جال میں پھنس جاتی تھیں ان کو اتوار کے دن صبح کو پکڑ لیتے تھے۔ اس جرم کی پاداش میں حق تعالیٰ نے ان کو بندر بنا دیا۔

(۲۴) ایک مکر شیطان کا یہ ہے کہ وہ لوگوں کو عشق مجازی میں مبتلا کر کے خدا تعالیٰ سے عشق حقیقی سے محروم کر دیتا ہے۔ ایسے لوگوں کے دل معشوق مجازی کی محبت میں مبتلا ہو کر معشوق حقیقی کی محبت سے محروم ہو جاتے ہیں۔

(۲۵) شیطان نے دنیا میں بت پرستی کو رواج دیا۔

## بت پرستوں کے ساتھ شیطان کا کھیل کود

شیطان بت پرستوں کی قوم سے ان کی عقل کے مطابق کھیلتا ہے۔ کبھی شیطان مردوں کی تعظیم کی نیت سے ان کی مورتیاں قبروں پر رکھ کر ان بتوں کی پرستش کیلئے بلاتا ہے مشرکین نے ایسا ہی کیا کہ انہوں نے نبیوں کی مورتیں بنا کر ان کی قبروں پر رکھ کر پرستش شروع کر دی۔ کہیں مشرکین کے دل میں شیطان نے یہ بات ڈالی کہ یہ بت ان ستاروں کی صورتوں پر ہیں جو ان کے عندیہ میں عالم میں تاثیر کرتے ہیں۔ مشرکین نے ان بتوں کیلئے خاص مکانات بنوائے ان کی خدمت کیلئے خادم مقرر کئے چنانچہ ایک اسی قسم کا بت خانہ اصفہان کی ایک پہاڑ کی چوٹی پر تھا۔ یہ بت خانہ کسی مشرک نے زہرہ ستارہ کے نام سے بنوایا تھا۔ حضرت عثمان غنیؓ نے اس بت خانہ کو مسمار کرا دیا تھا۔ اسی قسم کا ایک بت خانہ بادشاہ قالوبس نے آفتاب کے نام پر فرغانہ میں بنوایا تھا۔ معتصم باللہ نے اس بت خانہ کو ویران کیا۔ یحیٰ بن بشر کا بیان ہے کہ ہندوستان میں بت پرستی کا رواج برہمن نے دیا تھا۔ اسی شخص نے بت بنائے اور لوگوں کو بت پرستی سکھائی ہے کہ ہندوستان کا سب سے بڑا بت خانہ صوبہ سندھ میں تھا۔ اس بت خانہ میں ہیولا اکبر نام کا ایک بڑا بھاری بت تھا۔ دو دو ہزار کوس سے لوگ اس کی زیارت کرنے آیا کرتے تھے۔

## مشرکین بتوں کی پوجا کیوں کرتے ہیں؟

ایک سبب بت پرستی کا یہ بھی ہو کہ شیطان بتوں کے پیٹ میں گھس کر لوگوں سے گفتگو کرتا ہے غیب یا آئندہ کے حالات کی اطلاع دیتا ہے عوام سمجھتے ہیں کہ بت بات چیت کرتا ہے۔ سمجھدار بت پرست اس قسم کی باتوں کو اجرام علویہ کی روحانیت بتاتے ہیں۔

آتش پرستی کا رواج شیطان نے اس طرح دیا کہ جب قابیل نے اپنے بھائی ہابیل کو مارا اور وہ حضرت آدمؑ کے خوف سے بھاگ گیا تو شیطان نے اس سے آ کر کہا کہ ہابیل کی قربانی کو آگ اس





لئے کھا گئی تھی اور اس کی قربانی اسلیے مقبول ہوئی تھی کہ ہابیل آگ کی خدمت اور عبادت کیا کرتا تھا۔ تو بھی ایسا کر تیرے اور تیرے بعد والوں کیلئے فائدہ مند ہوگا۔ قابیل نے اسی وقت آتش پرستی کیلئے ایک مکان بنوا کر آتش پرستی شروع کر دی قابیل مجوسی بن گیا جس وقت مجوسی مذہب طوس بخارا اور سجستان میں پہنچا وہاں بڑے بڑے آتشکدے قائم ہو گئے۔ شیطان نے ان لوگوں کو آتش پرستی کی فضیلت میں یہ بات سمجھائی کہ آگ سب عناصر سے زیادہ جگہ گھیرتی ہے۔ جوہر میں اشرف اور جسم میں لطیف تر ہے دنیا کا وجود دنیا کا نمو، دنیا کی بقا اور دنیا کا انعقاد اسی کے وجود سے وابستہ ہے۔ اسی طرح شیطان نے بعض مشرکین کو پانی کی پرستش پر لگا دیا ہے وہ سمجھتے ہیں کہ پانی ہی دنیا میں سب سے افضل و اشرف ہے اگر دنیا میں پانی کا وجود نہ رہے تو دنیا فنا ہو جائے۔ اور دنیا کے کاروبار بند ہو جائیں۔ زراعت موقوف ہو جائے۔ اسی شیطان نے بعض مشرکین کو گائے اور دوسرے جانوروں کی پوجا پر لگا رکھا ہے۔ شیطان مشرکوں سے درختوں کی پوجا کراتا ہے۔ جنات کی بھی پوجا کراتا ہے۔

## شیطان کے شر سے بچنے کیلئے خدا کی پناہ حاصل کرنا کیوں ضروری ہے؟

گزشتہ صفحات کے مطالعہ سے آپ پر روشن ہو گیا ہوگا کہ ابلیس بنی نوع آدم کا بدترین دشمن ہے حق تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے۔ ''شیطان تمہارا دشمن ہے اس کو دشمن ہی سمجھو شیطان کی جماعت تمہیں اپنی طرف بلا کر تمہیں دوزخی بنانا چاہتی ہے۔''

ابلیس کی دشمنی یوں اور بھی خطرناک ہے کہ حق تعالیٰ نے اس کو بندوں پر مسلط فرما کر خاص قوت و قدرت عطا فرمائی ہے پھر یہ مردود نظر بھی نہیں آتا کہ اس کے دفعیہ کی تدبیر کی جائے پس ایسی حالت میں جبکہ انسان شرور کائنات میں گھرا ہوا ہے فی الحقیقت شرور کائنات سے حفاظت کی تدبیر اگر ہے تو صرف یہی کہ خالق خیر وشر کی ذات اقدس کی طرف رجوع کیا جائے۔ انسان اگر پہلے ہی اپنے اصلی آقا کی پناہ ڈھونڈ لے گا تو دنیا کی برائیاں اور شرور کائنات اس کے قریب نہ آ سکیں گے

اور اگر کبھی قضائے بشریت سے قلب میں برائی کا گزر ہو بھی جائے گا تو تعوذ کی برکت سے شیطان کی شرارت ضرر رساں ثابت نہ ہوگی۔ قرآن شریف کی تلاوت سے پہلے یا دوسری حالتوں میں شیطان سے پناہ مانگنے میں یہی علت مضمر ہے۔

## تلاوت قرآن کے وقت استعاذہ کا حکم اور اس کے اسباب وعلل

''اور جب تو قرآن شریف پڑھے تو پناہ لے اللہ سے شیطان مردود سے اس کا زور نہیں چلتا ان پر جو خدا پر ایمان رکھتے ہیں اور اپنے رب پر بھروسہ رکھتے ہیں۔ اس کا زور انہی پر ہے جو اس کو رفیق سمجھتے ہیں اور جو اس کا شریک ٹھہراتے ہیں۔'' قرآن شریف کی تلاوت شیطان سے پناہ مانگنے کی خصوصیت چند اسباب وجوہ کی بنا پر ہے۔

## قرآن سینوں کے امراض کی شفا ہے

شیطان جو وسوسے اور شہوات ان میں ڈالتا ہے۔ قرآن ان کو دور کر دیتا ہے۔ قرآن کی تلاوت چونکہ قلب کے لئے اکسیر کا درجہ رکھتی ہے۔ اسلئے اکسیر کے عمل کامل کیلئے دل کا غل وغش سے پاک ہونا ضروری ہے۔ استفادہ سے یہی بات حاصل ہو جاتی ہے۔

☆ قرآن مجید قلب انسانی کی ہدایت اور علم وغیر کی اصل ہے اور اس کی مثال ایسی ہے جیسے زمین کیلئے پانی شیطان آگ سے بنا ہوا ہے اور اس کا کام دل میں خیر کی تر و تازگی کو فنا کرنا ہے اس لئے قرآن مجید کی تلاوت سے پہلے استعاذہ ضروری قرار پایا تا کہ قرآن مجید کی تلاوت سے دل میں خیر کی پیدائش کو شیطان تباہ وخراب نہ کر سکے۔

☆ تیسرا سبب یہ ہے کہ قرآن مجید تلاوت کرنے والوں سے فرشتے نزدیک ہوتے ہیں قرآن کو سنتے ہیں۔ شیطان فرشتوں کی ضد اور خدا تعالیٰ کا دشمن ہے اسلئے قرآن تلاوت کرنے والوں کو حکم





ہوا کہ اللہ کے اپنے دشمن کو پاس سے دفع کر دیں تا کہ فرشتوں کی موجودگی میں کوئی رکاوٹ نہ رہے کیونکہ فرشتے اور شیطان یک جا جمع نہیں ہو سکتے۔

☆ قرآن کی تلاوت کے وقت شیطان اپنے سوار اور پیادے قرآن مجید تلاوت کرنے پر چڑھا لاتا ہے تا کہ پڑھنے والوں کو قرآن مجید کے معانی اور مقصود سے باز رکھے شیطان سے پناہ مانگنے سے یہ ڈر دور ہو جائے گی۔

☆ پانچویں وجہ یہ ہے کہ قاری اثنائے تلاوت میں خدا سے راز و نیاز کی باتیں کرتا ہے اللہ تعالیٰ کو قاری کی خوش آوازی پسند ہے شیطان شعر اور راگ سے خوش رہتا ہے اسلئے قاری کو حکم ہوا کہ مناجات کے وقت اور خدا سے ہم کلام ہونے کے وقت شیطان کو دور کر دیا جائے۔

☆ قرآن مجید کی تلاوت کرتے وقت شیطان دخل انداز ہو کر قاری کو غلطی میں مبتلا کر دیتا ہے پریشان کرتا ہے فہم کو پراگندہ کر دیتا ہے استعاذہ سے یہ خرابی دور ہو جائے گی۔

☆ انسان جس وقت خیر کا ارادہ کرتا ہے یا اس میں داخل ہوتا ہے تو شیطان اس پر حسد کرتا ہے اور کوشش میں رہتا ہے کہ کسی طرح انسان کو باز رکھے۔ شیطان ہر وقت تاک میں لگا رہتا ہے خاص کر تلاوت قرآن مجید کے وقت تو اس رہزن کو راہ سے دور کرنے کیلئے استعاذہ کا حکم ہوا۔

☆ استعاذہ قرآن مجید کا مقدمہ ہے جب کوئی شخص اعوذ باللہ پڑھتا ہے۔ تو سننے والا سمجھ جاتا ہے کہ اس کے بعد قرآن مجید پڑھے گا۔ وہ قرآن سننے کیلئے مستعد ہو جاتا ہے۔

## شیطان کے شر سے پناہ مانگنے کا طریقہ

''تحقیق جو لوگ خدا سے ڈرتے ہیں جب شیطان ان کو مس کرتا ہے اور وہ خدا کو یاد کرتے ہیں تو وہ صاحب بصارت بن جاتے ہیں۔'' اس آیت سے یہ بات معلوم ہوئی کہ شیطان کا دفعیہ ذکر الٰہی سے ہو جاتا ہے حضور سرور عالم ﷺ سے اس باب میں جو ارشادات منقول ہیں ان کا مختصر تذکرہ درج ذیل ہے۔

☆ جو شخص دن رات میں "۱۰۰ مرتبہ لا اللہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ له الملک وله الحمد وهو علیٰ کل شئی قدیر" پڑھے گا تو اس کو ۱۰ غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا۔ اس کے نامہ اعمال میں ۱۰۰ نیکیاں لکھی جائیں گی ۱۰۰ خطائیں معاف کی جائیں گی اور شیطان کے شر سے محفوظ رہے گا۔ (بخاری و مسلم)

☆ جو شخص گھر سے باہر نکلتے وقت یہ دعا پڑھتا ہے۔" تو اللہ تعالی فرماتا ہے ہدایت و وقیت وکفیت (تو نے ہدایت پائی اور شیطان کے شر سے محفوظ ہو گیا۔ تیری حفاظت کیلئے خدا کافی ہے" اور ایک شیطان دوسرے شیطان سے کہتا ہے لو بھائی اب اس شخص کا ہم کچھ بگاڑ نہیں سکتے۔

☆ اللہ تعالی نے حضرت یحییٰؑ کو حکم دیا کہ تم بھی ان باتوں پر عمل کرو اور بنی اسرائیل کو بھی عمل کرنے کا حکم دو وہ پانچ باتیں یہ تھیں توحید۔ نماز۔ روزہ صدقہ۔ اللہ تعالی کا ذکر۔ ذکر الٰہی کی مثال ایسی ہے۔ جیسے کسی شخص کے تعاقب میں کوئی دشمن لگ جائے۔ اور وہ اس سے حفاظت کیلئے کسی مضبوط قلعہ میں قلعہ بند ہو جائے اللہ تعالی کے ذکر سے انسان شیطان سے بالکل محفوظ ہو جاتا ہے۔

☆ حضور سرور دو عالم ﷺ نے حضرت ابو ہریرہؓ سے فرمایا تھا کہ رات کو بستر پر لیٹتے وقت آیت الکرسی پڑھ لیا کرو۔ شیطان تمہارے قریب پھٹک نہ سکے گا۔ خدائے تعالی کی طرف سے ایک محافظ فرشتہ مقرر کر دیا جائے گا۔

☆ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ ایک شخص کو راستہ میں جن ملا۔ اس نے کہا آؤ ہم سے کشتی لڑو۔ اگر تو نے مجھے پچھاڑ دیا تو میں تجھے ایک ایسی آیت بتا دونگا جس کے اثر سے شیطان تمہارے قریب نہ آسکے گا۔ ہماری دونوں کی کشتی ہوئی میں نے اسے پچھاڑ دیا اس جن نے مجھے بتایا کہ گھر میں داخل ہوتے وقت آیت الکرسی پڑھا کرو جب کوئی شخص آیت الکرسی پڑھتا ہے۔ شیطان اس طرح سے بھاگتا ہے جیسے گدھا سرپٹ دوڑا جا رہا ہو اور اس کے گوز نکل رہے ہوں۔

☆ حضرت ابو بکرؓ فرماتے ہیں کہ حضور سرور عالم ﷺ نے فرمایا ہے "لا الہ الا اللہ" اور استغفار کثرت





سے پڑھا کرو۔ شیطان کہتا ہے کہ بنی آدم گناہ کرتے کرتے ہلاک ہو گئے اور انہوں نے "لا الہ الا اللہ" اور استغفار سے مجھے ہلاک کر دیا۔

☆ حضور انور ﷺ نے فرمایا ہے کہ زمین آسمان کی پیدائش سے دو ہزار سال پہلے خدا نے ایک کتاب تحریر فرمائی تھی اس کتاب میں حق تعالی نے آخر سورت بقرہ میں تین آیتیں نازل فرمائی ہیں جو شخص ان تین آیتوں کو گھر میں پڑھے گا تین روز تک شیطان اس کے مکان کے قریب نہیں آئے گا۔

☆ حضرت واسعؒ ہر روز بعد نماز فجر دعا پڑھا کرتے تھے۔ محمد واسعؒ فرماتے ہیں کہ ایک روز مجھے شیطان مسجد کے راستہ میں ملا اور کہنے لگا آپ اس دعا کو کسی اور شخص کو نہ بتانا۔ میں نے کہا میں ضرور بتاؤں گا جو تجھ سے ہو سکے کر لے۔

☆ ایک شیطان حضور سرکار دو عالم ﷺ کے سامنے نماز کی حالت میں آگ کی مشعل لے کر کھڑا ہو جاتا تھا استغفار اور قراءت سے دفع نہ ہوتا تھا حضرت جبرئیلؑ تشریف لائے اور حضور ﷺ کو دعا تعلیم کی۔۔ "اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ للّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِي لَا يُجَاوِزُ هُنَّ بَرٌّ وَّ لَافَاجِرٌ مِنْ مَّا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَاءَ فِي الْاَرْضِ وَ يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ" حضور ﷺ نے دعا پڑھی اسی وقت شیطان کی مشعل گل ہو گئی اور اوندھے منہ گر پڑا۔

# قوم جنات کے دلچسپ حالات

## کیا جن عورت سے مسلمان مرد کا نکاح جائز ہے

حضرت خواجہ حسن بصریؒ سے کسی شخص نے سوال کیا کہ جن عورت سے مسلمان مرد کا نکاح جائز ہے یا نہیں؟ فرمایا جائز ہے بشرطیکہ دو گواہوں کے سامنے ایجاب وقبول عمل میں آئے۔ فتاویٰ سراجیہ میں جن اور انسانوں کے باہمی نکاح کو جائز لکھا ہے۔

بعض روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ بعثت نبوی سے پیشتر دیگر انبیاء کے زمانہ میں جنات اور انسان کی بیاہ شادی ہوا کرتی تھی۔ چنانچہ حضرت ابو ہریرہؓ کی روایت میں مذکور ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ بلقیس زوجہ سلیمانؑ کے ماں باپ میں ایک جن تھا۔ کتاب حیٰوۃ الحیوان کے مصنف نے لکھا ہے کہ مجھ سے ایک ایماندار اور عامل قرآن نے بیان کیا تھا کہ میں نے ۴ جن عورتوں سے پے در پے نکاح کئے اسی طرح ایک اور شخص نے مجھ سے بیان کیا کہ میں نے ایک جن عورت سے نکاح کیا ہے تو مجھے اس کی بات کا یقین نہ آیا۔ اور میں نے کہا یہ کیوں کر ممکن ہے کہ جسم لطیف اور جسم کثیف یک جا جمع ہو سکیں۔ پھر کچھ عرصہ کے بعد وہ شخص مجھے نظر آیا تو اس کے سر پر پٹیاں بندھی ہوئی تھیں۔ لوگوں کے دریافت کرنے پر اس شخص نے بتایا کہ میرا اپنی جن بیوی سے کسی بات پر جھگڑا ہو گیا تھا تو اس نے میرا سر پھاڑ دیا۔ اس کتاب میں دوسری جگہ مذکور ہے کہ جنات انسان عورتوں سے مجامعت کو بہت پسند کرتے ہیں اس قسم کے اکثر واقعات سننے میں آئے ہیں ایسی صورت میں جن عورتوں سے انسان کا اجتماع مستبعد نہیں۔ حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلویؒ کے حالات میں مذکور ہے کہ ان کے ایک شاگرد طالب علم کے پاس ایک جن عورت شب باش ہوا کرتی تھی کچھ دنوں بعد جب اس جنیہ نے اس طالب علم کو بہت ہی پریشان کرنا شروع کیا تو اس نے حضرت شاہ صاحبؒ سے اس واقعہ کا تذکرہ کیا۔ حضرت شاہ صاحبؒ نے اس طالب علم کو تعویذ عطا فرمایا تب اس جنیہ کی آمد و رفت اس طالب علم کے پاس سے بند ہوئی۔





## جنات کو خوش کرنے کیلئے جانوروں کی بھینٹ دینا منع ہے

علامہ بیہقی نے زہری سے روایت کیا ہے کہ حضور سرور عالم ﷺ نے جانوروں کے ذبیحہ سے منع فرمایا ہے۔ زمانہ جاہلیت میں دستور تھا کہ مکان خرید کر یا زمین سے خزانہ یا دفینہ برآمد کرتے وقت جنات کو خوش کرنے کیلئے لوگ جانوروں کی بھینٹ یا جنات کی شرارت سے بچنے کیلئے دیا کرتے تھے حضور ﷺ نے مسلمانوں کو ان باتوں سے منع فرمایا ہے۔

## قطب وقت جنات اور انسان دونوں کا حاکم ہوتا ہے

مناقب شیخ عبدالقادر جیلانیؒ میں مذکور ہے کہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ سے بغداد کے کسی شخص نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ اس کی کنواری لڑکی مکان کی چھت سے غائب ہو گئی ہے حضرت نے ارشاد فرمایا کہ کرخ کے جنگلات میں پانچویں ٹیلے کے پاس "اپنے گرد بسم اللہ علیٰ نیۃ عبدالقادر" پڑھ کر حصار کھینچ کر بیٹھ جانا عشاء کے بعد تمہارے پاس جنات آنے شروع ہو جائیں گے۔ تم ان سے کسی قسم کا خوف نہ کھانا وہ تمہیں کسی قسم کی ایذا نہ پہنچا سکیں گے صبح کے وقت تمہارے پاس جنات کا بادشاہ آئے گا اور تم سے سوال کرے گا اس وقت تم یہ کہہ دینا کہ مجھے عبدالقادر نے بھیجا ہے اور یہ کہ میری لڑکی مکان کی چھت سے غائب ہو گئی ہے۔ چنانچہ عشاء کے بعد جنات آنے شروع ہو گئے۔ صبح ہوتے جنات کا بادشاہ گھوڑے پر سوار مع ایک گھوڑ سوار دستہ کے آیا اور حصار کے سامنے آ کر کہنے لگا۔ "کیا بات ہے مجھے کیوں یاد کیا گیا ہے؟" میں نے اس جن سے کہا میں حضرت عبدالقادرؒ کا فرستادہ ہوں میری لڑکی مکان کی چھت سے غائب ہے۔ حضرت کا نام سنتے ہی جنات کا بادشاہ گھوڑے سے اتر کر زمین بوس ہوا اور حصار کے قریب آ کر بیٹھ گیا اور دوسرے اس کے ساتھی بھی بیٹھ گئے۔ جنات کے بادشاہ نے فوراً اپنے ساتھیوں سے کہا کہ یہ نامعقول حرکت کس مردود نے کی ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد ایک سرکش جن بادشاہ کے روبرو پیش ہوا اس کے ہمراہ میری لڑکی بھی تھی۔ بادشاہ نے نہایت غضب و غصہ کا اظہار کرتے ہوئے اس سرکش کی گردن اڑا دی اور میری لڑکی میرے سپرد کر دی۔

## جن اترج سے دوڑتا ہے

حضرت علامہ دمیریؒ نے حیاۃ الحیوان میں لکھا ہے کہ جس گھر میں اترج (ایک پھل کا نام) رکھا ہوا ہے اس گھر میں جن داخل نہیں ہوتا۔ حضرت علامہ کے زمانہ کے ایک مرد محمد شافعی کا بیان ہے کہ ان کے پاس جن پڑھنے آیا کرتے تھے ایک موقع پر وہ ایک ہفتہ تک غیر حاضر رہے اگلے ہفتہ آئے تو استاد موصوف نے غیر حاضری کی وجہ دریافت کی۔ انہوں نے جواب دیا۔ آپ کے مکان میں اترج رکھا ہوا تھا۔ اس لئے ہم نہ آسکے جس جگہ اترج رکھا ہوتا ہے وہاں کوئی جن نہیں آتا۔

## جنات ۳ قسم کے ہوتے ہیں

حیاۃ الحیوان میں ہے کہ حضورﷺ نے فرمایا ہے حق تعالیٰ نے جنات کو تین قسموں پر پیدا کیا ہے۔ ایک قسم جنات کی وہ ہے جو حشرات الارض کی صورت میں ہوتے ہیں۔ دوسری قسم وہ ہے جو ہوا میں ہوا کی طرح رہتے ہیں۔ تیسری قسم جنات کی بنی آدم جیسی ہے۔

## جنات کی تین خصوصیتیں

شیخ عبدالوہاب شعرانی نے لکھا ہے کہ جنات تین خصوصیتوں کے حامل ہیں۔

☆ جنات جو صورت و شکل اختیار کرتے ہیں یا جس مخلوق کا روپ اختیار کرتے ہیں ان کی آواز بھی اس مخلوق جیسی ہو جاتی ہے۔

☆ جنات دنیا میں انسان کو نظر نہیں آتے مگر جنت میں انسانوں کے ساتھ مل جل کر رہیں گے دنیا کی طرح انسانی نظروں سے محجوب نہ ہوں گے۔

☆ تیسری خصوصیت یہ ہے کہ جب کوئی انسان عزیمت پڑھتا ہے یا ان کو قسم دیجاتی ہے تو وہ اس کو پورا کرنے پر مجبور ہیں۔





## سہل بن عبداللہ کی ایک ۷ سوسالہ صحابی جن سے ملاقات

علامہ ابن الجوزی نے کتاب الصفوہ میں سہل بن عبداللہ سے نقل کیا ہے کہ میں شہر عاد کے اطراف میں مصروف گشت تھا یکا یک مجھے ایک شہر پتھر سے تعمیر شدہ نظر آیا شہر کے وسط میں ایک عالی شان قصر تھا جب میں اس قصر میں پہنچا تو میں نے اس قصر کے صحن میں ایک عظیم الجثہ بوڑھے کو جو اون کا جبہ پہنے ہوئے تھا دیکھا میں نے اتنی لمبی چوڑی مخلوق کبھی دیکھی نہ تھی۔ حیرت و استعجاب میں پڑھ گیا۔ نماز سے فراغت کے بعد میں نے اس کو سلام کیا۔ سلام کا جواب دے کر اس جن نے مجھ سے کہا کہ یہ جبہ میرے جسم پر ۷۸ برس سے ہے یہ آج تک کہیں سے پھٹا کپڑے جسم کے میل کچیل سے پھٹا نہیں کرتے۔ حرام غذا اور گناہوں کی نجاست سے پھٹتے ہیں اسی جبہ کو پہن کر میں حضرت عیسیٰ سے ملاقات کر کے ایمان لایا اور اسی جبہ کو پہن کو میں نے حضورﷺ کی زیارت کی اور مشرف بہ اسلام ہوا۔ میں ان جنوں میں سے ہوں جن کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی تھی۔ "قل اوحی الی انه استمع نفر من الجن."

## جنات بھی انسان کی طرح مختلف مذاہب رکھتے ہیں۔

حضرت خواجہ حسن بصریؒ فرماتے ہیں کہ جس طرح انسانوں کے مختلف مذاہب ہیں اسی طرح جنات بھی مختلف مذاہب رکھتے ہیں جنات مسلمان بھی ہیں ہندو بھی عیسائی بھی ہیں اور یہودی بھی۔ قدریہ بھی مرجیہ بھی۔ رافضی بھی ہیں اور تفضیلیہ بھی۔ مجوسی بھی ہیں اور ستارہ پرست بھی۔

اسلام سے پیشتر عوام کی گمراہی کا راز یہ تھا کہ ہر مذہب والے جن اپنے مذہب والے آدمیوں کو اپنے مذہب کی خبریں پہنچایا کرتے تھے۔ کبھی خواب میں کچھ دکھا دیا کبھی ہوشیاری میں ان کے دل میں کچھ ڈال دیا۔ ان باتوں سے لوگ یہ سمجھ کر کہ غیب سے ہمارے مذہب کی تائید ہو رہی ہے گمراہ ہو جاتے ہیں۔ یہ جنات ہر مذہب والوں کی اعانت میں لگے رہتے ہیں اور ان کی حاجت روائی مشکل کشائی اور بلاؤں کے دفع کرنے میں حتیٰ المقدور مدد کرتے ہیں تا کہ ان کے مذہب والوں کو

یقین ہو جائے کہ یہ مذہب بھی عالم غیب میں کچھ حقیقت رکھتا ہے اور درگاہ الٰہی میں پسند ہے اس واسطے غیب سے حاجت روائی میں ہماری مدد ہوتی ہے ہماری بلائیں دفع ہوتی ہیں اس اعتبار سے جنات غیب کی باتوں کو آدمیوں تک پہنچانے میں سفیر کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اسلام کے آتے ہی یہ کارخانہ بالکل موقوف کر دیا گیا۔ عالم غیب کی خبروں سے کچھ نہ کچھ واقف ہونا جنوں کی پیدائشی بات تھی اسی طرح ایسے محیر العقول کام انجام دینے جو انسان کی طاقت وقوت سے باہر ہوں مثلاً بہت بھاری چیز اٹھا لینا یا خوفناک شکل سے ڈرا دینا یا آدمی کی بدن یا روح کو ضرر پہنچانا جسم کو زخمی کر دینا یا دل میں وسوسے ڈالنا یہ جنوں کی لوازمات خلقت میں سے ہے۔ اب بھی اگرچہ جنات بعض کاموں میں انسان کی مدد کر سکتے ہیں یا بعض غیب کی بات ان کو معلوم ہو سکتی ہے لیکن بنی آدم کو ان سے احتراز کرنا واجبات سے ہے اور ان سے رجوع کرنا خداوند قدوس کی عدول حکمی ہے۔

## جنات کے چار فرقے

تفسیر فتح العزیز میں ہے کہ جنات کے ۴ فرقے ہیں۔ پہلا فرقہ کافر جنوں کا ہے جو اپنے کفر کو پوشیدہ نہیں رکھتے اور بنی آدم کو جہاں تک ممکن ہوتا ہے بہکانے میں قصور نہیں کرتے وہ لوگوں کو ترغیب دیتے ہیں کہ غیب کی خبریں ہم سے پوچھا کرو۔ مصیبت کے وقت ہم سے مدد مانگا کرو۔ ہم تمہاری حاجت روائی اور مشکل کشائی کیا کریں گے۔ یہ جنات کافروں کی حتی المقدور مدد اور اعانت کرتے ہیں لوگوں سے بزور شرک کراتے ہیں اور لوگوں کو اسلام قبول کرنے سے روکتے ہیں۔

☆ دوسرا فرقہ منافق جنوں کا ہے جو ظاہر میں اپنے کو مسلمان ظاہر کرتے ہیں۔ مگر اپنے پوشیدہ مکرو فریب سے آدمیوں کی خرابی کے درپے رہتے ہیں۔ ایسے جنات اپنے کو کسی بزرگ کے نام سے مشہور کر کے لوگوں سے اپنی تعظیم وتکریم کراتے ہیں۔

☆ تیسرا فرقہ فاسق جنوں کا ہے۔ یہ جنات آدمیوں کو طرح طرح سے ستاتے ہیں۔ ایسے جن نذر





ونیاز مٹھائی، پانی شربت وغیرہ اپنے واسطے سب کچھ قبول کر لیتے ہیں اور ان کو اپنے رنگ میں رنگ دیتے ہیں۔

☆ چوتھا فرقہ جنوں کا وہ ہے جو چوروں کی طرح بعض آدمیوں کی روح کو بدخلقی، غرور، کینہ اور حسد یا ہر قوت نجاست میں آلودگی کی طرف کھینچ کر لے جاتے ہیں اور ان کو اپنے رنگ میں رنگ دیتے ہیں۔

## بعثت نبوی ﷺ سے پیشتر لوگ جنات سے مدد مانگا کرتے تھے

سورہ جن میں زمانہ جاہلیت کے حالات مذکور ہیں۔ "وانہ کان رجال من الانس یعوذون برجال من الجن" اس آیت کی تفسیر میں مفسرین نے لکھا ہے کہ لوگوں میں جنوں سے پناہ مانگنے کے مندرجہ ذیل پانچ طریقے رائج تھے۔

(۱) جب کوئی شخص بیمار ہو جاتا تو اس کو جن کی بدنظری کا اثر رکھ کر لوگ جنوں کے واسطے کھانا۔ خوشبو۔ دھونی اس جگہ پر لے جا کر رکھ دیتے تھے جہاں جنوں کے آنے کا گمان ہوتا تھا تاکہ وہ اس رشوت کو قبول کر کے ایذا رسانی سے باز رہیں۔

(۲) مشکل اور کٹھن کاموں میں لوگ ان کے ناموں کو وظیفے کے طور پر جپا کرتے تھے اور ان کی بنائی ہوئی مورتیوں پر نذریں اور قربانی چڑھاتے تھے۔

(۳) تیسرا طریقہ یہ تھا کہ لوگ کاہنوں کے پاس جا کر پھول لوبان، بتاشے وغیرہ رکھ کر جنات کو حاضر کرا کر ان سے بیماری کی شفایابی یا مشکل کاموں میں امداد کی درخواست کرتے تھے اور ان کی ہدایت پر عمل پیرا ہوتے تھے۔

(۴) چوتھا طریقہ یہ تھا کہ جب سفر میں کسی جنگل پہاڑ، یا مکان میں اترتے تو جنوں کے بادشاہوں اور سرداروں کے نام لے کر ان سے پناہ مانگتے تھے اور اس مقصد کیلئے انہوں نے خاص کلمات دہائی فریاد کے مقرر کر رکھے تھے پڑھا کرتے تھے۔

(۵) پانچواں طریقہ یہ تھا کہ لوگ ان کی خوشامد اور چاپلوسی میں اچھے اچھے کھانے ان کے نام پر

دے کر ان کو اپنی طرف متوجہ کرتے تھے تاکہ وہ عاجزی اور احتیاج کے وقت اس حیلے سے ان کے کام آئیں۔

## جنوں کا غرور اور تکبر اور عوام کی حد سے زیادہ گمراہی

ان حرکتوں سے جو اوپر بیان ہوئیں جنوں نے یہ سمجھ کر کہ خدا کے بندے ان کاموں میں ہمارے محتاج ہیں ہم ان کی حاجت روائی اور مشکل کشائی کرتے ہیں اور بعض بلائیں اور آفتیں جو حق تعالیٰ ان پر بھیجتا ہے ہم دفع کر دیتے ہیں۔ شاید ہمارا بھی خدا کے کارخانہ قدرت میں دخل ہے اور اگر مستقل اور بلاواسطہ شرکت نہیں تو خدا کی فرزندی ضرور حاصل ہے جنات کا غرور و تکبر تو اس طرح بڑھا۔

آدمی یہ سمجھنے لگے کہ یہ غیب کے لوگ جو ہمارے ہر وقت کام آتے ہیں اور ہماری حاجت روائی کرتے ہیں ان کا ربوبیت میں بھی کچھ حصہ ہے یہ لوگ محض عبدیت کا علاقہ حق تعالیٰ سے نہیں رکھتے بلکہ یہ لوگ یا تو خدا کے بیٹے ہیں یا اس کے ولی عہد ہیں یا اس کے کارخانوں کی خدمت ان کے سپرد ہے اگر ایسا نہ ہوتا تو ہم لوگوں کو باوجود بندگی میں برابر ہونے کے ان کا محتاج نہ کرتا۔

ان دونوں کی غلط فہمیوں سے اعانت اور استعانت کا سلسلہ کچھ اسطرح جاری رہا کہ کچھ دنوں بعد لوگوں میں غلط اعتقادات پیدا ہو گئے اور یہیں سے شرک کی بنیاد پڑی۔

## جنوں سے مدد طلب کرنا حرام ہے

یہی وجہ ہے کہ حدیث میں جنوں سے استعانت اور مدد طلب کرنے کو ہر طرح سے منع فرمایا گیا ہے حضور سرور دو عالم ﷺ نے فرمایا ہے کہ جس کسی شخص کو سفر میں حضر میں یا بیماری میں جنوں کا خوف عارض ہو تو اس کو چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنہ سے تعوذ کرے اور یوں کہے "اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم قل رب اعوذ بک من ھمزات الشیاطین و اعوذ بک رب ان یحضرون" یا معوذتین اور اس قسم کی دیگر آیتوں کو پڑھے یا یہ دعا پڑھے "اعوذ بکلمات اللہ





التامات من شر ما خلق"
ان دعاؤں کے پڑھنے سے جنات کے آسیب سے محفوظ رہے گا۔

## کیا جنات کو اصل صورت شکل میں دیکھنا ممکن ہے

جنات اپنی اصلی صورت شکل میں کسی کو نظر نہیں آتے اسلئے ان کا جسم لطیف ہوتا ہے کثیف جسم کی آنکھوں سے لطیف چیز کا دیکھنا ناممکن ہے البتہ اس کلیہ سے حضور سرور دو عالم ﷺ مستثنیٰ ہیں کیونکہ حضور ﷺ نے جبرئیل کو ایک بار اپنی اصلی صورت شکل میں دیکھا تھا ورنہ حضرت جبرئیلؑ خدمت اقدس میں اکثر دحیہ کلبیؓ کی صورت میں متشکل ہو کر آیا کرتے تھے یہی سبب ہے کہ امام شافعیؒ کے نزدیک اس شخص کی شہادت مردود ہے جو یہ کہتا ہو کہ میں نے جن کو اس کی اصل صورت شکل میں دیکھا ہے۔

## شیخ عبدالوہاب شعرانی سے ایک جن کی ملاقات

شیخ صاحب موصوف نے اپنی کتاب "الیواقیت والجواہر" میں لکھا ہے کہ میں ایک روز مسجد میں بیٹھا ہوا تھا کہ ایک جن نے کتے کی شکل میں متشکل ہو کر مجھ سے توحید کے بارے میں کچھ سوالات کئے میں نے جواب دے دیئے۔ جب وہ کتا چلا گیا تو فراش نے مسجد کا صحن دھویا میں نے فراش کو بتایا کہ وہ کتا نہ تھا بلکہ جن تھا علمی سوالات پوچھنے آیا تھا۔

صحابی جنات کی تعداد کتنی ہے:

اسی کتاب میں دوسری جگہ مذکور ہے کہ حضور سرور عالم ﷺ کئی مرتبہ جنوں کو تبلیغ یا ان کے مقدمہ کے تصفیہ کیلئے مختلف مقامات پر تشریف لے گئے۔ ان مقامات کی تفصیل یہ ہے۔

☆ مکہ مکرمہ کے اندر درہ حجون میں حضور سرور عالم ﷺ نے جنات کو اسلام کی دعوت دی۔

☆ دوسری مرتبہ مدینہ میں میدان بقیع غرقد میں حضور انور ﷺ نے جنات کو اسلام کا پیغام پہنچایا ان دونوں مرتبہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ آپ کے ساتھ گئے۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے ان

دونوں راتوں میں جنوں کی تعداد بیشمار بیان فرمائی ہے۔ جنات کے قاصدوں کی دعوت پر جا کر حضور سرور عالم ﷺ کا تشریف لے جانا ثابت ہے۔

☆ ایک بار جب آپ مفقود ہو گئے تھے صحابہ کرامؓ آپ کی تلاش میں مصروف تھے صبح کے وقت آنحضرت ﷺ غار حرا کی طرف سے آتے ہوئے ملے۔

☆ مکہ کے اونچے علاقہ میں

☆ مدینہ سے باہر جس میں حضرت زبیرؓ آپ کے ہمراہ تھے۔

☆ ایک سفر میں جس میں بلال بن حارثؓ آپ کے ہم رکاب تھے۔

روایات متذکرہ سے اگرچہ صحابی جنات کی تعداد معلوم نہیں ہوتی مگر اتنا ضرور ثابت ہے کہ قوم جنات کی ایک بڑی تعداد حضور ﷺ کے دست حق نما پر مشرف بہ اسلام ہو چکی تھی پھر ان اصحاب کی ذریت بھی مسلمان ہو گی۔

## دار العلوم دیوبند میں جنات بھی تعلیم حاصل کرتے ہیں

بعض اساتذہ دار العلوم کی زبانی معلوم ہوا کہ دار العلوم دیوبند میں جنات بھی تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحب مرحوم مہتمم دار العلوم دیوبند نے ایک دفعہ رات کو بارہ بجے دوران گشت میں ایک بند کمرے میں دو سانپ کے بچوں کو آپس میں لڑتے اور کھیل کرتے دیکھا ان سانپ کے بچوں کے سامنے کتابیں کھلی ہوئی رکھی تھیں۔ حضرت مہتمم صاحب نے یہ حرکت دیکھ کر فوراً ان کو ڈانٹ کر کہا یہ مطالعہ کا وقت ہے یا لڑنے کا یہ سنتے ہی وہ دونوں سانپ مقررہ انسانی شکل میں متشکل ہو کر معذرت کرنے لگے اور وعدہ کیا انشاء اللہ آئندہ آپ کو شکایت کا موقعہ نہ دینگے۔





## جنات سے انسان کی حفاظت کیلئے محافظ ملائکہ کا تقرر

حضرت مجاہدؒ فرماتے ہیں۔ ہر انسان پر فرشتے موکل ہیں جو اس کی نیند اور بیداری کی حالت میں جنات اور حشرات الارض سے حفاظت کرتے ہیں۔ اگر کوئی ستانے والی چیز بھی آتی ہے تو وہ اس کو ہٹا دیتے ہیں۔ اگر اللہ تعالیٰ نے تمہاری حفاظت کیلئے فرشتے موکل مقرر نہ فرمائے ہوتے تو تمہیں جن اٹھا کر لیجاتے یہ فرشتے کھانے، پینے، سونے جاگنے ہر حالت میں انسان کو آفات سے بچاتے ہیں۔

## شیطان انسان کے مال واولاد میں بھی برابر کا حصہ دار ہوتا ہے

"اور ان میں جس پر تیرا قابو چلے اپنی چیخ پکار سے اس کے قدم اکھاڑ دینا اور اپنے سوار پیادے چڑھا لانا اور ان کے مال واولاد میں اپنا ساجھا کرنا۔"

مفسرین نے لکھا ہے کہ جب شیطان نے حضرت آدمؑ کو سجدہ کرنے سے انکار کیا تو اس نے یہ کہا کہ آدمؑ کو تو نے مٹی سے پیدا کیا ہے میں آگ سے پیدا ہوں۔ آگ کو مٹی پر شرافت اور فضیلت حاصل ہے اگر تو نے مجھے قیامت تک زندہ رکھا تو میں مخصوص لوگوں کے سوا بقیہ سب کو گمراہ کرنے میں کوئی کمی اٹھا نہ رکھوں گا اس پر حق تعالیٰ کا حکم ہوا" جا ہم نے تجھے قیامت تک مہلت دی مگر تجھے اور تیرے متبعین کو دوزخ میں ڈال دوں گا۔ تجھے اختیار ہے لوگوں کو گمراہ کرنے میں اپنی پوری طاقت خرچ کر ڈال لوگوں کو گانا سنا کر اپنی طرف مائل کر یا اپنی پیادہ اور سوار فوج سے لوگوں کے دل کی دنیا پر حملہ کر اور لوگوں کے مال اور اولاد میں شرکت کر۔" "اشارکھم فی الموال والاولاد" کی تفسیر میں علامہ علاؤ الدین بغدادی نے لکھا ہے۔" اشارکتہ فی الاموال" سے مراد ہر وہ مال مراد ہے جو حرام طریقہ سے حاصل کیا گیا ہو یا حرام کاموں میں خرچ کیا گیا ہو یا سود مراد ہے یا وہ ذبیحے مراد ہیں جو خود ساختہ خداؤں کے لئے ذبح کئے جاتے ہیں۔ اور اشارکتہ فی الولاد سے مراد وہ لڑکی ہے جو زندہ در گور کی گئی ہو یا زنا سے پیدا شدہ اولاد مراد ہے یا اولاد کا نام عبدالعزی عبدالحرث وغیرہ رکھنا مراد ہے۔

## شیطان بھی مرد کے ساتھ مباشرت میں شرکت کرتا ہے

شیطان ہم بستری کے وقت مرد کی شرم گاہ پر بیٹھا رہتا ہے اگر مرد نے بسم اللہ نہ پڑھی ہو تو مجامعت میں شریک ہو کر مرد کے ساتھ منزل ہوتا ہے۔

## جنات انسان عورتوں سے بھی مباشرت کرتے ہیں

تفسیر خازن میں حضرت عباسؓ سے کسی شخص نے کہا کہ میری عورت سو کر اٹھی تو اس کی شرمگاہ سے آگ نکل رہی تھی۔ فرمایا تیری عورت کے ساتھ جن نے ہم بستری کی ہے۔

## بلقیس کا تخت اور آصف بن برخیا

حضرت سلیمان خدا کے جلیل القدر پیغمبر اور تمام روئے زمین کے بادشاہ تھے۔ تمام جنات انسان ہوا پرندے چرندے حضرت کے مسخر اور تابع فرمان تھے۔ حضرت سلیمان کا وزیر اعظم آصف بن برخیا ''جن'' تھا۔ سورہ نمل میں حضرت سلیمانؑ اور بلقیس کا پورا حال مذکور ہے۔ اس موقع پر ہم صرف اتنا واقعہ ہدیہ ناظرین کرتے ہیں جو موضوع کتاب سے متعلق ہے۔

جس وقت بلقیس ملکہ یمن کو یقین ہو گیا کہ حضرت سلیمانؑ دنیا کے بادشاہ ہی نہیں بلکہ وہ خدا کے پیغمبر بھی ہیں تو وہ حضرت سلیمانؑ سے ملاقات کیلئے بصد کروفر روانہ ہوئی۔ ہد ہد حضرت سلیمانؑ سے بلقیس کے تخت کا پورا حال ذکر کر چکا تھا جس وقت بلقیس کی آمد کی اطلاع حضرت سلیمان کو ملی اور اس نے حضرت کے لشکر سے ایک فرسخ کے فاصلے پر قیام کیا تو حضرت سلیمانؑ نے فرمایا ''حضرت سلیمانؑ نے فرمایا کہ تم میں کوئی شخص ہے جو ان لوگوں کو میرے پاس مطیع ہو کر آنے سے پہلے بلقیس کا تخت حاضر کر دے تو ایک قوی ہیکل جن نے کہا کہ میں اجلاس برخاست ہونے سے پہلے پیش کروں گا اور میں امانت دار اور زور آور بھی ہوں۔ ایک اور عالم جن نے کہا کہ میں پلک جھپکنے سے پہلے لا سکتا ہوں''

حضرت سلیمانؑ نے فرمایا میں اس سے بھی زیادہ جلد اس تخت کو اپنے پاس منگانا چاہتا





ہوں تو آصف نے کہا کہ تفسیر خازن میں ہے۔ ''آصف نے حضرت سلیمان سے کہا کہ آپ اپنی نظر پھیر لیجئے حضرت سلیمانؑ نے ایسا ہی کیا آصف نے کچھ پڑھا چشم زدن میں فرشتوں نے بلقیس کا تخت حضرت سلیمانؑ کے سامنے لا کر رکھ دیا۔''

اس آیت کی تفسیر میں آصف بن برخیا کے متعلق یہ قول بھی مذکور ہے'' آصف بن برخیا صدیق یعنی اسم اعظم کا عامل تھا اسم اعظم کی برکت سے ہر دعا قبول اور ہر سوال پورا ہوتا ہے۔

غرض یہ ہے کہ بلقیس کا تخت چشم زدن میں حضور کے محل میں آ گیا حضرت نے جنات کو حکم دیا اس کے جواہرات بدل دو۔ جنات نے فوراً جواہرات تبدیل کر دیئے بلقیس کی نظر جونہی اس تخت پر پڑی وہ حیرانی سے بار بار اس کی طرف دیکھتی رہی آصف نے پوچھا یہ تخت تمہارا ہے۔؟ تو اس نے جواب دیا ایسا ہی تخت میرا بھی ہے۔ البتہ اس میں جواہرات اور رنگ کے لگے ہوئے ہیں میرے تخت میں دوسرے رنگ کے ہیں۔ حضرت سلیمانؑ بلقیس کے عاقلانہ جواب سنکر بہت خوش ہوئے۔

## جنات نے بلقیس کی پنڈلیوں کو خوبصورت بنانے کیلئے حضرت سلیمانؑ کو نسخہ بتایا

**(مؤلف کا اس تحریر سے متفق ہونا ضروری نہیں)**

بلقیس کی والدہ چونکہ جنی عورت تھی۔ جنات کو خطرہ محسوس ہوا کہ اگر حضرت سلیمان نے بلقیس سے نکاح کر لیا تو جنات کے تمام راز فاش ہو جائیں گے۔ اسلئے جنات نے حضرت سلیمانؑ کے دل سے بلقیس کی عظمت کو کم کرنے کیلئے اس کی برائیاں شروع کر دیں اور کہا کہ بلقیس تو بے وقوف اور کم عقل عورت ہے اور اس کی پنڈلیوں پر اس قدر بال ہیں کہ ان کو دیکھ کر طبیعت میں تنفر پیدا ہونے لگتا ہے۔

حضرت سلیمانؑ نے بلقیس کی عقل کی آزمائش اور اس کی پنڈلیوں کے امتحان کیلئے محل میں پانی بھروا کر شیشے کا فرش لگوا دیا۔ بلقیس یہ سمجھی کہ صحن میں پانی بھرا ہوا ہے۔ پنڈلیاں کھول کر چلنے لگی۔ تو حضرت سلیمانؑ نے فرمایا کہ یہ پانی نہیں کانچ ہے اس پر قدم رکھ کر چلی آؤ تو بلقیس نہایت

شرمندگی کی حالت میں سلیمانؑ کے حضور میں حاضر ہو کر مسلمان ہوگئی۔ حضرت سلیمانؑ نے اس کی خواہش پر اس کے ساتھ نکاح کرلیا۔ جنات نے پنڈلیوں کے بال صاف کرنے کیلئے چونے اور ہڑتال واقیہ (دوائی) کا نسخہ تجویز کیا۔

## خاتم سلیمان اور شیطان

حضرت سلیمانؑ کے پاس ایک انگوٹھی تھی جس پر اسم اعظم کندہ تھا حاجت بشریہ سے فراغت حاصل کرنے کے وقت آپ اس کو انگلی سے نکال کر رکھ دیتے تھے حضرتؑ کی خادمہ امینہ اس کو حفاظت سے رکھ لیتی تھی۔ ایک روز حضرت سلیمانؑ اس انگوٹھی کو امینہ کے پاس رکھ کر کسی کام کیلئے چلے گئے۔ شیطان نے آپ کی صورت میں متشکل ہو کر امینہ سے انگوٹھی لے لی اور تخت پر بیٹھ کر حکمرانی شروع کر دی کچھ دیر بعد حضرت سلیمانؑ نے امینہ سے انگوٹھی طلب کی تو اس نے کہا تم کون ہو۔ انگوٹھی تو حضرت سلیمانؑ لے گئے اور وہ اپنے تخت شاہی پر جلوہ افروز ہیں۔ حضرت سلیمانؑ عالم مایوسی میں محل شاہی سے باہر آگئے اور دریا کے کنارے ایک مچھیرے کے ہاں ملازمت کرلی۔ حضرت سلیمانؑ مچھلیاں دریا کے کنارے سے اٹھا کر بازار میں پہنچا دیا کرتے تھے شام کو اس خدمت کے معاوضہ میں آپ کو دو مچھلیاں مل جاتی تھیں ایک مچھلی فروخت کر کے روٹی خرید لیتے تھے اور دوسری بھون کر روٹی کے ساتھ کھا لیتے تھے۔ اسی طرح چالیس روز گزر گئے۔

۴۰ دن بعد وہ شیطان تخت چھوڑ کر بھاگ گیا اور اس نے خاتم سلیمانی اور دریا میں پھینک دی قدرت خداوندی سے وہ انگوٹھی مچھلی نے نگل لی اور مچھیرے کے جال میں پھنس کر حضرت سلیمانؑ کے پاس آگئی حضرت سلیمانؑ نے اس مچھلی کو ذبح کیا تو اس کے پیٹ میں سے ان کی اپنی انگوٹھی برآمد ہوئی حضرت نے اسی وقت انگلی میں پہن کر سجدہ شکر ادا کیا اور حضرتؑ کی سابقہ حکومت و سلطنت بحال ہوگئی۔

حضرت سلیمانؑ نے اس شیطان کو گرفتار کر کے ایک پتھر کی چٹان میں بند کر کے دریا میں غرق کر دیا۔





## حضور سرور عالم ﷺ کی بعثت کے وقت آسمان پر جنات کی آمد و رفت بند

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ شیاطین آسمان پر پہنچ کر وحی کے کلمات سن کر زمین پر آتے تھے اور جو کلمات سنتے تھے ان میں اپنی طرف سے اضافہ کر دیتے تھے شیاطین کا یہ قدیمی دستور تھا۔ جس وقت حضور ﷺ مبعوث ہوئے تو شیاطین آسمان پر جانے سے روک دیئے گئے۔ شیاطین نے اس واقعہ کا ذکر ابلیس سے کیا تو اس نے یہ کہتے ہوئے کہ زمین میں کوئی عظیم حادثہ رونما ہوا ہے کچھ شیاطین دریافت حالات کیلئے روانہ کئے یہ شیاطین گھومتے پھرتے مکہ معظمہ پہنچے تو حضور ﷺ کو نماز پڑھتے دیکھا آپس میں کہنے لگے خدا کی قسم انہی کی وجہ سے شیاطین آسمان پر جانے سے روک دیئے گئے اور انہی کی وجہ سے آگ کے انگاروں کی مار پڑتی ہے۔ ان انگاروں سے چہرہ پسلی اور ہاتھ جل جاتے ہیں۔ (مسند احمد)

## جنات کے بیٹھنے کیلئے آسمان میں جگہ مقرر تھی

حضرت ابن عباسؓ کی دوسری روایت میں ہے کہ جنات کے ہر گروہ کیلئے آسمان میں بیٹھنے کی جگہ مقرر تھی۔ یہ جنات ان مقامات سے وحی الٰہی سن کر اپنی طرف سے کچھ باتیں ملا کر کاہنوں سے بیان کرتے تھے حضور ﷺ کی بعثت کے وقت شیاطین کو ان مقامات سے روک دیا گیا۔ عرب کے لوگوں کو جب جنوں نے آسمانی خبریں بتانی بند کر دیں تو وہ کہنے لگے آسمان والے تو سب مر گئے پھر تو جس کے پاس اونٹ تھے وہ ایک اونٹ اور جس کے پاس گائے یا بکریاں تھیں وہ ایک گائے یا بکری روزانہ ذبح کرنے لگا۔ (مسند ابو نعیم)

## حضور سرور عالم ﷺ کی بعثت سے پہلے جنات کو آسمان پر جانے کی اجازت تھی

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ عیسیٰؑ اور حضور سرور دو عالم ﷺ کے درمیان موقوفی وحی کا جو زمانہ تھا اس زمانہ میں آسمان پر شیاطین کو آنے جانے کی ممانعت نہ تھی شیاطین آسمان پر ایسی جگہ جا کر بیٹھ جاتے جہاں سے وہ فرشتوں کی باتیں سن سکیں۔ (رواہ بیہقی)

## ستاروں کے ٹوٹنے سے قریش پر خوف و ہراس طاری ہو گیا

حضرت عیسیٰ کو آسمان پر اٹھا لئے جانے کے بعد آسمان سے ستاروں کا ٹوٹنا موقوف ہو گیا تھا۔ حضور ﷺ کی بعثت کے وقت ستارے ٹوٹنے لگے تو قریش نے اس خوف سے کہ خدا جانے کیا بلا نازل ہونے والی ہے چوپایوں اور غلاموں کو آزاد کرنا شروع کر دیا۔ عبید مائیل کاہن نے کہا کہ اس کام میں جلدی نہ کرو یہ دیکھو کہ بڑے تارے ٹوٹ رہے ہیں یا چھوٹے؟ اگر بڑے ستارے ٹوٹ رہے ہوں تو سمجھ لینا کہ دنیا کے خاتمہ کا وقت آ گیا ہے۔ ورنہ یہ حال کسی نبی کی آمد کا پیش خیمہ ہے۔

## حضور ﷺ کو قتل کرنے کے ارادہ سے شیطان کی روانگی

حضرت ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ حضور ﷺ کی بعثت کے وقت جنات وحی آسمانی سننے سے روک دیئے گئے تو شیاطین نے اس کی شکایت ابلیس سے کی ابلیس نے جبل بوقبیس پر چڑھ کر حضور ﷺ کو نماز پڑھتے دیکھا تو ابلیس نے کہا کہ میں ابھی جا کر ان کی گردن توڑ دوں گا۔ ابلیس پہاڑ سے اتر کر حضور ﷺ کے پاس آیا حضرت جبرئیلؑ آپ کی حفاظت کر رہے تھے حضرت جبرئیلؑ نے ابلیس کے ایک ٹھوکر زور سے رسید کی اور اس کو اٹھا کر دور پھینک دیا۔

حضرت عیسیٰ کی بعثت سے پہلے جنات و شیاطین آسمانوں پر جایا کرتے تھے۔ حضرت عیسیٰ کی بعثت پر ان کو پہلے آسمان سے اوپر جانے کی ممانعت کر دی گئی۔ حضور سرور عالم ﷺ کی بعثت سے پہلے جنات و شیاطین آسمان اول پر فرشتوں کی بات چیت سن کر کاہنوں کو غیب کی باتیں بتلایا کرتے تھے ان باتوں میں کچھ اپنی طرف سے بھی اضافہ کر دیتے تھے۔ حضور سرور دو عالم ﷺ کی بعثت کے بعد ان کو آسمان پر جانے کی قطعی ممانعت کر دی گئی اور ان کے لئے یہ انتظام کر دیا گیا کہ اگر کوئی جن یا شیطان کسی وقت آسمان پر جانے کی کوشش کرے تو اس کو ستاروں کی آگ کے شعلوں سے بھگا دیا جائے گا۔





سیرت حلبیہ میں ہے۔ ''جب اللہ تعالیٰ نے محمد ﷺ کو مبعوث کرنے کا ارادہ کیا تو آپ کی پیدائش سے پہلے کثرت سے ستارے ٹوٹنے لگے عرب اس حالت کو دیکھ کر گھبرائے ہوئے ایک بڑے کاہن کے پاس گئے یہ کاہن آنے والے واقعات کی پیشن گوئی کیا کرتا تھا کاہن نے کہا اگر برج ٹوٹ رہے ہیں تو سمجھ لو دنیا کے خاتمہ کا وقت آ گیا ہے۔ ورنہ دنیا میں کوئی عظیم الشان واقعہ پیش آنے والا ہے۔ حضور ﷺ کی بعثت میں اس زمانہ کا عظیم ترین واقعہ تھا۔ ابن اسحٰق کہتے ہیں کہ بعث نبوی کے وقت جنات آسمانی باتوں کو سننے سے روک دئے گئے اور ان کے ٹھکانے چھین لئے گئے اور خلاف ورزی پر آتش بازی ہونے لگی اب جنوں کو معلوم ہوا کہ یہ دنیا میں عظیم الشان حادثہ کا پیش خیمہ ہے اسی واقعہ کا قرآن مجید میں بھی تذکرہ ہے۔''

چونکہ عرب میں اس زمانہ میں کہانت کا زور تھا اس لئے وحی الٰہی کو شیاطین سے بچانے کے لئے جنات کی آسمان پر آمد بند کر دی گئی اور احتیاط کے طور پر یہ انتظام کر دیا گیا اور فرشتوں کو اس کام پر تعینات کر دیا گیا کہ جو شیطان آسمان پر آنے یا آسمان کی بات سننے کی کوشش کرے اس کو آگ کے شعلے مار مار کر بھگا دیا جائے۔ اللہ تعالیٰ کے اس انتظام سے جہاں وحی الٰہی کی عصمت محفوظ ہو گئی وہاں عرب سے کہانت کا سلسلہ بھی ختم ہو گیا۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی روایت میں ہے۔ ''حضرت عبداللہ بن عباسؓ بعض انصار سے راوی ہیں کہ وہ خدمت اقدس حضور ﷺ میں حاضر تھے کہ آسمان پر ایک ستارہ ٹوٹا جس کی روشنی بہت تیز پھیل گئی۔ حضور ﷺ نے فرمایا اس ٹوٹنے والے ستارے کے متعلق جاہلیت میں لوگوں کا کیا خیال تھا صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ لوگ اس ستارے کو دیکھ کر یہی کہا کرتے تھے کہ آج یا تو کوئی بادشاہ مرا ہے یا کسی عظیم الشان بچہ کی پیدائش یا موت ہوئی ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا نہیں یہ بات نہیں ہے اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کیلئے کسی امر سے متعلق کوئی فیصلہ کرتا ہے تو حاملین عرش اس کو سن کر تسبیح پڑھنے لگتے ہیں۔ ان کی تسبیح سن کر دوسرے آسمانوں کے فرشتے بھی تسبیح پڑھنے لگتے ہیں یہاں تک کہ دنیا کے آسمان تک یہ تسبیح جا پہنچتی ہے تسبیح پڑھنے کے بعد فرشتے ایک دوسرے سے دریافت کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے

فلاں معاملہ میں یہ فیصلہ کیا ہے۔ فرشتوں کے اس باہمی تذکرہ کو چوری چھپے سن کر شیاطین کاہنوں سے ان باتوں کا تذکرہ کر دیتے تھے جس میں کچھ صحیح ہوتی تھیں اور کچھ غلط۔''

حضرت ابی بن کعب سے روایت ہے۔ ''حضور سرور عالم ﷺ سے کاہنوں کے متعلق سوال کیا گیا تو فرمایا ان لوگوں کا کوئی اعتبار نہیں۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یہ لوگ بعض وقت ایسی باتیں کر جاتے ہیں جو سچی ہوتی ہیں ارشاد ہوا جنات کوئی کوئی بات فرشتوں سے سن کر کاہنوں کے کانوں میں ڈال دیتے ہیں اور اپنی طرف سے بھی اس میں ایسی باتیں خلط ملط کر دیتے ہیں۔ جو بالکل جھوٹی ہوتی ہیں۔ مگر اللہ تعالیٰ نے غیب کی باتیں چرانے کا انسداد ان ٹوٹنے والے ستاروں سے کر دیا ہے جب یہ سلسلہ ہی منقطع ہو گیا تو کہانت بھی ختم ہو گئی۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ جس روز حق تعالیٰ نے حضور ﷺ کو خلعت نبوت پہنایا تو شیاطین کو آسمانی خبر حاصل کرنے سے روک دیا گیا۔ اور ان پر ستاروں کی آگ پھینکی جانے لگی۔ شیاطین نے ابلیس سے شکایت کی تو اس نے کہا مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ارض مقدس میں کوئی نبی مبعوث ہوا ہے شیاطین تحقیقات کیلئے ارض مقدس گئے اور لوٹ کر آ گئے وہاں ارض مقدس میں کسی نبی کا ظہور نہیں ہوا تھا اس کے بعد ابلیس اس جستجو میں مکہ گیا۔ تو وہاں اس نے حضور آقائے دو عالم ﷺ کو غار حرا میں حضرت جبرئیلؑ کے ساتھ دیکھا۔ ابلیس نے اپنے دوستوں سے واپس آ کر کہا کہ مکہ میں احمد ﷺ مبعوث ہوئے ہیں مگر ان کے ساتھ جبرئیل ہیں۔''

## بعثت نبوی ﷺ کے وقت جنات کی غیبی آوازیں

صحیح بخاری میں حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ ان کے پاس سے ایک خوبصورت مرد گزرا۔ حضرت عمرؓ نے اس سے حال دریافت کیا۔ اس شخص نے بتایا کہ میں زمانہ جاہلیت میں عرب کا کاہن تھا۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ جنیہ کی کوئی عجیب و غریب بات سناؤ۔ اس شخص نے کہا کہ وہ جنیہ ایک روز بازار میں ملی تو اس نے یہ اشعار پڑھ کر سنائے۔





''الم ترا الجن وابلا سها''

''وباسها من بعد انكا سها''

''دولحمد قها بالقلا ص واحلاسها''

حضرت عمرؓ نے فرمایا اس نے سچ کہا میرے ساتھ بھی ایسا ہی واقعہ پیش آیا تھا۔ میں ایک روز ایک بت کے پاس سو رہا تھا۔ ایک آدمی ایک گائے کا بچہ بت پر چڑھانے آیا۔ اس شخص نے اس بچہ کو بت کے سامنے ذبح کیا۔ اس بچہ کے پیٹ میں سے یکا یک شور پیدا ہوا ''یا جليح امر نجيح رجل فصيح يقول لا اله الا الله. '' اے جلیح یہ امر نجات دینے والا ہے مرد نصیحت کرنے والا ہے وہ لا الہ الا اللہ کہتا ہے یہ آواز سن کر لوگ بھاگ پڑے میں وہیں ڈٹا رہا۔ یہی کلمات میں نے دوبارہ سہ بارہ سنے۔ اس واقعہ کو کچھ عرصہ نہیں گزرا تھا کہ عرب میں حضور ﷺ کی بعثت کی خبر مشہور ہو گئی۔

بیہقی اور مجاہد نے بیان کیا ہے کہ یہ نذر قبیلہ بنو غفار کی تھی۔ روایت ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ نے سوا دین اقارب سے کہا کہ اپنے اسلام لانے کی بات سناؤ سواد نے کہا ایک جن میرا دوست تھا۔ میں رات کو سویا ہوا تھا اس نے مجھے جگا کر کہا۔ اٹھو سمجھ لو جان لوئی بن غالب میں سے ایک رسول ﷺ مبعوث کیا گیا ہے پھر اس نے یہ اشعار پڑھے۔

''جنات سے میں تعجب کرتا ہوں اور جنات کے نجس لوگوں سے تعجب کرتا ہوں اور اس امر سے تعجب کرتا ہوں کہ وہ اپنے اونٹوں پر کجاوے باندھتے ہیں۔ وہ جنات مکہ کی طرف میل کرتے ہیں اور ہدایت خواہش کرتے ہیں ان جنات میں جو مومن ہیں وہ ان کے نجس جنات کی مثل نہیں۔''

تو اس خلاصہ کی طرف جا جو ہاشم میں سے ہے اور اپنی آنکھوں کو زروہ ہاشم کی طرف اٹھا کے دیکھ کہ بنی ہاشم کے راس ہیں۔''

یہ اشعار سنا کر اس نے مجھ سے شدید آمیز انداز میں کہا ''اے سواد اللہ تعالیٰ نے ایک نبی ﷺ کو مبعوث کیا ہے تو اس نبی کے پاس جا ہدایت پائے گا۔''

دوسری شب اس نے مجھے بیدار کر کے یہ اشعار سنائے۔ ''میں جنات سے اور ان کی طلب سے
تعجب کرتا ہوں اور جنات اونٹوں پر کجاوے باندھتے ہیں ان پر تعجب کرتا ہوں کہ وہ آمادہ سفر ہیں۔
وہ جنات مکہ کی طرف میل کرتے ہیں اور ہدایت کی خواہش کرتے ہیں۔ جنات میں سے صادق
لوگ ان کے کذابوں کے مثل نہیں۔

ہاشم سے جو خلاصہ ہے اس کی طرف تو کوچ کر دے جنات کے اگلے لوگ ان کے بعد کے
لوگوں اور اتباع کی مثل نہیں۔''

تیسری رات بھی اس جن نے مجھے اسی مضمون کے اشعار سنائے۔ یہ اشعار مسلسل سن کر میرے دل
میں اسلام کی محبت جاگزیں ہوگئی اس کے بعد میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف بہ
اسلام ہوگیا۔ (رواہ بیہقی)

حضرت جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے کہ مدینہ میں ایک عورت کے جن تابع تھا۔ ایک روز وہ
جن ایک پرندہ کی صورت میں مکان کی دیوار پر آ کر بیٹھ گیا اس عورت نے اس جن سے کہا اتر آ تو
جن نے انکار کر دیا اور کہا کہ مکہ میں ایک نبی مبعوث ہوا ہے جس نے زنا کو حرام قرار دے دیا ہے
اور ہمیں یہاں ٹھہرنے سے منع کر دیا ہے۔ (طبرانی)

ارطاۃ بن المنذر کہتے ہیں کہ میں نے ضمرہ سے سنا وہ کہتے ہیں کہ مدینہ میں ایک عورت تھی اس سے
ایک جن جماع کیا کرتا تھا کچھ دنوں وہ غائب رہا ایک دن وہ جن مکان کے روشندان سے جھانکتا
ہوا نظر آیا۔ عورت نے کہا کیا بات ہے۔ اب تو نے میرے پاس آنا جانا کیوں چھوڑ دیا ہے۔ جن
نے کہا کہ مکہ میں ایک نبی پیدا ہوا ہے اس نے زنا کو حرام قرار دے دیا ہے اور سلام کر کے رخصت
ہوگیا۔ (رواہ ابو نعیم)

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ کی بعثت کے وقت کسی جن نے جبل ابو
قبیس پر چڑھ کر یہ آواز دی اور اشعار پڑھے۔ ''برا کرے اللہ تعالیٰ اے کعب بن فہر کو یہ لوگ کتنے
سبک عقل ہیں۔'' بنی کعب کا دین ان کے آباء کرام حمایت کرنے والوں کا دین ہے وہ اس دین





میں ملامت کے جانے میں تمہارا ساتھ جنات دینگے جس وقت تم پر حکم کیا جائے گا اور وہ مرد تمہارا
ساتھ دیں گے جو نخیس و آطام کے ہیں قریب ہے تو سواروں کو دیکھے گا کہ وہ حرام کرے گا ایسی
جات میں کہ قوم کے بڑے بڑے شہروں میں قتل کریں گے۔''
''کیا تم لوگوں میں کوئی ایسا کریم ہے کہ۔۔۔۔۔۔ آزاد ہے اور اس کے ماں باپ دونوں شریف
ہیں وہ کریم ایسی ضرب لگانے والا ہو کہ وہ عذاب کو۔۔۔۔ خوشی ہو بختی اور غم سے۔'' یہ اشعار مکہ میں
اس قدر مقبول ہوئے کہ ایک ایک مشرک کی زبان پر تھے کفار اس مضمون کو سن کر بہت خوش ہوئے
اور مسلمانوں سے کہنے لگے دیکھو تمہارے قتل اور شہر بدر کرنے کا حکم غیب سے ہوا ہے مسلمانوں کو
بہت رنج ہوا۔ حضور ﷺ سے عرض کیا گیا حضور نے فرمایا یہ شیطان مسعر تھا اللہ تعالیٰ عنقریب اس
کو سزا دے گا۔ تیسرے دن شمجج زور آور دیو مسلمان ہوگیا حضور ﷺ نے اس کا نام عبداللہ رکھا عبد
اللہ نے مسعر کو قتل کرنے کی اجازت چاہی حضور ﷺ نے اجازت عطا فرما دی حضور ﷺ نے فرمایا
مسعر آج قتل ہو جائے گا۔ مسلمان بہت خوش ہوئے اسی روز شام کے وقت پہاڑ سے ایک سخت
آواز بلند ہوئی۔

''ہم نے مسعر شیطان کو قتل کر ڈالا جبکہ اس نے سرکشی اور تکبر کیا مسعر شیطان نے حق کو سبک سمجھا اور
امر منکر کو سنت ٹھہرایا میں نے مسعر کا قناع اس تلوار سے بنایا جو بنیاد ہستی کو کھودنے والی اور قاطع ہے
اس شیطان کو اس سبب سے میں نے قتل کیا کہ اس نے ہمارے نبی مطہر کو برا کہا ہے۔''

کتاب شرف المصطفیٰ میں جندل بن فضلہ سے یوں روایت کی ہے کہ فضلہ نبی ﷺ کے پاس آئے
اور کہا کہ میرا ایک دوست جنات میں سے تھا وہ ایک میرے پاس آیا اس نے کہا۔ ''تحقیق دین کا
چراغ روشن ہوا ایسے پیغمبر ﷺ کے سبب سے جو صادق، مہذب ہے، امین ہے، سو ایسی اونٹنی پر کوچ
کر جو نجات دینے والی ہے اور خلقت میں مضبوط ہے اور وہ نرم زمین اور سخت دونوں پر چلتی ہے۔''
یہ اشعار سن کر میں خوف و ہراس کی حالت میں بیدار ہوا میں نے پوچھا کیا واقعہ ہے تو اس نے
جواب دیا۔ ''قسم ہے زمین کے سطح کرنے والے کی فرض کرنے والے کی کہ محمد ﷺ تمام

روئے زمین پر مبعوث کئے گئے ہیں۔ محمد ﷺ نے عظیم حرمات یعنی مکہ میں نشو و نما پایا ہے اور طیبہ کی
طرف ہجرت کی ہے۔

یہ سنتے ہی میں حضور اکرم ﷺ کی زیارت کیلئے روانہ ہو گیا راستہ میں یہ غیبی آواز میرے کان میں
آئی۔

''اے وہ شتر سوار جو اپنی اونٹنی کو رسول ﷺ کی طرف لے جانیوالا ہے تحقیق تو نے ہدایت کی توفیق
پائی ہے۔''

جبری بن مطعمؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ کی بعثت سے ایک مہینہ قبل ہم لوگ بوانہ میں ایک بت
کے پاس بیٹھے ہوئے تھے ہم نے اونٹ ذبح کئے اونٹ کے پیٹ میں سے کسی آواز دینے والے
نے پکار کر کہا۔

''تم لوگ سنو تعجب کی بات ہے وحی کے واسطے جو استراق سمع تھا یعنی شیاطین آسمان پر پہنچ کر کر وحی
سنتے تھے وہ امر جاتا رہا جنات پر آگ کے شعلے مارے جاتے ہیں اس نبی ﷺ کے سبب سے جو مکہ
میں ہے اس کا نام احمد ﷺ ہے اس کی ہجرت کی جگہ یثرب ہے جبیر کہتے ہیں کہ ہم یہ بات سنکر تعجب
میں پڑ گئے یہاں تک کہ حضور ﷺ کا ظہور ہو گیا۔ (لبقات ابن سعد)

حضرت تمیم داریؓ کہتے ہیں کہ جس وقت حضور ﷺ مبعوث ہوئے ہیں میں شام میں تھا
۔ میں کسی کام سے جنگل گیا تھارات ہو گئی وہیں لیٹ گیا۔ اچانک مجھے آواز آئی۔ کسی شخص نے مجھ
سے کہا کہ جن کسی شخص کو اللہ تعالیٰ سے نجات نہیں دلا سکتا۔ میں نے کہا خدا کی قسم تو نے کیا کہا۔ تو
آواز آئی کہ رسول امین رسول اللہ ﷺ نے ظہور فرمایا ہے۔ ہم نے مقام حجون میں آپ کے پیچھے
نماز پڑھی ہے۔ ہم سب مسلمان ہو گئے ہیں اب جنات کا مکر و فریب دور ہو گیا اب جنات آگ
کے شعلوں سے مارے جاتے ہیں تو محمد رسول اللہ ﷺ کے پاس جا کر مسلمان ہو جا۔

حضرت تمیمؓ فرماتے ہیں کہ میں نے صبح اٹھتے ہی ایک کاہن سے رات کے واقعہ کا ذکر کیا تو اس نے
کہا کہ جن نے جو کچھ تجھ سے کہا سچ کہا اس نبی ﷺ نے حرم سے ظہور کیا ہے۔ اور اس کی ہجرت کی





جگہ مدینہ ہے وہ خیر الانبیاء ہے۔ تو ان کی طرف کیوں نہیں جاتا۔ (رواہ ابو نعیم)

جندع بن العمیل سے روایت ہے کہ ان کے پاس کسی آنے والے نے آکر کہا۔ ''جندع بن
العمیل تو مسلمان ہو جا سلامتی پائے گا اس آگ کی حرارت سے جو بھڑکائی جائے گی اور غنیمت
پائے گا یعنی کامیاب ہوگا۔''
جندع نے اس سے پوچھا اسلام کیا شے ہے اس نے کہا اسلام یہ ہے کہ تو بتوں سے بری ہو جا اور
الملک السلام کے ساتھ اخلاص رکھ جندع نے اس سے پوچھا اسلام کی طرف راستہ کیوں کر ہے اس
نے جواب دیا کہ ایک روشن ستارے کا ظہور عرب سے عنقریب ہونے والا۔ ہے وہ کریم نسب ہے
وہ حرم سے ظہور کرے گا عرب اور عجم اس کے مطیع ہوں گے جندع نے اپنے چچا زاد بھائی نافع
خداش کو مطلع کیا کچھ دنوں بعد جب ان کو خبر ملی کہ حضور سرور انور ﷺ نے مدینہ منورہ میں ہجرت کی
ہے تو یہ دونوں بھائی بارگاہ نبوت میں حاضر ہو کر مسلمان ہو گئے۔ (شرف المصطفیٰ) عباس بن
مرداسؓ سے مروی ہے کہ میرے باپ نے مرتے وقت مجھ سے ضماء بت کے متعلق وصیت کی تھی۔
باپ کے مرنے کے بعد میں نے وہ بت مکان میں رکھ لیا اور اس کی پوجا پاٹھ کرتا رہا۔ جس وقت
حضور ﷺ مبعوث ہوئے اس بت کے پیٹ میں سے مجھے ایک رات آواز سنائی دی۔ سلیم کے کل
قبیلوں سے کہہ دو انیس ہلاک ہو گیا اور اہل مسجد زندہ ہو گئے۔ ضماء ہلاک ہو گیا۔ ضماء کی پوجا کی
جاتی تھی اس کتاب کے نازل ہونے سے پہلے جو محمد ﷺ پر نازل کی گئی ہے۔''

''تحقیق جو شخص قریش سے ہے اس نے بن مریم کے بعد نبوت اور ہدایت میراث پائی ہے وہ
ہدایت یافتہ ہے۔ عباس کہتے ہیں کہ میں نے اس واقعہ کو چھپائے رکھا کسی سے ذکر نہ کیا جب لوگ
غزوہ احزاب سے واپس آئے تو میں نے مقام عقیق میں ایک گرجدار آواز سنی سر اٹھا کر دیکھا تو ایک
آدمی شتر مرغ پر سوار نظر آیا وہ کہہ رہا تھا۔

اسی وقت جانب شمال سے ہاتف کی آواز آئی۔ ''بشارت دے جنات کو اور ان کے
ناامید لوگوں کو سواری کے ان کے کجاووں کو رکھ دیا۔ ظاہر کر دیا آسمان نے اپنے نگہبانوں کو۔''

عباس کہتے ہیں کہ میں یہ سنتے ہی خوف کے مارے اچھل پڑا اور مجھے یقین ہو گیا کہ آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ (رواہ ابو نعیم)

روایت ہے کہ مازن السائی سرزمین عمان میں بتوں کا خدمتگار تھا اس کا ایک خاص بت تھا اس کا نام فاجز تھا۔ مازن کا بیان ہے کہ ایک روز ایک بت کے پیٹ میں سے آواز آئی وہ کہتا تھا کہ اے مازن تو میرے پاس آ تجھے وہ بات تجھے سناؤں گا جو پوشیدہ رہنے کے قابل نہیں تو سن لے۔ نبی علیہ السلام مرسل ہے وہ ایسے حق کو لایا ہے جو خدا کی طرف سے نازل کیا گیا ہے تو اس نبی پر ایمان لے آ۔" یہ بات سنکر مجھے بڑا تعجب ہوا۔ اس کے بعد پھر ایک دن اسی قسم کی آواز مجھے سنائی دی میں حیران تھا یہ کیا معاملہ ہے۔ اسی دوران میں حجاز کی طرف سے ایک شخص ہمارے پاس آیا اور اس نے بیان کیا تہامہ میں ایک شخص ظاہر ہوا ہے وہ لوگوں کو خدا کی دعوت دے رہا ہے اس کا نام احمد ﷺ ہے۔

حضور سرور دو عالم ﷺ کی بعثت کی خبر سن کر میں روانہ ہو گیا۔ خدمت اقدس میں حاضر آیا حضور ﷺ نے میرے سامنے اسلام کی شرح فرمائی میں مسلمان ہو گیا۔ میں نے حضور ﷺ سے عرض کیا کہ میں عیش و شراب کا متوالا ہوں۔ قحط سالیوں کی وجہ سے بیوی بچے دبلے ہو گئے ہیں۔ اور میرا کوئی بیٹا نہیں دعا فرمایئے حق تعالیٰ اس مصیبت کو دفع کر دے۔ حضور ﷺ نے دعا فرمائی حضور ﷺ کی دعا کی برکت سے میری سب پریشانیاں دور ہو گئیں۔





# جنات کا قبول اسلام اور بارگاہ رسالت میں جوق در جوق آمد

## جنات کے اسلام لانے کا بیان

"حضور سرور دو عالم ﷺ طائف سے واپسی میں مقام نخلہ میں ٹھہرے نصف شب کے قریب حضور ﷺ نماز پڑھ رہے تھے کہ نصیبین کے ۷ جن حسا، مسا، شاصرہ، ناصرہ، ابن الارب، ابین اضم آئے اور انہوں نے نماز میں حضور ﷺ کی قراءت سنی۔ اسلام لے آئے۔ اور وہاں واپس آ کر اپنی قوم کو تبلیغ اسلام میں مشغول ہو گئے اسی واقعہ کا ذکر حق تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا ہے۔"

جنات میں یہ سات افراد تھے جو سب سے پہلے حضور ﷺ پر ایمان لائے تھے۔

## نصیبین کے جنات کا وفد حضور ﷺ کی خدمت میں

کعب احبار کہتے ہیں کہ جب نصیبین سے ۷ جن اسلام قبول کر کے بطن نخلہ سے اپنی قوم میں واپس آئے تو ۳ سو جنوں کا وفد حجون میں آ کر رکا اور احقب نے خدمت اقدس میں حاضر ہو کر سلام عرض کیا اور کہا حضور ﷺ ہماری قوم کا ایک وفد آپ سے ملاقات کیلئے حجون میں حاضر ہے۔ شرف باریابی عطا فرمایا جائے۔ حضور ﷺ نے فرمایا رات کو حجون میں ملاقات ہوگی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے ساتھ صرف وہ شخص چلے جس کے دل میں ذرہ بھر آلودگی نہ ہو۔ حضرت عبد اللہ بن مسعود فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ایک برتن نبیذ سے بھرا ہوا لیا۔ یہاں تک جب ہم حجون پہنچے تو حضور سرور عالم ﷺ نے مجھے ایک جگہ بٹھا کر میرے اردگرد خط کھینچ دیا اور فرمایا جب تک میں واپس آؤں یہیں ٹھہرے رہو۔ اس کے بعد حضور ﷺ جنات کی طرف تشریف لے گئے میں نے دیکھا جنات آپ کے پاس ہجوم کر رہے تھے۔ حضور ﷺ ان سے رات بھر باتیں کرتے رہے صبح کے قریب حضور ﷺ میرے پاس تشریف لائے اور مجھ سے دریافت فرمایا کہ تم رات بھر کھڑے

رہے میں نے کہا آپ نے مجھ سے یہ فرمایا تھا کہ تم میرے آنے تک یہیں بیٹھے رہنا۔ پھر آپ نے مجھ سے دریافت کیا کہ تمہارے پاس وضو کا پانی ہے۔ میں نے عرض کیا حضور نبیذ ہے۔ فرمایا کھجور بھی پاک ہے اور پانی بھی پاک ہے۔ پھر آپ نے وضو کیا اور نماز پڑھنے کھڑے ہو گئے اتنے میں جنات میں سے دو شخص آپ کے پاس آئے اور دونوں نے کہا یا رسول اللہ ہم اس امر کو دوست رکھتے ہیں کہ نماز میں آپ ہماری امامت کریں۔ حضور سرور عالم نے ان کی امامت کی۔ اس نماز (فجر) میں تبارک الملک اور سورت جن پڑھی۔ پھر میں نے آپ سے پوچھا یہ کون لوگ تھے۔ حضور ﷺ نے فرمایا یہ نصیبین کے جنات تھے۔ بہت سے معاملات میں ان میں اہم خصومت تھی یہ میرے پاس فیصلہ کرانے کیلئے آئے تھے ان لوگوں نے مجھ سے کہا کہ ہم بہت دور کے رہنے والے ہیں۔ انہوں نے زادراہ طلب کیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ گو تمہارے لئے کھجور اور ہڈی گوشت دار ہڈی بن جائے گی۔ ان لوگوں نے عرض کیا حضور لوگ ہماری غذا کو خراب کر دیں گے۔ تو حضور ﷺ نے ہڈی اور گوبر سے استنجا کرنے سے منع کر دیا حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کہتے ہیں کہ روشنی ہو جانے پر میں اس جگہ پر گیا جہاں حضور ﷺ سرور عالم رات بھر رہے تھے تو وہاں ۷۰ اونٹوں کے بیٹھنے کے نشانات پائے گئے۔

طبرانی اور ابونعیم کی دوسری روایت میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کا بیان ہے کہ ان جنات کے جسم پر کوئی کپڑا نہ تھا اس کے باوجود ان کی شرمگاہ نظر نہ آتی تھی۔ یہ لوگ دبلے پتلے مگر لمبے قد کے تھے۔ یہ لوگ حضور ﷺ کے اردگرد اس طرح جمع تھے گویا وہ حضور ﷺ پر سوار ہونا چاہتے ہیں حضور سرور عالم ﷺ ان کے سامنے قرآن پڑھتے رہے۔

## دوسرا واقعہ

حضرت علقمہ نے عبداللہ بن مسعودؓ سے پوچھا کہ تم لوگوں میں سے کوئی شخص لیلۃ الجن میں حضور سرور عالم ﷺ کی صحبت میں رہا تھا۔ ابن مسعودؓ نے کہا نہیں لیکن ایک رات مکہ معظمہ میں حضور ﷺ





کسی کو اطلاع کئے بغیر مکہ سے باہر تشریف لے گئے ہم لوگ ساری رات پریشان رہے صبح ہوئی تو حضور ﷺ کو حرا کی طرف سے آتے دیکھا صحابہ کرامؓ کی پریشانی کو دیکھتے ہوئے حضور ﷺ نے فرمایا کہ میرے پاس جنات کا ایک قاصد آیا تھا میں نے ان کے پاس جا کر قرآن پڑھ کر سنایا اس کے بعد حضور ﷺ نے ہمیں جنات کے قدموں کے نشانات اور جنات نے جو آگ جلائی تھی اس کے آثار دکھلائے۔ (ترمذی)

## زمانہ جاہلیت کا ایک واقعہ

زمانہ جاہلیت میں ایک شخص کا واقعہ ہے کہ جب وہ سفر سے واپس آتا تو اس کی بیوی خوب بناؤ سنگھار کیا کرتی تھی ایک دفعہ وہ کہیں سفر میں گیا ہوا تھا کہ شیطان اس شخص کی صورت میں متشکل ہو کر آنے جانے لگا۔ کچھ دن بعد وہ سفر سے واپس آیا تو اس کی بیوی نے خلاف عادت اس کی آمد پر کوئی اہتمام نہ کیا اس نے متعجبانہ انداز سے بیوی سے پوچھا'' کیا بات ہے۔'' تمہاری عادت میں یہ تبدیلی کیوں ہوئی اس نے کہا تم سفر میں گئے تھے کب تم تو یہیں موجود تھے ابھی ان دونوں میاں بیوی کی باتیں ہو رہی تھیں کہ ایک شیطان نے اس شخص سے آ کر کہا کہ میں جن ہوں تیری بیوی پر عاشق ہو گیا ہوں تیری عدم موجودگی میں تیری صورت میں اس کے پاس آتا جاتا رہا اب بتاؤ ہمارا تمہارا معاملہ کیونکر رہیگا۔ نوبت مقرر کر لینی چاہیئے یا تو تم رات کو اپنی بیوی کے پاس رہا کرو یا مجھے اجازت دو میں شب باش رہا کروں۔ میں نے اسے رات کو بیوی کے پاس رہنے کی اجازت دے دی۔

چند دن کے بعد وہ جن ایک رات غیر حاضر رہا۔ میں نے غیر حاضری کی وجہ پوچھی تو اس نے بتایا کہ کل رات میں آسمان پر آسمانی باتیں سننے گیا تھا میں نے کہا یار ایک روز تو مجھے بھی لے چل ذرا میں بھی تو آسمان کی سیر کر کے آؤں۔ اسی رات کو اس جن نے آ کر کہا کہ چلو دوست تمہیں آسمان کی سیر کرا لاؤں۔ اور مجھ سے کہا ذرا منہ پھیر لو میں نے منہ پھیر لیا۔ وہ جن خنزیر کی

شکل بن گیا اس کے بدن پر دو بڑے بڑے پر بھی تھے وہ جن مجھے اپنے بدن پر بٹھا کر اڑنے لگا مجھ سے کہا کہ مجھے اچھی طرح پکڑ کے بیٹھ جا۔ کسی چیز سے ڈرنے کی ضرورت نہیں۔ جس وقت یہ شیطان آسمان کے قریب پہنچا آسمان سے ندا آئی۔ "لا حول ولا قوة الا با الله ما شاء الله کان وما لم یشالم یکن" اس آواز کے سنتے ہی وہ فوراً آسمان سے گر پڑا میں بھی آبادی سے ایک ویرانہ میں جا گرا۔ آسمان پر جو کلمات میں نے سنے تھے یاد کر لئے تھے۔ اگلے دن رات کو جب اس جن کے آنے کی باری تھی وہ کلمات پڑھنے شروع کئے وہ جن حسب معمول آیا اور یہ کلمات سنتے ہی لرزہ براندام ہو کر جل بھن کر راکھ ہو گیا۔

## جن صحابی کی وفات

معاذ بن عبداللہ بن معمرؓ سے روایت ہے کہ میں حضرت عثمان بن عفانؓ کے پاس بیٹھا تھا ایک شخص نے آ کر بیان کیا کہ میں نے جنگل میں دو بگولے آپس میں لڑتے دیکھے۔ لڑتے رہے اور کچھ دیر بعد جدا ہو گئے میں دونوں کے لڑنے کی جگہ گیا اس مقام پر یہ دو سانپ مرے ہوئے نظر آئے ایک سانپ میں سے مشک کی سی خوشبو آ رہی تھی میں حیران ہو کر ان دونوں سانپوں کو الٹنے پلٹنے لگا۔ ان میں ایک سانپ بہت پتلا زرد رنگ کا تھا میں نے اس سانپ کو کپڑے میں لپیٹ کر زمین میں دفن کر دیا۔ اس کام سے فارغ ہو کر میں چل دیا راستہ میں آواز آئی اے اللہ کے بندے تو نے بہت اچھا کام کیا یہ دو سانپ ان جنات میں سے تھے جو بنی شیبان اور بنی اقیس میں سے ہیں ان دونوں کی آپس میں لڑائی ہوئی تھی۔ جس سانپ کو تم نے کفن دے کر دفن کیا تھا وہ شہید تھا اور ان جنات میں سے تھا جنہوں نے حضور سرور عالم ﷺ کی زبان مبارک سے وحی الٰہی سنی تھی۔"





## ایک ایسے جن کی وفات کا واقعہ جو حضور ﷺ کی بعثت سے ۴۰۰ برس پہلے حضور پر ایمان لایا تھا

حضرت ابراہیم نخعی سے روایت ہے کہ عبداللہ کے اصحاب میں سے ایک گروہ حج کے ارادہ سے روانہ ہوا راستہ میں ایک سفید سانپ بل کھاتا ہوا نظر آیا۔ کچھ دیر بعد مر گیا ایک شخص نے ایک سفید کپڑے میں لپیٹ کر راستہ سے ہٹا کر زمین میں دفن کر دیا۔ قافلہ چلتا رہا ایک منزل پر مقیم ہوا یکایک مغرب کی طرف سے چار عورتیں آئیں اور ان میں سے ایک عورت نے پوچھا تم لوگوں میں سے کسی نے عمرو کو دفن کیا ہے۔ میں نے کہا کون عمرو؟۔ بے اس عورت نے کہا وہ سانپ جو راستے میں تمہارے سامنے مر گیا تھا میں نے کہا میں نے دفن کیا تھا اس عورت نے کہا میں یہ بات بتانے آئی ہوں کہ وہ پرہیزگار اور خدا کا بڑا عبادت گزار تھا نمازی اور روزہ دار تھا خدا کی کتاب اور خدا کے نبی ﷺ پر ایمان رکھتا تھا اور تمہارے نبی ﷺ کے مبعوث ہونے سے ۴۰۰ برس پہلے نبی ﷺ کی صفت آسمان پر سنکر ایمان لایا تھا۔ یہ واقعہ سن کر حضرت عمر فاروقؓ نے فرمایا کہ اس عورت نے سچ کہا میں نے حضور ﷺ سے سنا ہے وہ فرماتے تھے کہ میرے مبعوث ہونے سے ۴۰۰ برس پہلے وہ جن مجھ پر ایمان لایا تھا۔ (ابو نعیم)

## ایک صحابی جن نے بھولے ہوئے مسافر کو راستہ بتایا

ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ حاجیوں کا ایک قافلہ اثنائے سفر میں راستہ بھول گیا جب راستہ نہ ملا اور پانی نہ ملنے کی وجہ سے قریب المرگ ہو گئے تو وہ کفن پہن کر ایک درخت کے نیچے لیٹ گئے۔ قریب ہی ایک درخت پر جن رہتا تھا۔ اس نے آ کر بیان کیا کہ جنات کے گروہ نے حضور سرور عالم ﷺ کی زبان مبارک سے قرآن سنا تھا وہ تو سب فوت ہو گئے ہیں میں باقی رہ گیا ہوں میں نے حضور ﷺ کی زبان مبارک سے سنا تھا۔ آپ فرماتے تھے۔ "مومن مومن کا بھائی ہے اس کا دیدبان اور رہبر ہے وہ اس کو خوار نہیں چھوڑتا۔" دیکھو یہ پانی ہے اور یہ راستہ ہے جن کی رہبری سے اس قافلہ کی جان موت سے بچی۔

## حضور سرور عالم ﷺ سے ابلیس کے پڑپوتے کی ملاقات

حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے اپنے والد حضرت عمر فاروقؓ سے روایت کی ہے کہ میں نبی کریم ﷺ کے ساتھ تہامہ کے پہاڑوں میں سے ایک پہاڑ پر بیٹھا ہوا تھا کہ ایک بوڑھے آدمی نے حضور سرور عالم ﷺ کے سامنے حاضر ہو کر سلام کیا حضور ﷺ نے جواب دیا اور فرمایا "تیری آواز اور لہجہ تو جنات کا معلوم ہوتا ہے" اس نے جواب دیا میں "ہامہ بن ہیم بن لاقیس بن ابلیس ہوں"۔ حضور ﷺ نے فرمایا تیری کتنی عمر ہے؟ جواب دیا جس وقت قابیل نے ہابیل کو قتل کیا تھا اس وقت میری عمر ۳۔۴ سال تھی اس زمانہ میں لوگوں کی باتیں سمجھتا لوگوں کو خراب کرتا اور لوگوں کو قطع رحمی کی ترغیب دیتا تھا۔ حضور ﷺ نے فرمایا جو بوڑھا آدمی ایسے برے اعمال کی ترغیب میں دن رات مشغول رہتا ہو اس سے زیادہ برا کوئی شخص دنیا میں نہیں۔"

ہامہ نے کہا یا رسول اللہ مجھے ملامت نہ کیجئے میں نے ایسے اعمال سے خدا سے توبہ کر لی ہے۔ حضرت نوحؑ کے زمانہ میں میں مسلمانوں کے ساتھ مسجد میں رہتا تھا حضرت نوحؑ نے اپنی قوم کیلئے بددعا کی تھی تو میں نے ان کو بہت ملامت کی جس پر وہ خود بھی روئے اور مجھے بھی بری طرح رلایا۔ حضرت نوحؑ سے میں نے کہا تھا کہ ہابیل بن آدمؑ کے قاتلین کی جماعت کا ایک فرد میں بھی تھا میں اللہ تعالیٰ سے معافی کا خواستگار ہوں کیا میری توبہ خدا تعالیٰ قبول فرمائے گا؟ حضرت نوحؑ نے فرمایا کہ "اللہ غفور الرحیم ہے تو اٹھ وضو کر اور دو سجدے ادا کر" حضرت نوحؑ کی ہدایت پر میں نے عمل کیا ابھی سجدے سے میں نے سر نہیں اٹھایا تھا کہ حضرت نوحؑ نے مجھ سے فرمایا "سر سجدے سے اٹھا تیری توبہ قبول ہو گئی" میں ایک سال تک سجدے میں پڑا رہا۔ اور جو لوگ حضرت ہودؑ پر ایمان لائے تھے میں ان کے ساتھ تھا۔ حضرت ہودؑ کی مسجد میں رہا۔ حضرت ہودؑ نے اپنی قوم کے لئے یہ بددعا کی میں نے ان کو برا بھلا کہا جس پر حضرت ہودؑ بھی روئے اور مجھے بھی رلایا میں یعقوبؑ کی زیارت کو اکثر جایا کرتا تھا۔ یوسفؑ کے ساتھ مکان امین میں تھا۔ میں الیاسؑ کے ساتھ جنگلوں میں ملاقات کیا کرتا تھا اور اب بھی میں حضرت الیاسؑ سے ملتا ہوں میں نے حضرت





موسیٰؑ کو بھی دیکھا ہے۔ انہوں نے مجھے توریت کی تعلیم دی اور مجھ سے کہا کہ جب تو حضرت عیسیٰؑ سے ملاقات کرے تو میرا سلام ان سے کہنا میں نے حضرت موسیٰؑ کا سلام حضرت عیسیٰؑ کو پہنچایا۔ حضرت عیسیٰؑ نے مجھ سے کہا تھا کہ تو محمد رسول ﷺ سے ملاقات کرے تو میرا سلام ان کو پہنچا دینا۔ راوی کا بیان ہے کہ حضور ﷺ یہ سن کر رو پڑے اور فرمایا کہ عیسیٰؑ پر سلام پہنچتا رہے جب تک دنیا قائم رہے۔ اے ہامہ تم پر بھی سلام ہو۔ تو نے امانت ادا کی۔ ہامہ نے کہا یا رسول اللہ حضرت موسیٰؑ نے مجھے توریت کی تعلیم دی تھی آپ بھی مجھے تعلیم فرمائیں حضور ﷺ نے ہامہ کو سورت واقعہ، سورۃ مرسلات، سورت نبا، معوذتین اور سورت اخلاص تعلیم فرمائی۔ اور فرمایا اے ہامہ جب تجھے کوئی حاجت ہو ہمارے پاس پیش کیجو اور ہم سے ملتے رہنا۔ (رواہ بیہقی)

## حضرت عمر بن عبدالعزیز کے ہاتھوں ایک صحابی جن کا کفن دفن

حضرت عمر بن عبدالعزیز مکہ تشریف لے جا رہے تھے۔ صحرا میں آپ نے ایک مردہ سانپ دیکھا۔ آپ نے فرمایا زمین کھودنے کا اوزار لاؤ۔ آپ نے گڑھا کھود کر اس سانپ کو کپڑے میں لپیٹ کر دفن کر دیا یکا یک آواز آئی "خدا کی رحمت ہو تجھ پر اے سرق میں گواہی دیتا ہوں میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ فرماتے تھے اے سرق تو صحرا میں مرے گا اور میری امت کا ایک بہتر آدمی تجھ کو دفن کرے گا۔"

یہ سن کر حضرت عمر بن عبدالعزیز نے فرمایا "تو کون شخص ہے خدا تجھ پر رحم کرے" اس نے جواب دیا۔ "میں جن ہوں اور یہ سانپ سرق ہے" سرق ان جنات میں سے تھا جنہوں نے حضور ﷺ سے بیعت کی تھی اس کے اور میرے سوا اب کوئی نہیں رہا تھا۔ (بیہقی)

## غزوہ بدر میں ابلیس مع اپنے لشکر شریک تھا فرشتوں کو دیکھ کر فرار ہو گیا

حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ غزوہ بدر میں جب فرشتوں کی فوج مسلمانوں کی امداد کیلئے آئی: اس وقت شیطان لعین اپنی فوج سمیت میدان جنگ میں آیا ابلیس کے ہاتھ میں جھنڈا تھا ابلیس سراقہ بن مالک بن جعشم کی صورت میں مشرکین کے پاس جا کر کہنے لگا۔ "لاغالب علیکم الیوم" (آج تم پر کوئی غالب نہیں آسکتا) اس کے بعد جب لڑائی شروع ہوئی اور فرشتوں کی فوج میدان جنگ میں اتری تو وہ اپنے لشکر سمیت فرار ہو گیا۔ (بیہقی)

## حدیبیہ سے واپسی پر ایک شیطان کی شرارت

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک سال حدیبیہ میں جب حضور ﷺ نے صحابہ کو روانگی کا حکم دیا تو اسی رات کو جبل بوقبیس پر ایک شیطان نے آواز دی۔ "بیدار ہو جاؤ جو ساحر تمہارا ہے اس کے صحابی ہمارے ہمراہ ہیں تم اس کی طرف جاؤ بزرگ گروہ ہو جاؤ گے۔"

"پیچھے طواف کے اور پیچھے دوڑنے کے تمہارا ساحر مہلت میں ہے اور اس ارادہ میں ہے کہ اپنے صحابہ کو مکہ سے حرم میں گزار دے۔"

برے ہو جائیں تمہارے چہرے تم نامرد گروہ سے ہو تم صنم کو نصرت نہیں دیتے جس وقت مسلمان لوگ جنگ کرتے ہیں۔"

یہ اشعار سنکر مشرکین جمع ہو گئے اور انہوں نے باہم عہد کیا کہ رسول اللہ ﷺ اس سال مکہ میں داخل نہ ہوں۔ یہ خبر حضور ﷺ کو پہنچی تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہ آواز دینے والا مستقع بتوں کا شیطان ہے اللہ تعالیٰ عنقریب اس کو قتل کر دے گا۔

اسی دوران میں اسی پہاڑ سے لوگوں نے آواز سنی۔

"برے ہو جائیں ان مردوں کے چہرے جنہوں نے بتوں کی قسم کھائی اور ان کی کوشش بیکار ہو جائے کتنے قاصر الہمت لوگ ہیں۔"





"تحقیق میں نے اللہ تعالیٰ کے دشمن سلفع کو مار ڈالا جو تمہارے بتوں کا دشمن تھا اس شخص کو ہلاک ہو جس نے ظلم کیا"

"تحقیق تمہارے پاس رسول اللہ ﷺ ایک گروہ میں تشریف لائے ہیں کہ اس گروہ کے آدمی احرام باندھے ہوئے ہیں اور خونریزی نہیں کرتے ہیں۔"

## فتح مکہ کے دن ابلیس کی مایوسی

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ جب حضور ﷺ نے مکہ فتح کیا ابلیس لعین دہاڑیں مار مار کر رویا ابلیس کے پاس اس کی ذریت جمع ہو گئی ابلیس نے ان لوگوں سے کہا آج کے دن کے بعد تم لوگ اس امر سے ناامید ہو جاؤ کہ تم محمد ﷺ کی امت کو شرک کی طرف پھیر سکو۔ (مسند)

## فتح مکہ کے دن نائلہ نے اپنے بال نوچ لئے

ابن ابزی کہتے ہیں کہ جب حضور ﷺ نے مکہ فتح کیا تو ایک حبشی بڑھیا کھچڑی بالوں والی اپنا چہرہ کھسوٹ رہی تھی۔ اور اپنے لئے بددعائیں کر رہی تھی حضور ﷺ نے فرمایا کہ وہ بڑھیا نائلہ ہے اور وہ اس بات سے مایوس ہو گئی ہے کہ اب اس شہر میں اس کی پوجا کوئی شخص نہ کرے گا۔ (بیہقی)

## حضرت خالد بن ولیدؓ کے ہاتھوں عزیٰ کا قتل

ابو طفیل کہتے ہیں کہ حضور سرور ﷺ نے مکہ فتح کرنے کے بعد خالد بن ولیدؓ کو نخلہ کی طرف بھیجا۔ نخلہ میں عزیٰ کا بت تھا یہ بت تین میخوں پر قائم تھا۔ حضرت خالد بن ولیدؓ نے ان میخوں کو کاٹ کر جس مکان میں یہ بت نصب تھا اسے منہدم کرا دیا۔ حضرت خالدؓ لوٹ آئے حضور ﷺ نے فرمایا دوبارہ جاؤ تم نے کچھ کام نہیں کیا۔ حضرت خالدؓ پھر لوٹ کر گئے۔ عزیٰ کے پوجا کرنے والے حضرت خالدؓ کو دیکھ کر ڈر کے مارے پہاڑوں میں بھاگ گئے اسی وقت ایک عورت برہنہ سر کے بال بکھیرے اپنے سر پر خاک ڈالتی نظر آئی حضرت خالدؓ نے اسکو تلوار سے قتل کر دیا۔ اس کام سے

فارغ ہو کر حضرت خالدؓ نے حضور سرور کائنات ﷺ کو صورت حال سے آگاہ کیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا وہ عورت عزیٰ تھی۔

## حضرت سعدؓ نے مناۃ کو بھی قتل کر دیا

فتح مکہ کے بعد حضور سرور دو عالم ﷺ نے زیدؓ بن اشہل کو مناۃ کی طرف بھیجا۔ مناۃ بت مقام مشعر میں تھا۔ حضرت زیدؓ بیس سواروں کو لے کر مشتعل پہنچے جس وقت حضرت سعد مناۃ کی طرف بڑھے ان کی طرف ایک برہنہ عورت سیاہ فام سر کے بال بکھیرے ہوئے نکل کر آئی مناۃ کے پجاریوں نے اس سے فریاد کی اے مناۃ ان لوگوں پر اپنا غضب ڈال دے حضرت زیدؓ نے ایک ہی وار میں اس کے دو ٹکڑے کر دیئے۔ (طبقات ابن سعد)

(بحوالہ: جنات کی دنیا)

# سحر اور جن کے اثرات کا بیان

## سحر:

سحر کے معنی لغت میں امر مخفی اور پوشیدہ چیز کے ہیں اور علمی اصطلاح میں ایسے عجیب وغریب امور کا نام ہے جن کے وجود میں آنے کے اسباب نظر سے پوشیدہ ہوں۔ تفسیر کبیر میں امام رازی نے فرمایا ہے۔ ''فقط سحر اصطلاح شریعت میں ایسے امر کیلئے مخصوص ہے جس کا سبب مخفی ہو اور وہ اصل حقیقت کے خلاف خیال میں آنے لگے۔

## سحر کی حقیقت

علمائے اہل سنت کی رائے ہے کہ سحر واقعی ایک حقیقت ہے اور مضر تر ساں اثرات رکھتا ہے حق تعالیٰ نے اپنی حکمت اور مصلحت کاملہ کے پیش نظر اس میں اس طرح مضر اثرات رکھ دیئے ہیں جس طرح زہر یا دوسری نقصان رساں ادویات میں موجود ہیں۔ یہ بات نہیں ہے کہ سحر بذات خود قدرت الٰہی سے بے نیاز ہو کر موثر ہے سحر کو موثر بالذات سمجھنا کفر خالص ہے۔ علامہ عماد الدین ابن کثیر نے لکھا ہے۔ ''وزیر یحییٰ المظفر یحییٰ بن محمد بن ہبیرہ نے اپنی کتاب الاشراف فی مذاب الاشراف میں ایک باب سحر کے متعلق بھی رکھا ہے اس میں انہوں نے بیان کیا ہے کہ علماء کا اس پر اتفاق ہے۔ سحر کی بھی حقائق کی طرف ایک حقیقت ہے۔

## سحر کے احکام

فقہائے اسلام نے سحر کے متعلق تصریح کی ہے کہ جن اعمال میں شیاطین ارواح خبیثہ اور غیر اللہ سے استعانت کی جائے اور ان کو حاجت روا قرار دے کر منتروں کے ذریعہ ان کی تسخیر سے کام لیا جائے تو وہ شرک کے مترادف ہے اور اس کا عامل کافر ہے اور جن اعمال میں ان کے





علاوہ دوسرے طریقے استعمال کئے جائیں اور ان سے دوسروں کو نقصان پہنچایا جائے ان کا مرتکب حرام اور گناہ کبیرہ کا مرتکب ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا ہے۔ مہلک باتوں سے بچو یعنی شرک اور جادو سے (بخاری)

علامہ ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری میں لکھا ہے۔ ''علامہ نووی کہتے ہیں کہ عمل سحر حرام ہے اور وہ بالا جماع کبائر میں سے ہے اور حضور ﷺ نے اس کو سات مہلک چیزوں میں سے شمار کیا ہے اور سحر کی بعض صورتیں کفر ہیں اور بعض کفر تو نہیں ہیں مگر سخت معصیت ہیں پس اگر سحر کا کوئی منتر یا کوئی عمل کفر کا متقضی ہے تو وہ کفر ہے ورنہ نہیں بہر حال سحر کا سیکھنا اور سکھانا قطعاً حرام ہے۔ (فتح الباری)

## معجزہ اور سحر میں فرق

معجزہ اور سحر میں یہ فرق ہے کہ معجزہ براہ راست قضا کا فعل ہے جو بغیر اسباب کے ایک صادق کی صداقت کیلئے عالم وجود میں آیا ہے اور وہ کسی اصول وقوانین پر مبنی نہیں ہوتا کہ ایک فن کی طرح سکھایا جا سکے اور نبی ہر وقت اس کے دکھانے پر قادر ہو۔ تاوقتیکہ مخالفین صداقت کے سامنے بطور چیلنج اس کو دکھانے کی ضرورت پیش نہ آئے ایسی صورت میں جب نبی خدا کی طرف رجوع کرتا ہے تو خدا کی جانب سے اس کو دکھانے کی قوت پیدا ہو جاتی ہے۔ سحر اور جادو ایک فن ہے جس کو اس کے مقررہ اصول وقوانین کی پابندی کے ساتھ ہر فن داں ساحر ہر وقت کام میں لا سکتا ہے اس کے اسباب اگرچہ عام نظروں سے پوشیدہ ہوتے ہیں لیکن اس فن کے واقف کار اس سے واقف ہوتے ہیں۔

## حقیقت سحر

اللہ تعالیٰ کا توسل چھوڑ کر خفیہ اسباب کے ذریعہ خلاف عادت افعال عجیبہ پر قدرت کا نام سحر ہے۔ دنیا میں سحر کے مروجہ طریقوں میں خفیہ اسباب جن کے ذریعہ امور خرق عادت ظہور میں آتے ہیں یا تو روحانیات مطلقہ ہیں جیسے روحانیات کواکب، افلاک اور عناصر کی یا روحانیات جزئیہ ہیں۔ مثلاً

روحانیات امراض یا جنات وشیاطین یا ارواح جو جسم سے علیحدہ ہو چکی ہیں اور ان کو مسخر کرنے کے بعد مختلف کیفیتوں کے اجتماع یا صورت نوعیہ کے خواص کی بنا پر عمل میں آتی ہیں۔

روحانیات سے مناسبت تعلق پیدا کرنے کے طریقے مختلف ہیں کبھی ان کا نام لے کر مقررہ طریقہ سے التجا کی جاتی ہے کہ یہ کام اس طرح ہو جائے یا مخصوص صورتیں بنا کر مخصوص کلام پڑھا جاتا ہے۔ بہرحال طریقے اور ترکیبوں کے اعتبار سے سحر کی بہت سے اقسام ہیں لیکن عام طور پر دنیا میں سحر کے دو طریقے رائج ہیں۔ ایک طریقہ کلدانیوں کا ہے اور دوسرا بابل کا۔ ثانی الذکر کا آغاز ہاروت ماروت سے ہوا ہے۔

## کلدانی سحر کے بڑے پکے ماہر تھے

معتبر تاریخوں کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ نمرود کے زمانہ میں حکمائے بابل نے چھ طلسم ایسے عجیب وغریب تیار کئے تھے کہ عقل و وہم کی رسائی ان تک دشوار تھی۔

۱۔ کلدانیوں نے تانبہ کی ایک بط بنائی تھی اس بط کی یہ خاصیت تھی کہ جب کوئی چور یا جاسوس شہر میں داخل ہوتا تو یہ بط خود بخود بولنے لگتی تھی۔ لوگ سمجھ جاتے تھے کہ شہر میں کوئی چور یا جاسوس آیا ہے وہ اس کو تلاش کر کے فوراً گرفتار کر لیتے تھے۔

۲۔ ایک نقارہ اس قسم کا تھا کہ اگر کسی شخص کی کوئی چیز گم ہو جاتی وہ نقارہ پر چوٹ مارتا تو اس سے آواز آتی تھی کہ تمہاری گم شدہ چیز فلاں شخص کے پاس یا فلاں جگہ پر ہے۔

۳۔ ایک آئینہ اس قسم کا بنایا تھا جو غائب کا حال بتاتا تھا کہ وہ کہاں ہے۔ اور کس حال میں ہے۔

۴۔ ایک اس قسم کا حوض بنایا تھا جس کے کنارے جشن کے موقع پر لوگ جمع ہو کر مختلف قسم کے شربت اس حوض میں ڈال دیتے تھے۔ اور جس وقت ان کو ضرورت ہوتی تھی وہ ہی شربت اس شخص کو مل جاتا تھا۔

۵۔ کلدانیوں نے ایک ایسا تالاب بنایا تھا جس سے مختلف مسائل حل کیے جاتے تھے اگر کسی چیز





کے متعلق دو شخص دعوی دار ہوتے تو وہ دونوں اس تالاب میں اترتے تھے جو حق پر ہوتا تھا تالاب کا پانی اس کی ناف تک آتا اور مخالف اس پانی میں غرق ہو کر مر جاتا تھا۔

۶۔ نمرود کے محل کے دروازے پر کلدانیوں نے ایک ایسا درخت لگایا تھا۔ جس کا سایہ آدمیوں کی تعداد کے مطابق گھٹتا بڑھتا تھا۔

یہ سب طلسمات نمرود کے دار السلطنت بابل میں موجود تھے اس فن کے علماء کا بیان ہے کہ سحر کی یہ قسم بہت ہی مشکل ہے اس کے حاصل کرنے میں سخت سے سخت محنت ومشقت کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اتنی بات ضرور ہے کہ اس علم کا عامل اپنے علمی کمالات سے وہ وہ امور خارق عادات لوگوں کو دکھاتا ہے کہ جن کو عقل و وہم بھی سمجھنے سے قاصر ہے۔ اس جادو میں تمام ارواح عالم کی تسخیر ہوتی ہے جس مریض کو طبیب سال بھر میں صحت یاب نہیں کر سکتے اس جادو کا جاننے والا منٹوں میں تندرست کر سکتا ہے وغیرہ ذالک اس قسم کا سحر بلاشبہ کفر ہے اسلئے کہ اس سحر کی پندرہ شرطیں ہیں جن میں سے چند ایک شرط یہ ہے۔ ارواح کو دلوں کے حالات پر مطلع ہونے کا یقین، ارواح کے متعلق ذرا بھی بدعقیدگی پیدا ہو گئی سارا کام بنا بنایا بگڑ گیا۔ روحانیات کواکب کی تسخیر میں سب سے پہلا عمل تسخیر قمر کا ہے۔ قمر کی دعوت میں یہ الفاظ پڑھے جاتے ہیں۔

"ایھا الملک الکریم والسید الرحیم مرسل الرحمۃ ومنزل النعمۃ'' عطارد کی دعوت میں یہ الفاظ پڑھے جاتے ہیں۔

"کل حاصل لی من الخیر فھو عنک وکل ماںدفع من الشر منی فھو منک''

اسی طرح یہ الفاظ بھی کہے جاتے ہیں۔ ''ایھا السبد الفاضل الناطق العالم نجغیات الامور المطلع علی السریر۔ (علی ھذالقیاس)

کواکب کی دعوت میں یہ الفاظ واقوال صاف طور پر اسلام اور توحید کے منافی ہیں۔

## کلدانی اور یونانی سحر میں فرق

یہاں یہ بات دلچسپی سے خالی نہیں کہ اہل بابل ہاروت ماروت کی تعلیم کے مطابق تسخیر روحانیات علویہ وتسفلیہ وجسمانیات وغیرہ وغیرہ کے ماہر تھے مگر یونانیوں نے تسخیر روحانیات علویہ پر اکتفا کی۔ ان کا خیال تھا کہ روحانیات علویہ کی تسخیر کے بعد روحانیات سفلیہ کی تسخیر کی ضرورت نہیں۔

## ہندوستان میں کونسا سحر رائج ہے

تاریخ کی کتابیں بتلاتی ہیں کہ قدیم ہندوستان میں سحر بابل کا رائج تھا۔ متقدمین ہندوستانی روحانیات کی تسخیر پر زور دیا کرتے تھے۔

## سحر کی دوسری قسم

سحر کی دوسری قسم جن وشیاطین کی تسخیر ہے۔ سحر کی یہ قسم پہلی قسم سے کہیں زیادہ سہل الحصول ہے۔ ہندوستان میں سحر کی یہ قسم کثرت سے رائج ہے اس قسم میں بھوانی۔ ہنومان وغیرہ کی دہائیاں دے کر اور ان کیا استھانوں پر خوشبو اور بھینٹ وغیرہ چڑھا کر کام لیا جاتا ہے۔

## سحر کی تیسری قسم

تسخیر ارواح ہے۔ کسی قوی دل قوی جثہ مردہ کو تلاش کر کے اس کی روح کو ایسے ایسے الفاظ پڑھ کر جن میں بڑے بڑے شیاطین کا ذکر ہوتا ہے۔ اپنی طرف متوجہ کر کے آخر کار اپنے تابع اور مسخر کر لیتے ہیں اور اسی روح سے مثل نوکر چاکر کام لیتے ہیں سحر کی اس قسم میں عام طور پر ارواح خبیثہ ہی کام آتی ہیں چونکہ اس عمل میں خباثت کے ساتھ اختلاط ہوتا ہے اس لئے شرعاً سحر کی یہ قسم بھی ممنوع ہے۔





## سحر کی چوتھی قسم

تسخیر کی ایک قسم یہ ہے کہ معمول کی قوت واہمہ بعض ارواح یا جنات کے ذریعہ سے خراب کر دی جاتی ہے۔ معمول کو یا تو سامنے کی چیز نظر نہیں آتی اور اگر نظر آتی ہے تو ہولناک صورت میں فرعون کے جادوگروں نے حضرت موسیٰ کے مقابلہ میں اسی قسم کے سحر سے بنائے ہوئے سانپ چھوڑے تھے اس قسم کا سحر اگرچہ کفر نہیں۔ لیکن چونکہ اس کو انبیاءؑ کے معجزات کے مقابلہ میں لایا جاتا ہے جرم اور گناہ کبیرہ ہے۔ ظاہر ہے کہ اس قسم میں بھی ارواح سے استعداد کی جاتی ہے اور ارواح خبیثہ یا جنات کے ناموں کی دہائی دیجاتی ہے۔ اور ان کی حد سے زیادہ تعظیم کی جاتی ہے اس لئے سحر کی یہ قسم بھی حرام ہے۔

## سحر کی پانچویں قسم

سحر کی ایک قسم نیرنگ ہے اس قسم میں خواص اشیاء سے عجیب عجیب نظارے لوگوں کو مشاہدے کرائے جاتے ہیں۔ سحر کے متذکرہ بالا اقسام مثال یا نمونہ کے طور پر ذکر کیے گئے ہیں تفصیلات کیلئے ایک دفتر درکار ہے۔ سحر کی پوری تفصیل چونکہ موضوع بحث سے خارج ہے۔ اسلئے سحر کی حقیقت پر روشنی ڈالنے کیلئے متذکرہ سطور ہی کافی ہیں۔ اب آپ سحر سے پیدا شدہ مضرات پر بھی نظر ڈالئے۔

## سحر کے اثرات

علامہ تحریر فرماتے ہیں کہ ایک غیر آباد مقام پر کچھ دن خدمت کرنے کے بعد بادشاہ جنات دہموش سے میری ملاقات ہوئی۔ دوران ملاقات میں کئی مسائل پر گفتگو ہوئی۔ بادشاہ ہموش سے میں نے علامات سحر کے متعلق دریافت کیا تو نہوں نے مجھ سے خدا اور سلیمانؑ کی قسم لی۔ کہ ان باتوں کی میں کبھی دروغ بیانی سے کام نہ لوں گا مجھ سے کہا کہ سحر کی مثال ایسی ہے جیسے کسی شخص کو حجرہ مسقف

میں بند کر کے اس کے آگے درواہ بند کر دیا جائے۔ ایسی حالت میں جب تک کہ اس حجرہ کا [illegible]
کھول دیا جائے باہر نکلنا ممکن نہیں اور جب کسی انسان کے ہاتھ پاؤں میں کانٹا چبھ جاتا ہے تو اس
کو تکلیف محسوس ہوتی ہے۔ یہ تکلیف اسی وقت تک رفع نہیں ہو سکتی۔ جب تک کانٹے کو نکال نہ دیا
جائے۔

بادشاہ دہموش نے بتایا کہ سحر زدہ مریض حسب ذیل علامات سے پہچانا جاتا ہے۔

☆ سحر کی ایک قسم یہ ہے کہ میاں بیوی محبت پیار سے رہتے ہوں یکا یک مرد اپنی بیوی سے برگشتہ
ہو جائے اس مقصد کیلئے سحر کا عمل مرد کیلئے کیا جاتا ہے۔

☆ عورت اپنے شوہر کو بغض کی نظر سے دیکھنے لگتی ہے۔ سحر سے پہلے اپنے شوہر کی عاشق زار ہوتی
ہے اس صورت میں سحر کا عمل عورت کیلئے کیا جاتا ہے۔

یا عورت اپنے شوہر کو سور کتے سے زیادہ حقیر اور مبغوض سمجھنے لگتی ہے اور اس کی نظر جس وقت بھی
شوہر پر پڑتی ہے۔ وہ اس کو خنزیر یا کتا نظر آتا ہے۔

۳۔ عورت کو بیاہ شادی سے سحر کے ذریعہ روک دیا جاتا ہے لوگ اس کے پاس نکاح کا پیغام لے کر
آتے ہیں مگر انکار سن کر مایوسی کے عالم میں واپس ہو جاتے ہیں۔

☆ کنواری لڑکیوں کا پیغام آنا ہی بند ہو جاتا ہے کہیں سے رشتہ ہی نہیں آتا۔

☆ مرد اپنے گھر والوں بیوی بچوں سے بغض کرنے لگتا ہے۔

☆ ایک قسم کا سحر بکریوں کیلئے کیا جاتا ہے بکریوں کے بچے مرنے لگتے ہیں دہموش نے کہا کہ سحر کا
عمل راستہ میں ڈالا جاتا ہے تو جس بکری کی اکھن میں وہ عمل آجاتا ہے اس کے بچے مر جاتے
ہیں۔

☆ ایک قسم کا سحر چوپایوں کیلئے مخصوص ہے اس عمل سے چوپاؤں کے جوڑوں میں ایک خاص قسم کی
تکلیف پیدا ہو جاتی ہے۔

☆ ایک قسم کا سحر بکری یا دودھ والے جانوروں کیلئے کیا جاتا ہے یہ عمل براہ راست ان جانوروں





کے رحم پر اثر انداز ہوتا ہے بچہ ادھ پکرا ساقط ہو جاتا ہے۔

☆ ایک قسم کا سحر گائے کیلئے کیا جاتا ہے کہ وہ کسی شخص کو اپنے تھنوں کو ہاتھ لگانے نہیں دیتی دہموش کا
بیان ہے کہ یہ عمل گدھے گھوڑی اور خچر پر نہیں چلتا۔

☆ ایک عمل انسان کی اولاد کو مارنے کیلئے کیا جاتا ہے سحر کرنے کے بعد اولاد مر جاتی ہے۔

☆ سحر کی ایک قسم انسان کے شیر خوار اور چھوٹے بچوں کیلئے ہے اس عمل کے موکل و (شیاطین)
بچے کو بحیرہ قلزم کا پانی پلا دیتے ہیں وہ پیتے ہی بیمار ہو جاتے ہیں یا مر جاتے ہیں۔

☆ طالع سنبلہ میں منگل یا جمعہ کے دن عورت کا پتلا بنا کر راستہ میں ڈال دیا جاتا ہے۔ یہ پتلا جس
عورت کے اکھن میں آجاتا ہے اس کے پیٹ سے لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہیں لڑکا پیدا نہیں ہوتا۔
بادشاہ دہموش نے بتایا کہ اس عمل کے موکل مغرب اقصیٰ کی ایک بوٹی جو دریا کے کنارے پیدا ہوتی
ہے۔ عورت کو کھلا دیتے ہیں۔ اس بوٹی کی یہ تاثیر ہے کہ نر اولاد کی پیدائش جلد ہو جاتی ہے۔

☆ مرد کو اپنی بیوی کی طرف سے باندھ دیا جاتا ہے وہ اپنی بیوی سے ہم بستری پر قدرت سے محروم
ہو جاتا ہے۔

☆ نئی دلہن کیلئے بھی سحر کیا جاتا ہے دلہن اپنے شوہر کو بری اور غصہ کی نظر سے دیکھنے لگتی ہے۔

☆ ایک قسم کا سحر ایسا ہے کہ عورت کے پیٹ اور سر میں پانی پیدا ہو جاتا ہے۔

☆ ایک قسم کا سحر عورتوں کیلئے مخصوص ہے کہ وہ اپنے شوہر کی ہم بستری کرنا برا سمجھنے لگتی ہیں۔

☆ مرد کے مفاصل (جوڑوں) میں یکا یک تکلیف پیدا ہو جاتی ہے۔

☆ ایک قسم کا سحر ایسا ہے کہ عورت کی صورت شکل تبدیل ہو جاتی ہے۔

☆ عورت کے اولاد کی پیدائش بند ہو جاتی ہے ماہواری آتے رہتے ہیں مگر استقرار حمل نہیں ہوتا۔

☆ ایک قسم کا سحر ایسا ہے جس کے ذریعہ انسان کا مال مویشی وغیرہ تلف ہو جاتے ہیں۔

☆ میاں بیوی میں تفریق پیدا ہو جاتی ہے۔

☆ گھر والوں میں محبت وخلوص نہیں رہتا ایک دوسرے کو برا اور دشمن سمجھنے لگتے ہیں۔

☆ مرد یا عورت کسی ایسی مرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں کہ وہ کسی علاج سے صحت یاب نہیں ہوتے۔

☆ ایک قسم کا سحر ایسا ہے جس سے میاں بیوی لوگوں کی نظروں میں حقیر ہو جاتے ہیں۔

☆ مرد اپنے عہدہ اور مرتبہ سے تنزل پر آ جاتا ہے۔

☆ مرد کے پاس کوئی مال و دولت نہیں رہتا۔ خالی ہاتھ ہو جاتا ہے۔

☆ ایک قسم کا سحر عورتوں کیلئے ایسا ہے کہ وہ کسی ایک شوہر کے ہاں جم کر نہیں رہتیں۔ طلاق لیتی رہتی ہے اور لوگوں سے نکاح کرتی رہتی ہے۔

☆ مرد کو گھر سے جلاوطن کر دیا جاتا ہے۔

☆ جو عورت صاحب حسن و جمال ہوتی ہے سحر کے ذریعہ اس کا حسن و جمال مسخ ہو جاتا ہے اور وہ لوگوں کی نظروں سے گر جاتی ہے۔

## سحر دو قسم کا ہوتا ہے

ملک دہموش نے مجھے یہ بھی بتایا کہ سحر دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک قسم تو کتابت خواتم۔ طلسمات عزائم سے متعلق ہے۔ دوسری قسم سحر کی وہ ہے کہ اس فن کو جاننے والی عورتیں کسی دھاگے وغیرہ پر گرہیں لگا کر سحر کا کلام پڑھتی ہیں ان دونوں صورتوں میں طلسمات یا کلام کے موکل اپنی مقررہ خدمت انجام دیتے ہیں۔

علامہ موصوف نے بادشاہ دہموش کے بتائے ہوئے طریقہ کے مطابق ان تمام اقسام سحر کا علاج بھی تحریر کیا ہے لیکن وہ چونکہ ہمارے موضوع سے خارج ہے اسلئے اس کا تفصیلی بیان ہم آئندہ "بیاض الاولیا" کتاب میں پیش کریں گے۔ مختصر تذکرہ درج ذیل ہے۔



کالی دنیا، کالا جادو، وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات

## سحر کا علاج

☆ اگر کوئی مرد اپنی بیوی کو نفرت کرتا ہے تو نقش متذکرہ ذیل لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالدے۔ "فلما رائنہ، اکبرنہ الی قولہ کریم۔ اور فلما اھواقال موسی ما جنتم بہ السحر الی قولہ تعالی امجرمون" لکھیں۔ لیکن یہ عمل طالع حمل میں ہونا چاہیے۔ کتابت پوری ہو جانے کے بعد اس نقش کو اگربتی سے دھونی دے کر اس عورت کے گلے میں ڈال دیں حکم الٰہی سے شوہر اس سے محبت کرنے لگے گا۔

☆ اگر بیوی کی نظر میں شوہر کتا یا سور نظر آتا ہو وہ اس کو نہایت نفرت وحقارت سے دیکھتی ہو تو سات دانے کھجور پر یا انجیر پر اسماء قمر لکھ کر بیوی کو کھلا دیں۔ اور اس کے گلے میں سورت یوسف زعفران اور عرق گلاب سے لکھ کر ڈال دیں۔

☆ اگر عورت شادی کی خواہشمند ہو تو ایک کاغذ پر سورت الم نشرح ۷ مرتبہ لکھ کر۔ "ذینا ھا للناظرین۔" ۷ مرتبہ لکھیں اور اس کے بعد آیۃ "بطلان سحر قال موسیٰ جا جنتم بدالسحر مبطلون" تک لکھ کر یہ عزیمت اس کے نیچے لکھیں



اور اس عورت کے سر پر " اومن کا ن میتا ناصییناہ" ۱۱ مرتبہ پڑھیں۔

☆ اور جس کنواری لڑکی کا کہیں سے رشتہ نہ آتا ہو اس کیلئے پوری سورت رحمٰن جمعہ یا پیر کے دن ایک کاغذ پر لکھیں اور اس کے نیچے اس لڑکی کا نام مع والدہ کے نام کے لکھنا چاہیے اور یہ عبارت لکھ دینی چاہیے۔

"یا جماعۃ الرجال سلبت عوو لکم کتسلیالتمرھمن شجر تھا والجبتہ من اکامھا والزھر من ھیا کلہ وتمنیہ والصبت علیم محبتہ وعطفا وحمنا نا

وتخیلا وعشاء تخیلا لا طاقته لکم بالجلوس ولا للقوود حتی یتزوجها احد منکم واهلت تعطیلاها روان تزویجها یا هلنا نبحر کو الاازواج الروهاء الساکث فی قلوب الاجنبین فینتظر ذلیخا لیوسف"

یہ عبارت ۷ مرتبہ لکھی جائے اور اس کے بعد آیۃ بطلان سحر" قال موسیٰ ما جئتم به السحر" آخر تک لکھ کر ساعت عطارد میں لکھ کر غسل کے پانی میں ڈال دیں اور اس پانی سے عورت کو غسل کرائیں انشاء اللہ ایک ہفتہ کے اندر اندر شادی ہو جائے گی۔

☆ اور اگر کوئی مرد اپنے گھر والوں سے نفرت کرتا ہو تو " عسی اللہ من بمن بینکم رحیم " تک اور آیتہ بطلان سحر (جو اوپر مذکور ہوئی) ۷ مرتبہ کسی برتن میں لکھیں اور اسے بارش کے پانی سے دھو ڈالیں اور وہ پانی مرد کو پلائیں۔

☆ اور جس عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو سورت واقعہ ایک کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالیں کہ وہ رحم پر پڑا رہے اور اللہ تعالیٰ کے ۹۹ نام اور آیت بطلان سحر کسی برتن میں لکھ کر پانی سے دھو کر عورت کو آفتاب طلوع ہونے کے وقت ۷ دن تک پلائیں اور اس کے سر پر آیت بطلان سحر ۷ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

☆ اور جس عورت کے صرف لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں سورہ نجم کسی برتن میں لکھ کر پانی سے دھو کر اس پانی سے بدھ کے دن عورت کو غسل کرائیں اور اس کے سر پر سورت انبیاء (پوری) اور آیت بطلان سحر اور اسماء قمر ۷ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

☆ اگر دلہن دولہا سے نفرت کرتی ہو تو ایک کاغذ پر سورہ یوسف لکھیں اور آیت " فلما راینہ اکبر"..... کو ۷ مرتبہ لکھیں اور اس کتابت کو اس کے سر پر ماریں اس کے بعد کسی چیز پر "من کل شئی خلقنا زوجین لعلکم تذکرون" تک لکھ کر کھلائیں۔

☆ جو عورت ہمبستری سے نفرت کرتی ہو "امراۃ نوح وامراۃ لوط کانتا تحت عبدین من عبادنا الصالحین" ۷۰ مرتبہ لکھ کر پانی سے دھو کر اس پانی کو شہد سے میٹھا کر کے ۷ روز تک پلائیں۔





## جن کے اثرات

جنات چونکہ ہماری نظروں سے پوشیدہ ہیں اسلئے نہ اس مخلوق کی صحیح تعداد کا علم ہو سکتا ہے اور نہ اس قوم کے تفصیلی حالات ہی معلوم ہو سکتے ہیں احادیث رسول ﷺ کے مطالعہ سے اتنا ضرور معلوم ہوتا ہے کہ عہد رسالت میں جنات کی ایک کثیر تعداد اسلام قبول کر کے مسلمانوں کی جماعت میں داخل ہو گئی تھی پھر بھی انسانوں کی طرح بیاہ شادی اور توالد و تناسل سے اس قوم کی تعداد دنیا کے کل انسانوں سے زیادہ نہیں تو کم بھی نہ ہو گی۔

جس طرح انسانوں میں کوئی مذہب کا پیروکار ہے اور کوئی کسی کا اسی طرح جنات کے مذاہب بھی انسانوں کی طرح مختلف ہیں۔ کوئی صحیح راستہ پر ہے کوئی غلط راستہ پر۔ کوئی نیک بخت ہے کوئی بدبخت کوئی نیک ہے تو کوئی بدمعاش۔

دنیا میں نیک انسان جس طرح اپنی یا جنس کے افراد کو ستانا سخت گناہ تصور کرتے ہیں اسی طرح نیک جنات بھی انسانوں کو آزار نہیں پہنچاتے۔ ایذا رسانی شریر نفوس کا خاصہ ہے خواہ وہ انسان ہوں یا جنات انسان کی ایذا رسانی سے محفوظ رہنے کیلئے حکومت کی طرف سے بھی انتظامات ہوتے ہیں اور ہر شخص قانون حفاظت خود اختیاری کے تحت اپنی حفاظت کا کچھ نہ کچھ انتظام رکھتا ہے لیکن جنات چونکہ ہماری آنکھوں سے نظر نہیں آتے اور نہ ان کو ایذا پہنچاتے ہوئے دیکھا جا سکتا ہے اسلئے جنات کے شر سے حفاظت ایک ٹیڑھا مسئلہ ہے۔

## شریر جنات کی تعداد

ساتوں اقلیم کے بادشاہ جنات اور مسلمان جنات سے ملاقات کے نتیجہ میں علامہ مغربی تلمسانی کو شریر جنات کی ایذا رسانی کے متعلق جو معلومات حاصل ہوئی تھیں اس سلسلہ میں انہوں نے اسماعیل وزیر شاہ جنات کا قول نقل کیا ہے "اسماعیل کہتے ہیں کہ جو جنات عورتوں اور مردوں کو ستایا کرتے ہیں۔ وہ بہت سی قسم کے ہیں۔ مجھے ان میں سے بہت سوں کا حال معلوم ہے ایسے جنات

کی قومیں ہیں اور ہر قوم میں ۷۰ ہزار قبیلے ہیں اور ہر قبیلے میں ۷۰ ہزار افراد ہیں۔ اگر آسمان سے سوئی پھینکی جائے تو وہ زمین پر نہ گرے گی ان کے سروں پر رک جائے گی۔

جنات کے ایک بہت بڑے ذمہ دار افسر کے یہ الفاظ یقیناً اس بات کو ظاہر کر رہے ہیں کہ جنات میں بھی انسانوں کی طرح نیک لوگوں سے زیادہ بدکار جنات کی تعداد زیادہ ہے جب ایذا رساں جنوں کی کثرت تعداد کا یہ عالم ہے تو نیک جنات بھی یقیناً بڑی تعداد میں ہوں گے۔ اس لئے صحیح تعداد معلوم کرنے کا کوئی ذریعہ انسان کے پاس نہیں ہے جس کے ذریعہ وہ انسانوں کی طرح جنات کی نفس شماری کر سکے۔

## جنات کے رہنے سہنے کی جگہ اور ان کی قسمیں:

عفریت چشموں اور گڑھوں میں رہتے ہیں اور شیاطین شہروں اور مقبروں دونوں جگہ آباد ہیں اور طواغیت ایسی جگہ جہاں خون پڑا ہو بود و باش رکھتے ہیں اور بعض ہوا میں رہتے ہیں۔ بعض بڑے بڑے شیطان آگ کے قریب بود و باش رکھتے ہیں اور بعض توقیف عفاریت یعنی وہ جنات جو عورتوں کی شکل میں متشکل ہوتے ہیں بڑے بڑے درختوں کے پاس مقام رکھتے ہیں اور باغات کے پاس مقام رکھتے ہیں۔ اور باغات میں بھی اور بعض سیاسب پہاڑوں اور ویران مقام پر بود و باش رکھتے ہیں۔ جنات کی تمام قسموں میں اکثر افراد انسان مرد اور عورت کو ستایا کرتے ہیں۔ بعض شیطان عفریت کی تو یہ حالت ہے کہ وہ انسان عورتوں پر شیدا اور فریفتہ ہیں۔

**(بحوالہ: جنات کے پراسرار حالات اشبیر حسن چشتی نظامی)**

اس کتاب کی تالیف و تسوید میں مندرجہ ذیل کتب سے امداد لی گئی ہے۔

☆ عجائب القصص (علامہ عبدالواحد بن محمد المفتی الحسینی)





☆ الیواقیت والجواہر (شیخ عبدالوہاب الشعرانی)

☆ تہذیب الایمان (علامہ ابن قیم)

☆ البصائر (مولانا عبدالحی سورتی)

☆ مطالب رشیدی (حضرت مولانا تراب علی شاہ قلندری کاکورویؒ)

☆ تفسیر خازن

☆ تفسیر کبیر (امام رازی)

☆ تفسیر مظہر العجائب

☆ تفسیر فتح العزیز (حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب دہلویؒ)

☆ الخصائص الکبریٰ (علامہ سیوطی)

☆ دلائل النبوت (علامہ ابونعیم)

☆ سیرت حلبیہ

☆ اسرار شریعت

☆ بدائع الزہور (شیخ محمد احمد بن ایاس الحنفی)

☆ الانس الجلیل (قاضی مجیر الدین حنبلی)

الترغیب والترہیب (نواب صدیق حسن خان مرحوم)

☆ روض الریاحین (علامہ یافعیؒ)

☆ حیوٰۃ الحیوان (علامہ دمیری)

☆ قرۃ العیوان شرح سرور المحزون

☆ الاستعاذۃ باللہ من الشیطان الرجیم

☆ الجواہر الفرید فی اسرار التوحید (علامہ فعی)

☆ شموس الانوار وکنوز الاسرار (علامہ تلمانی مغربی)

# باکمال اور بااخلاص اللہ والوں کے روحانی نچوڑ

قارئین!

جب خاص اشاعت کی بات چلی تو ایک نیک دل حافظ صاحب کے پاس یہ انمول اور نایاب ذخیرہ جو غالباً ۱۹۱۸ء کے بعد شائع ہوا اور پھر حالات زمانے کی وجہ سے شائع نہ ہو سکا یہ پرانی کتابیں ہاتھ لگیں پڑھیں، بہت کارآمد اور مخلوق خدا کا نفع معلوم ہوا داعیہ پیدا ہوا کہ افادہ عام دعوام کر دیا جائے حالانکہ کتاب نہایت بوسیدہ جگہ جگہ سے الفاظ مٹے ہوئے اور اوراق پھٹے ہوئے لیکن اپنے طور محنت کر کے الفاظ مٹے ہوئے اور اوراق جوڑ کر آپ کے سامنے پیش کیے ہیں۔

چند خاص باتیں قارئین! سمجھ لیں۔ اور ذمہ داری سے پڑھیں۔

☆ کتاب میں ایسے اعمال جو غلط استعمال ہو سکتے ہیں۔ ہم نے اپنے خاص روحانی اور قرآنی عمل کے ذریعے ان اعمال پر خاص عمل کر دیا ہے جو شخص بھی انہیں غلط اور ناجائز استعمال میں لانے کی صرف کوشش بھی کرے گا تو الٹا نقصان ہوگا اس نقصان کا خود ذمہ دار ہوگا۔

☆ اگر اس کتاب میں کوئی غیر شرعی عمل جس میں شرک کی بو آتی ہو تو ہمیں فوراً مطلع کریں ہم اپنے طور پر کوشش کر کے۔ بہتر سے بہتر بنا کر آپ کے پاس بھیج رہے ہیں لیکن آپ اپنی رائے سے ضرور مطلع کریں تاکہ آئندہ اس کی اصلاح ہو سکے ہم آپ کے مشکور ہوں گے۔

☆ ہمارا مقصد صرف اور صرف یہی ہے کہ ایک محنت اور پر مخلص محنت عرصہ پہلے شائع ہوئی لیکن گردش ایام نے اپنی اوٹ میں لے لیا اس کو از سر نو عوام کے استفادے کیلئے عام کیا جائے۔ نیت میں خلوص ہے اور لوگوں کا نفع ہے، اللہ تعالیٰ ہمیں اخلاص عطا فرمائے۔ آمین۔





# کالی دنیا، کالے بول، کالے لفظ

قارئین!

کالے جادو کا عکس آپ کے سامنے ہے آپ کا کیا خیال ہے اس کے پڑھنے اور کرنے سے کچھ ایمان کا ذرہ باقی رہے گا؟۔

یہ تمام منتر نامکمل تحریر کیے گئے ہیں اور ان کی ترتیب غلط کر دی ہے تا کہ کوئی ان شیطانی اعمال کی طرف مائل ہو کر اپنا ایمان برباد نہ کر بیٹھے۔

کیا مسلمان کے لئے قرآن اور حدیث کافی نہیں؟؟

فیصلہ آپ خود کریں!

## دیوی کا منتر

منتر۔ادم ہر رنگ ہر نیک بھونگ شمشانے دوئنی شمشاد نے سواہا۔

### سادھن ودھی

شمشانوں میں ننگے بیٹھ کر اس منتر کا جپ پچاس ہزار دفعہ کیا جاوے تو شمشانک دیوی خوش ہوکر ایک لباس پہننے کو عطا کرے گی۔ پھر اس لباس کو پہن لیا جاوے۔ پھر منتر: ادم کلہنک بھگوتی بھیذ ۵۰ ہزار جپ کیا جائے مگر تین عدد برتن شراب سے پر کر کے اس کو اپنے پاس رکھ چھوڑے۔اور ان کے ساتھ کھانا شروع کرے۔ جب منتر سدھ ہو جاوے گا تو دیوی درشن دے گی۔اور جو پھل یا مراد مانگو گے۔ پوری کردیگی۔ مگر عامل کو چاہیے کہ ایسے منتر کا جپ ہرگز نہ کرے۔ کیونکہ اس منتر میں شراب کا استعمال لازمی رکھا گیا ہے۔اس واسطے اس کو نہ کرنا بہتر ہے۔

## دلی مراد حاصل کرنا

منتر:۔ادم جگتر یہہ جاتری کے پدم ندھے سواہا۔

### سادھن ودھی:

اس منتر کا جپ پہلے پچیس ہزار کرنا چاہیے جب اس منتر کا جپ ہو چکے تو پھر ڈھائی ہزار منتر سے مختلف پانچ میوؤں کا ہون کرے۔ جب منتر سدھ ہو جاوے گا تو عامل اپنی مراد کو پوری پاوے گا۔ جس میں اس کی زندگی بڑے آرام سے بسر ہوگی۔

## منتر سدھی کے بیان میں لوگوں کی نظروں سے غائب ہونا

منتر: ادم کنگوٹی کرو پر کے سواہا۔

### سادھن ودھی:





کرشن ماش کی پکھ سے لیکر ایک ماہ تک ہر روز اس منتر کا جپ تین ہزار تک کیا جاوے اور ۲۴ ہزار منتر سے گھی کا ہون کرے اور جب یہ ہون آخری دن رہ جاوے تب کیا جاوے اور ہون میں جو لکڑی جلائی جاوے وہ نیم کی ہونی چاہیے۔اور پھر اس طرح عمل کرنے کے بعد جو راکھ ہون سے تیار ہو اس کو ماتھے پر لگالیوے۔ جس سے یہ ہوگا کو اس کو کوئی نہ دیکھے گا۔اور وہ سب کو دیکھے گا۔اور جب ماتھے پر سے اس راکھ کے تلک کو اتار دے گا۔ پھر اپنی اصلی حالت پر آجائے گا۔

## دیوی سدھ کرنا

منتر: ادم نموا کچھ سر سندری سواہا

### سادھن ودھن

صبح سویرے اپنے بستر سے اٹھ کر اور ضروری حاجات سے فارغ ہو کر ماہ ساون کی چھٹ کو عمل شروع کرنے اور اشنان وغیرہ کر کے صاف لباس پہن کر اس منتر کا جپ ایک روز میں سات ہزار بار کرے۔ جب جپ پورا ہونے کے قریب ہو تو اس وقت چھ ہزار منتر زمین پر سووے۔ جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے۔ دودھ چاول کے سوا اور کچھ نہ کھاوے۔ ایسا کرنے سے منتر سدھ ہونے پر دیوی درشن دیوے گی۔ جس سے آرام ہوگا اور ہر ایک قسم کی تکلیف سے نجات حاصل ہوگی۔اور بہت سی دولت بھی نصیب ہوگی۔

نوٹ: ترپن کرنے کی یہ سدھی ہے کہ ہاتھ میں کشا یعنی ڈب کا تنکا لے کر اور پانی لیکر مندرجہ بالا منتر کا جاپ کرے اور منتر کے آخر ہون کی سدھی بھی اس طرح سے ہے۔اور آگ جلا کر اور ایک منتر پڑھ کر اور سواہا کے لفظ پر ایک ایک آہوتی آگ میں ڈال دے جس سے یہ منتر سدھ ہو جاوے گا۔اور مندرجہ بالا پھل پراپت ہو جاوے گی۔

## دیوی سدھ کرنے کا دوسرا منتر

منتر: اوم ہرنیک کلینگ شرینگ نمہ

### سادھن ودھی:

یہ پانچ حرف کا منتر لکھا جاتا ہے۔ اگر اس منتر کا ہر روز بیس ہزار مرتبہ تیس دن تک جپ کیا جاوے اور آخر دن میں دودھ کی کھیر پکا کر دو ہزار منتر کا جاپ کر کے ہون کر کے اور ہزار منتر سے تر پن کر کے زمین پر سووے تو سوائے کھیر کے اور کوئی بھر جن نہ کھاوے تو منتر کے سدھ ہونے پر دیوی درشن دیوے گی اور تمام قسم کا زر و مال دیگی۔ اور تمام لوگ اس کی عزت کریں گے۔

## دیوی کی سدھی کا منتر

ا۔ منتر:۔ اوم ہرنیک وید ماتری بھنیو سواہا

۲:۔ اوم کلینگ پدم وتی سواہا۔

ان دونوں منتروں کی ترکیب ایک ہی ہے۔ ان دونوں منتروں کو ایک طریقہ پہ سدھ کیا جاتا ہے۔ پہلے اس ستر کا بارہ لاکھ جپ کیا جائے۔ اور پھر ایک لاکھ جپ کیا جائے۔ پھر ایک لاکھ تیس ہزار منتروں کا پانچ میوؤں کا ہون کیا جائے۔ تو دیوی سدھ ہو کر قابو میں آجائے گی۔ اور یہ عمل بھو کی اشٹمی تتھی کے سوائے اور کسی دن نہ کیا جائے۔ کیونکہ اس کے سدھ کرنے کا یہی دن اچھا سمجھا جاتا ہے۔

۳:۔ منتر:۔ اورنا شا پترن پوارتی سواہا

### سادھن ودھی:

اس منتر کا ایک لاکھ جپ کے ذریعے ہون کرنا چاہیے اور جون گھی گل سیلوئی وغیرہ ان چیزوں کا ہونا چاہیے۔ اور جب منتر کو سدھ کرنے لگے تو ایک مٹھ کا برتن لے اور اس میں ماش یا چاول بھر دیوے تو دیوی سدھ ہو کر درشن دے گی۔ اور سب خواہشات کو پورا کرے گی۔ اور اس کو سوائے ریوتی نچھتر کے کسی اور دن میں شروع نہ کیا جاوے۔ پھر پانچ ہزار بار روز کیا جاوے۔ اسی طرح کرنے سے ایک لاکھ منتر کا جپ پورا کرے۔





## دشمن کو زیر کرنے کا منتر

منتر:۔ ادم نمو سدھی وناذ میکایا سوپیدز کارترے سرب گن برشتا سروتنج وشی کرنا ہے سروجن سرواستری پرکھا کر کھنے شرینگ اونگ سواہا۔

سادھن ودھی: اپنے دشمن کو تباہ کرنا ہو یا اس کو کسی قسم کا نقصان پہنچانا ہو تو عامل کو چاہیے کہ اس منتر کا جپ متواتر ہر روز سوموار سے شروع کرے۔ دس ہزار دفعہ کرے اس طرح سے منتر سدھ ہو جاوے گا اور عامل کا حسب الخواہش کام پورا ہوگا۔

## ہر دلعزیز ہونے کا منتر

منتر:۔ اوم نمو سرواستوی سرور کھ دشی کارتی شرینگ ہرینگ ہرپگ سواہا۔

سادھن ودھی: مندرجہ بالا منتر کا بہتر ہزار بار جپ کرنے اور متواتر جپ منگل کے دن شروع کرنے اور ہر روز متواتر 72 یوم تک اس کا جپ کرتا ہے اور سات ہزار سو منتر کے ذریعہ ناریل کے ساتھ ہون کیا جاوے اور جو راکھ اس ہون سے تیار ہو۔ اس کو ماتھے پر لگالیوے جہاں جائے گا قدر و منزلت حاصل کرے گا اور راکھ کو ماتھے پر سے اتار دیا جاوے تو پھر اپنی اصلی حالت میں آ جائے گا۔

## دیوی کو حاضر کرنا

منتر:۔ اوم شری کاک کمل ورد ھنے سروکار بہ سردار تھا ان دیبی دیبی سروکار ینگ کر پردی چہ یہ سرد سدھی پادگا یانگ ہنگ کہنک دردو شاں در بنے سرو سدھی پراداے اداے سواہا۔

سادھن ودھی: اس منتر کا جپ ایک لاکھ کرے اور جپ کرنے کے بعد دس ہزار منتر سے جنوں کا ہون کرے۔ نواں کرنے سے دیوی سدھ ہوگی۔ اگر تم اس وقت تمام دنیا کے پھل و پھول سے خون حکم کرو گے۔ اسی وقت مل جائے گا۔ بس تمہارے صرف اشارے کی ضرورت ہے۔ کہ دیوی

اس وقت حاضر ہو کر آپ کی خواہش کے مطابق کام کرے گی اور یہ جپ پکھ پکھتر سے شروع کیا جاوے کیونکہ اس پکھتر کے شروع کرنے سے منتر جلدی سدھ ہوگا اور منتر کا جپ ہر روز متواتر ایک ہزار کرنا چاہیے تاکہ عامل پورا پورا فائدہ اٹھا سکے۔

## حاکم کو خوش کرنا

منتر: اوم سندھک رگت چانڈے گھر تنگ گھر تنگ املنگ دس مانیہ سواہا۔

**سادھن ودھی:** پہلے اس منتر کا ایک لاکھ جپ کرو۔ اور پھر کنیر کے پتے لے کر ایک ہزار منتر سے ہون کرو تو تمام لوگ تمہارے قابو میں ہو جائیں گے۔ ایک ہزار منتر کا جپ ہون کے ہمراہ برگ جوی کے ساتھ کیا جاوے تو صورت خوش ہوگی اور منتر کا جپ پکھ پکھتر شروع کرنا چاہیے۔ اور جب تقریباً متواتر ایک ہزار بار روزانہ کرنا لازمی ہے۔

## دلی خواہش کو پورا کرنا

منتر: ۔اوم نو بنگلے چیلے نانا پشو سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس منتر کا جپ ہر روز شام کے وقت کرے اور متواتر ہر روز ایک ہزار جپ ۱۲ سال تک جاری رکھو۔ اور جب شروع کرتے وقت مندرجہ ذیل اشیاء کو اپنے سامنے رکھو، سپاری، ناریل، اور زعفران وغیرہ پھر گوگل کی دھونی دے کر پرارتھنا کرو تو دیوی خوش ہوگی اور اگر اس کے ہم بستر رہو۔ اور بھوگ کرو تو بہت ہی خوش ہوگی۔ جس سے تمہارے دل کی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اور یہ منتر نگھا پکھتر سے شروع کرنا چاہیے۔

## مہا دیوی کا خوش کرنا

منتر: ۔اوم ہندی دل گل سواہا

**سادھن ودھی:** جس وقت قوس قزح ظاہر ہو مندرجہ بالا منتر کا جپ شروع کرے اور روزانہ





ایک ہزار جپ کیا جاوے اور جب ایک لاکھ کے قریب جپ ہو جاوے تو پھر دس منتروں سے کوئی سے پانچ میووں کے ذریعے ہون کیا جاوے اور جو جپ کیا جاوے تو نرکنڈی کے نیچے بیٹھ کر کیا جاوے اس سے مہا دیوی خوش ہوگی اور پاتال کی اشیاء لا کر دے گی اور اگر اس کے ساتھ ہم بستر رہو گے تو بہت خوش ہوگی۔

## دیوی کو بس میں کرنا

منتر: اشتھ وپارنی اشتھ دھارے ہرانگ اہر یگ کار ہنگ کلینگ مشر یگ سواہا۔

**سادھن ودھی:** عامل کو چاہیے صبح سویرے آفتاب کے طلوع ہونے سے پہلے اٹھے اور ضروری حاجات سے فارغ ہو کر ایک بڑے درخت کے نیچے بیٹھ جاوے اور مندرجہ منتر کا جپ دس ہزار سورج نکلنے سے پہلے پہلے کر لیوے اور تسی بالا ہون کرے تو دیوی سدھ ہوگی اور جو چیز مانگو گے حاضر کر دے گی۔ کسی قسم کا عذر نہ کرے گی۔

## دیوی کو پرسن کرنا

منتر: ۔اوم ہر یگ چندر کے سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس منتر کا جپ بھی بڑھ کے درخت کے ساتھ بیٹھ کر کیا جاوے اور ہون وغیرہ بھی ستھ ہو۔ یعنی مطلب یہ ہے کہ جب طریق سے مندرجہ بالا منتر کو سدھ کیا گیا تھا۔ تو دیوی خوش ہو کر آب حیات دے گی۔ مگر یاد رکھنا چاہیے کہ اس منتر کو وہی آدمی سدھ کرتا ہے جو ہر وقت پاک و صاف ہو۔ اور منتر کے پڑھتے وقت برے خیالات کے متعلق دھیان نہ دیوے بلکہ ہر وقت نیک خیالات کو ہی اپنا معمول بنا رکھے۔

## نظروں سے غائب ہونے کا سرمہ حاصل کرنا

منتر:۔ اوم مدن میکھے نہہ سواہا۔

**سادھن ودھی:** دھتورے کے درخت کے نیچے بیٹھ کر مندرجہ بالا منتر کا جپ ہر روز متواتر چالیس دن کے اندر ایک لاکھ کا جپ مکمل کرے تو دیوی خوش ہو کر ایک سرمہ دے گی جو شخص اس کو لگائے گا وہ سب کو دیکھ سکے گا۔ لیکن خود کسی کو بھی دکھائی نہ دے اور اگر اندھیرے میں بھی کوئی چیز دیکھنا چاہے تو دیکھ سکتا ہے۔ اگر کسی اندھیری جگہ پر چلا جاوے تو وہاں روشنی نمودار ہوگی۔ مگر عامل کو چاہیے کو جپ شروع کرتے وقت برے خیالات کو دل میں جگہ نہ دے۔ تا کہ اس کا منتر سدھ ہو جاوے اور اس کا پھل پراپت ہو جائے۔

## موکلات سدھ کرنا

منتر: اوم وکلے اینگ ہرینگ کلینگ شرینگ سواہا۔

مندرجہ بالا منتر کا جپ ایک لاکھ دفعہ کیا جاوے اور تین ماہ تک لگاتار اپنے گھر میں بیٹھ کر کرے۔

**سادھن ودھی:** اور جب منتر کا جپ کر چکے تو آخر میں دس ہزار منتروں کے ذریعے کنیر کے پھول لے کر ان کو گھی میں ملا کر دیوے اور ہون کرے ایسا کرنے سے موکلات تمہارے تابع ہو جاوے گا۔

## رسائن سدھ کرنا

منتر:۔ اوم لکشمی دنگ شری کملا دہارنی سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس منتر کا جپ ایک لاکھ اپنے گھر میں بیٹھ کر کرے اور مور کے پروں کا دھوکو دھکاوے اس کے دس ہزار منتروں کے ذریعے برگ کنیر دکھی ملا کر ہوون کرو۔ اور پھر دیوی خوش ہو کر ایک رسائن دے گی۔ اس سے عامل جس قدر سونا بنانا چاہے۔ بنا سکتا ہے۔ مگر یہ لازمی ہوگا۔ کہ اس منتر کا جپ ماہ بیساکھ میں سواتی پنچھتر سے شروع کرنا چاہیے اور روزانہ ایک ہزار جپ کیا جاوے۔





## دیوی کا منتر

منتر: اوم اینگ انتی سرینگ لیپے ہی سندری بس بس سواہا۔

**سدھی ودھی:** صبح سویرے اٹھ کر کسی چوراہے میں بیٹھ جائے اس منتر کا جاپ ایک لاکھ کرکے اور دس ہزار منتر کے ذریعہ گلاب کے پھول و گھی ملا کر ہون کرے۔ تو دیوی پرسن ہو کر ایک چیز عنایت کرے گی جس کے ذریعے سے کچھ حکومت کرنے کی امید ہوتی ہے۔ اگر دس ہزار منتر سے صرف گھی کا ہون کیا جائے تو ایک اوزار ملتا ہے جو کہ بہت ہی کارآمد ہوتا ہے۔ جس کی شکتی سے سینکڑوں میل دور کا فاصلہ ایک منٹ میں طے پاتا ہے۔

## دیگر

منتر: اوم کلینگ سوچنا ودھی دیوی سواہا۔

**سادھن ودھی:** ہر روز بوقت شام کسی ندی کے کنارے پر جایا کرے اور برابر تین ماہ تک تین لاکھ جپ ختم کرے ختم کرنے کے بعد ایک لاکھ منتر گھی سے ہون کرے تو دیوی خوش ہو کر ایک قسم کی کھڑاویں عطا کرے گی جس کو پہن کر اگر عامل چاہے تو ہزار کوس کے فاصلے کو چند منٹوں میں طے کر لیوے اور لطف یہ کہ تھکاوٹ بالکل نہ ہو۔ خواہ کوئی کیسی ہی مسافت ہو اور یہ عمل بیساکھ سواتی پنچھتر کے سوائے اور کسی دن کو شروع نہ کیا جائے ورنہ اس کے سدھ ہونے کی امید ہرگز نہ ہوگی۔

## دیوی کو بس میں کرنا

منتر:۔ اوم ہرینگ دجا کبھی والا کبتی والاتی آپکھا کچھ ہرینگ پر یہ ہے۔ بھوکلینگ۔

**سادھن ودھی:** اس کے جپ کرنے والے کو دریا کے کنارے بیٹھ کر کرنا لازمی ہوگا اور جپ تقریباً پچاس ہزار کرنا چاہیے اور پھر بعد جپ کرنے کے گھی اور گوگل کو ایک کر دے۔ اس منتر کی دس ہزار آہوتی دیوے۔ جتی ہون کرے اور اس میں آہوتی دیوے تو دیوی بس میں آ جائے گی۔

## تنگی دور ہو

منتر:۔ اوم ہرینگ آنچھا آنچھ سر سندری سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس کے جپ کرنے والے کو چاہیے کو ہر روز حر کال سندھیا کیا کرے اور ہر روز ایک ہزار منتر کا جپ کرے اور اس طرح متواتر تین ماہ تک عمل جاری رکھے اور مہادیو کی مورتی کے پاس بیٹھ کر گھی اور گوگل پندرہ وار منتر کے ذریعہ ہون کرے۔ عمل پورا ہونے پر منتر سدھ ہوگا اور دیوی حاضر ہوگی۔ اس وقت اس کو دیکھ کر نمسکار کرے دیوی کہے گی کہ بول تو کیا چاہتا ہے۔ تو ہاتھ جوڑ کر پرارتھنا کرے یعنی یہ منتر پڑھے۔

منتر:۔ دیوی دادو ریہ دوگدھوسمی تمسے ناشتہ سوانگ اس کا مطلب یہ ہے کہ مجھے مجھول نے بہت رگی کیا ہوا ہے اور مفلسی سے بہت تنگ ہوں۔ اس لیے ان سے مجھے بچادے اور ان کا ناش کردے تاکہ میں آرام سے رہوں۔

## بیماری دور ہو

منتر:۔ اوم ہرینگ نشٹی جہان مسی سوروپ وتی سواہا۔

**سادھن ودھی:** ماہ کنک کی پورنماشی کو شیشم کے درخت کے نیچے بیٹھ جاوے یکا یک خوبصورت منزل تار کے جو کہ چند کا ہو۔ اور ایک مورتی بڑی سلکھنی کی بنا کر اس میں بٹھلا دیوے اور اس کی پوجا کرے اور پھر اس کے سامنے بیٹھ کر ایک ہزار منتر کا جپ کرے اور یہ جپ تقریباً تین ماہ تک متواتر جاری رکھے اور رات کو بھی اس طرح پوجا کرے اور پھر کھانا کھانے بیٹھے اور آدھی رات کے وقت بستر سے اٹھ کر منتر کا جپ کیا کرے تو نئی کھینی پوش اس روپ میں ظاہر ہو کر درشن دیوے گی اور ایک قسم کا سرمہ دے گی جس کو آنکھ میں لگاؤ گے، سب قسم کی بیماری دور ہو جاوے گی۔ پھر کسی قسم کی بیماری نہ ہوگی اور آنکھیں صاف رہیں گی۔





## رسائن حاصل کرنا

دیوی کا منتر:۔ اوم ہرینگ آچھوآ آچھ کا میشوری سواہا۔

**سادھن ودھی:**
صبح سویرے اٹھ کر ضروری حاجات سے فارغ ہو کر ایک پاک جگہ (پوتر آسن) پر بیٹھ جاوے اور ایک ہزار جپ کرے۔ اسی طرح سے تقریباً تین ماہ تک متواتر کرتا رہے اور رات کے وقت اس کا منتر جپ دھوپ سانگری وغیرہ سے کرے۔ تب دیوی ماتا خوش ہوگی اور حاضر ہو کر تمہیں پرسن کرے گی اور ایک رسائن عطا کرے گی جس سے کہ آپ کی زندگی آرام سے گزرے گی مگر یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اس منتر کا جپ ماہ کتک پورنماشی کو شروع کیا جاوے۔

## دلی مراد پوری ہونا

منتر:۔ اوم ورک رشال طسے مورن ایکھا سواہا اوم ہرانگ ہرینگ ہرنگ سواہا۔

**سادھن ودھی:**
پہلے ایک مہادیو کی مورتی تیار کرے اور پھر ہر روز شام کے وقت مورتی کو سامنے رکھ کر اور برے خیالات کو بالائے طاق رکھتے ہوئے اس کی پوجا شروع کردے۔ متواتر اسی طرح برابر چھ ماہ تک کرتا رہے جب منتر سدھ ہوگا تو دیوی خوش ہو کر درشن دیوے گی پھر اس کے سامنے اپنی خواہشات ظاہر کردی جاویں۔ ہر طرح سے مکمل کردی جائے گی۔ جس سے کہ آپ کی زندگی آرام اور سکھ سے گزرے گی اور کسی قسم کی تکلیف نہ ہوگی۔

## دیگر

منتر:۔ اوم ہرینگ پرسودائے سواہا۔

**سادھن ودھی:** ہر روز رات کے وقت پوتر آسن پر بیٹھ کر ایک ہزار جپ کرے اسی طرح سے ہر روز متواتر باقاعدہ تین ماہ جپ کرے تو دیوی سدھ ہوگی اور تمام مرادیں بر آئیں گی لیکن یہ عمل جب جی چاہے شروع کرے کوئی دن یا تاریخ کی پابندی نہیں۔

## یکھنی کو حاضر کرنا

منتر:۔ اوم ہر یگ اتوار انگسی میتھن پرے۔

سادھن ودھی: ایک سرخ رنگ کا پارچہ مہیا کرو پھر اس پر ائی اتوار یکھنی کی مورتی کی شکل اس طرح سے بنائی جاوے کہ ہاتھ میں کنول کے پھول ہوں اور بہت ہی اعلیٰ کپڑے زیب تن ہوں۔ خوبصورت بہت سی قیمت والے زیورات سے بھری ہو، پھر اس مورتی کی پوجا شب دھوپ سے شروع کی جاوے۔ اسی طرح سے متواتر ہر روز ایک ہزار جپ ایک ماہ تک کیا جاوے اور جب جاپ پورا ہو جاوے گا تو یکھنی آدھی رات کے وقت حاضر ہو گی اور تمہاری مراد کو پورا کرے گی اور پچیس عدد دینار بخشے گی مگر عامل کو خاص خیال رکھنا چاہیے کہ ان دیناروں کو سوائے نیک کاموں کے کسی جگہ خرچ نہ کرے اگر اس کے برخلاف کیا تو یاد رکھے آخر کو پچھتانا پڑے گا۔

2۔ منتر:۔ اوم ہر یگ مکھ لیسی کنگ وتی سواہا۔

سادھن ودھی:۔ اس منتر کو سدھ کرنے کے لیے ترتیب لکھنا بے فائدہ ہو گا کیونکہ اس منتر کو مندرجہ بالا منتر کی طرح سدھ کیا جاتا ہے اگر اس منتر کو اچھے پاک صاف خیالات سے کیا جاوے تو عامل اپنے نتیجہ پر بہت جلدی پہنچ سکتا ہے اور ہر طرح سے آرام لے سکتا ہے۔

## دیوی کا حاصل کرنا

منتر:۔ اوم ہر یگ یکھنی بھامنی پرے سواہا۔

سادھن ودھی: اس منتر کو سدھ کرنے کے لیے اتوار یا سوموار کو بھون اچھا ہوتا ہے اور اس کے شروع کرنے سے تین دن تک برت رکھنا پڑتا ہے اور دھوپ دیپ پشت وغیرہ سے پوجا کرنی لازمی ہے۔ اور بوقت چاند گرہن یا سورج گرہن کے شروع سے آخر تک جب اس طرح کیا جاوے گا تو منتر سدھ ہو جاوے گا اور دیوی پرسن ہو کر درشن دیوے گی اور تمہاری خواہشات کو ہر طرح سے پورا کرنے کو ہر وقت تیار رہے گی۔ بشرطیکہ منتر کا جپ برے خیالوں سے بچ کر کیا جاوے تا کہ عامل قیمتی وقت کا کچھ فائدہ حاصل کر سکے۔





2۔ منتر:۔ اوم ہر یگ پدمنی سواہا۔

سادھن ودھی: صبح سویرے اٹھ کر ضروری حاجات سے فارغ ہو کر اشنان وغیرہ کر کے اپنے آپ کو پوتر کرے پھر ایک منڈل تگند بہت چندن کا ڈیڑھ فٹ مربع تیار کرے اور اس میں پدمنی یکھنی کی مورتی بشکل عورت کے بنا کر رکھی جاوے پھر اس کی پوجا کی جاوے پوجا اس طرح کی جاوے کہ مندرجہ بالا منتر کا جپ ہر روز ایک ہزار تک کرے اور برابر ایک ماہ تک کرتا رہے پھر کیا ہو گا کہ دیوی قابو میں آ جاوے اور سائن دے گی جس سے آپ پرسن ہو جاویں گے۔

## دفینہ حاصل کرنا

منتر:۔ ہر یگ کلینگ چترتی سواہا۔

سادھن ودھی: ضروری حاجات سے فارغ ہو کر ایک آم کے درخت کے نیچے بیٹھ جاؤ اور ہر روز اس منتر کا جپ ایک ہزار تک کرو اور اس طرح متواتر تین ماہ کرتے رہو اور آخر دن کی پھل کے ذریعے دس ہزار منتروں کا ہون کرو۔ تو دیوی خوش ہو کر ایک قسم کا سرمہ عنایت کرے گی جس کا فائدہ یہ ہے کہ عامل چاند کی پہلی تاریخ کو اپنی آنکھ میں لگا لیوے، تو اسے بہت سا خزانہ کہیں سے ہاتھ لگے گا جس سے کہ اپنی زندگی آرام سے گزار سکے گا۔

## شلوک

گورنگ میترانگ شر دخند ودگنیترانگ بلیا پران چندن گدھ مالیانگ چپیانگم شلینگ دھین کچانگم
سنو گیانگ شیانگ سدا کری وچترانگ۔

ارتھ۔ اے مرگ نینی رآہو چشم، موسم سرما کے چاند کی مانند صاف مکھ والی سندر سروپ والی سرخ ہونٹوں والی تیز ناک والی اور خوبصورت پوشاک والی ایسی جو دیوی میں تیں تمہارا دھیان رکھتی ہوں۔

## دولت حاصل کرنا

منتر:۔اوم ہرینگ عرب کاندھے منوہرے سواہا۔

سادھن ودھی:۔ یہ منتر دن میں دس ہزار کرے منتر کرنے کی جگہ ندی کا کنارا ہونا چاہیے اور آخری دن کو دس ہزار منتر سے ہون کرے تو دیوی خوش ہوگی اور حاضر ہو کر بہت سامان دے گی مگر عامل کو لازم ہوگا کہ دولت جمع کرنے کی خواہش ہرگز نہ کرے بلکہ اس کو نیک کاموں میں لگائے اگر اس کے برخلاف کرے گا تو بجائے فائدہ کے نقصان ہوگا اور اس منتر کا جپ کرنے سے پیشتر لازم ہوگا مگر مندرجہ ذیل شلوک کا دھیان کرنا چاہیے یعنی اس کو پڑھنا چاہیے اور رات کا جپ کرتے وقت اس بات کا بھی خیال رکھو کہ اس دن چندرماں شبھ راشی پر ہو۔

## کالی دیوی کے سدھ کرنے کا منتر

منتر:۔اوم کالکا دیوی سواہا۔

سادھن ودھی:۔ گروؤں کے رہنے کی جگہ گؤشالہ میں جا کر اس منتر کا دو لاکھ جپ کرو اور تم ہزار منتر گھی کا ہون کیا جاوے تو دیوی سدھ ہوگی اور جو منہ سے مراد مانگو گے بر آئے گی اور منتر بحساب ایک ہزار روز کے تمام دو لاکھ جپ کرنا چاہیے لیکن عامل کو لازمی ہے کہ سوائے منگل کے روز کے کسی اور روز جپ شروع نہ کرے۔ نہیں تو منتر سدھ نہ ہوگا اور اس کی محنت فضول جاوے گی۔

## دیوی سے ور حاصل کرنا

منتر:۔اوم کرن پستا چنی نیکلے لوچنے سواہا۔

سادھن ودھی:۔ اس منتر کا جپ خواہ کتنے دن کیں ایک لاکھ تک کرنا لازمی ہے لیکن متواتر کیا جاوے اور جب اس طرح سے پورا پورا جپ کر چکو تو پھر دس ہزار منتر کے ذریعے ہون کرو مگر ایک ہی وقت گڑ تل ملا کر کھانا چاہیے ایسا کرنے سے دیوی خوش ہوگی اور تمہیں ور دے گی۔ کہ تم ہر ایک





بات کو خود بخود معلوم کر لو گے۔ اور ساتھ ہی مال خزانہ یعنی زائد مال بھی بتا دے گی جس سے کہ تم اپنی زندگی بہت وسیع پیمانے پر بڑے آرام سے گزارو گے مگر عامل کو خیال رکھنا چاہیے کہ یہ عمل بروز ویر وار کو شروع کرے تا کہ اپنی محنت کا پورا پورا پھل لے۔

## ہر مراد پوری ہو

1۔ منتر:۔ اوم پچترے چترودین سنالگ کروسواہا۔

سادھن ودھی:۔ صبح سویرے اٹھ کر اور ضروری حاجات سے فارغ ہو کر اشنان کرے پھر صاف ستھرے کپڑے پہن کر ایک بڑھ کے درخت کے نیچے بیٹھ جاوے پھر ایک لاکھ جپ کرے جب کر چکے تو شہد دودھ گھی میں ملا کر ہون بذریعہ دس ہزار منتر سے کیا جاوے پھر دیوی خوش ہو کر تمہاری خواہشات کو پورا کرے گی جس سے کہ آپ کی زندگی سدھر جاوے گی۔

2۔ منتر: اوم۔ ینگ ہرینگ مہانندے، بھیکنے ہرہنگ ہرونگ سواہا۔

سادھن ودھی: جہاں پر تین راستے آ کر آپس میں ملتے ہوں۔ وہاں پر اس منتر کا جپ ایک لاکھ بار پورا کیا جاتا ہے اور جب اس طرح سے تین ماہ پور ہو جاویں پھر دس ہزار منتر ذریعے گھی اور گوگل کا ہون کرے تو دیوی بس میں ہو جائے گی اور تمہارے کہنے کے مطابق عمل کرے گی۔

3۔ منتر:۔ اوم ہرینگ مکھ کینی گنگ دت سواہا۔ سواہا۔

سادھن ودھی:۔ کسی اکیلے مکان میں ننگے بیٹھ جاؤ اور ہر روز متواتر برابر 21 روز تک دس ہزار منتر کا جپ کرتے رہو۔ دیوی آدھی رات کے وقت خوش ہو کر درشن دے گی۔ اور تمہاری دلی خواہش کو پورا کرے گی۔

## بھنڈار سدھی کرنا

1۔ منتر:۔ اوم ہرینگ دھرم روپے کروکرو ایسی ایسی سگواتی سواہا۔

سادھن ودھی:۔ ہر روز رات کے وقت قبرستان میں جا کر دو لاکھ کا جپ کرو یعنی اس منتر کا جپ تین ماہ تک پورا کرو جب پورا کر چکو تو بیس ہزار منتر سے گھی کے ذریعے ہون کرو تو دیوی خوش

ہو کر پچاس آدمیوں کی خوراک ہر روز دیا کرے گی جس سے آپ کی بڑی مشہوری ہوگی اور آپ ایک بڑے آدمی گنے جاویں گے اور یہ عمل سنیچر کے روز شروع کیا جاوے۔

2۔ منتر:۔ اوم ہر یگ جل پاتھی جو تل جوں ہنگ لونگ سواہا۔

**سادھن ودھی:۔** صبح سویرے اٹھ کر اور حاجات سے فارغ ہو کر اشنان وغیرہ کر کے بیٹھ جاو اور اس منتر کا جپ 13 لاکھ پورا کرو جو کہ 13 ماہ میں پورا ہو جائے اخیر روز ایک لاکھ منتر سے ہوم ہون کرو تو دیوی خوش ہو کر ہر روز ایک ہزار انسان کی خوراک دے گی اور عامل کو چاہیے کہ اپنی خوراک دوران عمل میں سوائے دودھ چاول کے اور کوئی نہ کرے اور اس منتر کا جپ سوائے شکرے اور کسی دن شروع نہ کرے۔

3۔ منتر:۔ اوم بجوتے سلوچنے لونگ سواہا۔

**سادھن ودھی:۔** اس منتر کا جپ کل گیارہ لاکھ گیارہ بار میں ختم کیا جاوے اور لاکھ کا ہون کرے۔ جب چاند گرہن ہو اس وقت مالتی کے پھولوں سے ہون کرو اور ساتھ تیرہ ہزار جب سورج گرہن ہو تو بھی یہی عمل کیا جاوے۔ اس طرح کرنے سے دیوی خوش ہوگی اور حاضر ہو کر ایک ہزار انسان کی خوراک عطا کرے گی جس سے کہ آپ کی عزت بڑھے گی۔

## غیب سے حالات جاننا

منتر:۔ اوم ہر یگ چہ چہ سواہا۔

**سادھن ودھی:۔** اس منتر کا جپ ہر روز ایک ہزار تک کرتے رہو اور ساتھ ہی اپنی خیالات کو پاک وصاف رکھو تو دیوی سدھ ہو کر حاضر ہوگی پھر دیوی سے جو بات آپ پوچھیں گے اس کا جواب کان میں دے گی پھر آپ کا فرض ہے کہ وہ بات باہر جا کر کہہ دیویں بس تمام بات ٹھیک ہو جاوے گی اور آپ کی مراد بر آوے گی۔





## واک سدھی کرنا

منتر:۔ اوم نمو ونگو وجیور روہی ے واچنگ سومنگ دن پرست ورانگ ورنگ وژنگ وژونگ ہواہ۔

**سادھن ودھی:۔** کسی بہتے ہوئے جل میں کھڑے ہو کر اور اپنا بایاں ہاتھ سر پر رکھ لو تو پھر ایک لاکھ منتر جپ کریوے۔ اس سے منتر سدھ ہو جاوے گا تو آپ جو بات کہیں گے وہی ہو جاوے گی اور آپ کے سچے خیالات گنے جاویں گے۔ لیکن عامل کو خیال رکھنا چاہیے کہ مندرجہ بالا منتر کا جاپ تین ماہ کے اندر اندر پایہ تکمیل تک پہنچا دے تاکہ آپ کی محنت اور وقت کی قدر رہووے۔

## منہ مانگی مراد حاصل ہو

منتر:۔ اوم یسوتیا گی مم تیا گا بھنگ دیہی سے ترنگد یہی رسے رنگ سواہا۔

**سادھن ودھی:۔** صبح سویرے اٹھ کر اشنان کر کے اور پاک صاف کپڑے پہن کر آسن پر بیٹھ جاؤ پھر گوگل یا دھوپ دھکاؤ اور چار لاکھ کا جپ ایک سال کرتے رہو ایک سال کے اندر اندر دیوی حاضر ہو جاوے گی اور جو چیز تم مانگو گے لا کر دے گی یعنی تمہاری ہر ایک خواہش کو پورا کر کے دکھائے گی۔

## تکلیف دور ہو جائے

منتر:۔ اور ہر یگ شر یگ وٹ رہنی کھیہ کل پر سوتے وٹ یکھنی ایہی ایہی سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس منتر کا جپ سوموار سے شروع کر کے اور رات کے وقت جہاں تین راستے ملیں بیٹھ جائے اور اوپر لکھے ہوئے منتر کا تین لاکھ جپ کرے جس سے دیوی خوش ہو کر حاضر ہووے گی اور ایک سرمہ معہ پارچہ جات دے گی۔ پارچہ جات کا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ اگر آدمی کسی مصیبت کے وقت پہن لے تو تمام تکلیفوں کا دور دورہ دفع ہو جائے گا اور سرمہ کا یہ فائدہ ہوگا کہ حاملہ عورت متواتر دو ماہ تک آنکھ میں لگائے تو لڑکا پیدا ہوگا اور آپ کی شہرت کو چار چاند لگائے گا۔

## دیوی کو خوش کرنا

منتر:۔ اوم نمو بھگوتے ردورائے چندر یوگتے سواہا۔

**سادھن ودھی:** رات کے وقت بڑ کے درخت پر چڑھ جائے اور صبح سے لے کر دو پہر تک تقریباً چھ گھنٹے تک اس منتر کا جپ کرتا رہے ہر روز اس منتر کا جپ کرنے سے ایک لاکھ جپ پورا کرے اور ہر روز اس منتر کے جپ کے اخیر میں اس منتر کو سات دفعہ پڑھے اور اپنا منہ کانجی سے دھولے ایسا کرنے سے دیوی خوش ہوگی اور بہت سی ایسی چیزیں عنایت کرے گی جو کہ کسی بھی جگہ پر ملنی مشکل ہوں۔

## کایا پلٹ کرنا

منتر:۔ اوم ہر یگ دتائے ورانگ، وریونگ کلنگ ایہی ایہی سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس منتر کو ایک بڑے درخت کے نیچے بیٹھ کر ایک ہزار جپ کرے اور جپ برابر ستائیس دن تک ایسا کر چکے تو دیوی بس میں ہو جاوے گی اور ایک ایسی چیز عنایت کرے گی جو آدمی یا عورت اس کو منہ پر ملے تو خوبصورت اور گورے رنگ کا ہو جاوے۔

## بھنڈاری کبھی ختم نہ ہو

منتر:۔ اوم نموایشوری جل برہم کیشوری رومی دیئی سدھی جاوے ہاتھ بھرو بھنڈار داس کرو سکھنی کرو رکھیا کرو شری آن پورنا جوالا بھی چوکھا ایک سواہا۔

## غیبی طاقت حاصل کرنا

اس منتر کا جپ دس ہزار کر چکو

**سادھن ودھی:** یعنی اس منتر کا جپ جب دس ہزار کیا جاوے یہ عمل منگا پکھ میں پندرہ دن کیا جاوے اسی طرح برابر دوست تک کرتے رہیں جب اس طرح کر چکو تو پھر ایک دفعہ اس منتر کو پڑھو جب بھنڈار کو ہاتھ لگائے تو اسی وقت بھنڈار پر ہو جائے گا جس سے کہ آپ کی زندگی بڑے آرام





سے گزرے گی اور جب کہ دو سال کے اندر اندر ہر روز کر کے ختم کرو۔ جب منتر سدھ ہو جاوے گا تو عامل کو بہت سی انمول باتوں کا پتہ لگ جاوے گا جس سے کہ اپنی زندگی کو خطرے سے محفوظ رکھے گا اس لیے عامل کو لازم ہے کہ منتر کا جپ ٹھیک خیالات سے کرے۔

## مراد پوری ہو

منتر:۔ اوم شرینگ ہرینگ کلینگ وائے سواہا۔

**سادھن ودھی:** دیوالی کی رات کو یکھنی کی مورت کو عورت کی مانند تیار کر اور اس کے اوپر سندھور چڑھاؤ اور دھوپ میں ریب سینگ سے اس کی پوجا کرو اور اوپر لکھے ہوئے منتر کا دو سو دفعہ جپ کرو جب عامل ایسا کر چکے گا تو بھنڈار مستقل ہو جائے گا اور آپ کی مراد پورے کرے گا۔

## جو چیز مانگو فوراً مل جائے

منتر: اوم نمو چاسنڈے پرچنڈے اندر رے اوم تو پرچنڈ امنی کھیو بھنڈی پر کھ پرکھنی آکر کھیمہ دروپہ مانیہ ہنگ پھٹ سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس منتر کا ہزار جپ کرو اور ایسا ہی برابر تین ماہ تک کرتے رہو۔ اور جب آخر دن رہ جائے اگر اس طرح کرنے سے یہ خواب ظہور میں آوے تو چاہیے کہ اکیس دن اور یہ عمل کرے جب منتر سدھ ہوگا تو دیوی رات کو کئی قسم کا ڈر خوف دے گی اس وقت عامل کو چاہیے کہ مستقل مزاج رہے اور دل کو مضبوط رکھے تو پھر خود بخود دیوی بس میں ہو جاوے گی اور جو چیز اس سے مانگو گے فوراً حاضر کرے گی۔

منتر:۔ اوم نمو دھر نیندرایا دید پادتی آگچھ آگچھ کارینگ کرنگرد۔ جہاں بھیجوں وہاں جاؤ جو منگاؤں سو آن دیو تو شری پاؤن بات کی اور گیا ستیہ لیو کرو کرد سواہا۔

**سادھن ودھی:** اس منتر کو سدھ کرتے وقت اپنا منہ مشرق کی طرف یا شنان کر کے بیٹھ جاؤ اور ماہ کاتک کرشنا پچھ کی تردرشنی سے لے کر یم تک ہر روز ایک ہزار جپ کرے تو منتر کے سدھ ہونے پر دیوی حاضر ہوگی اور جو چیز مانگو گے فوراً حاضر کرے گی کسی قسم کا عذر نہ کرے اور آرام و سکھ ملے گا۔

## عمر دراز ہو

منتر: اوم ہرینگ مہاشے پھٹ سواہا۔

سادھن ودھی: انسان کے جسم کی ہڈیاں لے کر اس کی ایک مالا بناؤ اور پھر قبرستان میں بیٹھ
اور وہاں پر پاک وصاف ہو کر آسن پہ بیٹھ جاؤ اس منتر کا ایک لاکھ جپ کرنا شروع کر دو تم کر کے
ماہ کے اندر اندر یعنی ایک ماہ تک جپ پورا کرو تو دیوی سدھ ہو جاوے گی۔ اور حاضر ہوگی اور تمہیں
رسائن دے گی جس میں یہ خوبی ہوگی کہ جو آدمی اس کو کھائے گا وہ پہاڑ جیسے شیروں کا مقابلہ کر سکتا
ہے اور پہاڑوں کو اپنی طاقت سے ہلا سکتا ہے اور ساتھ ہی اس کی عمر لمبی ہو جاتی ہے عامل کو چاہیے
کہ اگر ایک ماہ تک یہ منتر سدھ نہ ہو تو ایک ماہ اور جپ کرے تا کہ یہ منتر سدھ ہو جاوے اور تمہاری
مراد بر آوے۔

## امرت حاصل کرنا

منتر: اوم ہرینگ چندرے ہنسا کلینگ سواہا۔

سادھن ودھی: ماہ کاتک کے منگل پکشن میں ہر روز اس منتر کا جپ کرے اور جب تک چاند
چاندنی اور یعنی اگر شروع دنوں میں چاندنی تھوڑا عرصہ ملتی ہو تو جپ بھی اتنی ہی دیر کرتا رہے جب
اس طرح سے عمل پورا ہو جاوے تو دیوی خوش ہو کر درشن دے گی اور ایک امرت دوا دے گی جس کو
عامل پی کر انند ہو جاوے گا جس کا اثر یہ ہوگا کہ وہ کبھی نہ مرے گا اور اگر عامل چاہے تو دوسروں کو بھی
موت کے منہ سے بچا سکتا مگر اس کے حاصل کرنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ عامل پارسا پرہیزگار
اور نیک خیالات کے جاننے والا ہو ورنہ یہ ایک کے لیے حاصل کرنا بہت مشکل امر ہے۔

## بھنڈار میں کمی نہ ہو

1۔ منتر: اوم ہرینگ شرینگ ایشور دھیا نگ ان پرنائی نمہ۔

2۔ منتر: اوم ہرینگ شرینگ کلینگ ہرینگ کلی کرو سواشتی جے وجنے اپرتم چکولے کم رکھیہ سدہ





نیک کرو سواہا۔

سادھن ودھی: پہلے نمبر والے منتر کا جپ کیا جاوے اور برابر تین ماہ تک کرے پھر نمبر 2 کو آٹھ
دفعہ پڑھے اور ساتھ ہی کھانے کی چیزیں بھنڈار میں رکھ دے اس سے کیا ہو لیکن عامل کو یاد رکھنا
چاہیے۔ اور جب منتر کو سدھ کرنے بیٹھے تو نہا دھو کر پاک صاف ہو کر اور نیک خیالات کو لے بیٹھے
اور ساتھ ہی دوران عمل میں کسی روز بھی ناغہ نہ کرے کہ سب چیزیں بڑھتی جائیں گی اور بھنڈار
بھرپور ہوتا جائے گا اگر ناغہ کیا گیا تو منتر نئے سرے سے دوبارہ شروع کرنا پڑے گا۔ اس لیے اس
بات کا خیال رکھا جاوے اور خواہ مخواہ وقت کو فضول ضائع نہ کیا جاوے۔

## اناج ختم نہ ہو

منتر: اوم آپنی کملانے کمل واسی ستھل شیلیا وبڈ جسوفش ٹھاس سوہا وارس وستا نک نیا بھور دھنگ جنیز
پلیابرگ پڈھوبا بابردی یابردی کر جانیو وای بھیوہ یدہرر پتر چک لکھی نارسنگھ بھے سوہاوا۔

سادھن ودھی:۔ پہلے پہل اس منتر کا 100 دفعہ جپ کرو بعد میں نیک خیالات کو من میں
رکھتے ہوئے کسی کاغذ پر اس منتر کو لکھو، وہ کاغذ جس پر منتر لکھا ہے جس اناج کو آپ بڑھانا چاہیں
اس میں رکھ دیا جائے وہی اناج بڑھے گا جس سے آپ انند کریں گے۔

2۔ منتر:۔ سادم سوا ناری پرکھان راکھو تھام کٹھار بھنڈار کی مالا کنجی کھول دران اور جگ وچرن
دوان ناجودی پورن کرو جوگ دے دن سوہائی آگے میل۔

سادھن ودھی: اس منتر کا ہر روز سو دفعہ جپ کرو اور متواتر اسے ستائیس دن تک جپ کرتے
رہو اور پھر جب آخری دن رہ جائے تو اس منتر کو صاف خوش خط ایک پتھر پر لکھ دو اور پھر جس اناج
میں رکھو گے وہی ترقی میں ہوگا بشرطیکہ عامل اپنے دل میں برے خیالات کو جگہ نہ دے۔ اور نہ کسی کا
برا چاہے۔

# محبت کرنے کے لیے

## موہنی منتر

اگر کسی کو محبت میں قابو کرنا ہو تو اس منتر کا جاپ کرو اور جاپ کرتے وقت عامل کو مندرجہ ذیل باتوں پر عمل کرنا چاہیے یعنی عامل سرخ رنگ کے کپڑے پہنے اور ماتھے پر زعفران کا ٹیکہ لگائے پھر رات دن تک اس منتر کا جپ پانچ ہزار بار کرے اور برت میں جس طریق پر رہتے ہیں اگر اس طریقہ پر رہے تو کھیر کھاتا رہے تو محبت کا پھل پراپت ہوتا ہے۔ منتر یہ ہے۔

منتر:۔ اونگ ہرینگ نمو۔

## تلک کے ذریعے عزت بڑھانا

اتوار کے دن مندرجہ ذیل عمل کرے لیکن اس اتوار کو اماوس ہو تو الو کی چونچ، نائیر گروچن اور سفید آک کی جڑ کو اکٹھا کر کے ان کو باریک پیسے یعنی ان کو اتنا پیسے کہ باریک کر دیا جائے کہ اس کا تلک لگ سکے۔

جب اچھی طرح پیسا جا چکے تو ماتھے پر اس کا تلک لگائے جس کے پاس جائے گا عزت کرے گا اور بڑی خوش دلی اور نرمی سے پیش آوے گا۔

اس منتر کے پڑھنے سے جس پر پھونک مارو گے وہ تابعدار ہو جاوے گا۔

منتر:۔ کالا کلو چونسٹھ بیر میرا کلوا بھاگا تیر جہاں بھیجوں وہاں کر جھائے اس میے کو چھون نہ جائے۔ اپنا مارا آپ ہی کھائے چلت ماروں الٹ چونسٹھ ماروں مار مار کلوا تیری آس چار جو لکھا دیا نہ دائے۔ ماروں داہی کی چھاتی اتنا کام میرا نہ کرے تو تجھے اپنی ماں بہین کا دودھ پیا حرام۔

سادھن ودھی: اس طرح کہ منگل کے روز سات بار مندرجہ ذیل منتر کو پڑھے اور پھر جس کو تابعدار کرنا ہو پھونک مار دے فوراً تابعدار ہو جائے گا لیکن یہ منتر کسی برے خیال کے لیے نہ کیا جائے۔ ورنہ اثر نہ کرے گا۔





## محبت کیلئے اکسیر منتر

منتر:۔ ادم ادم دم ہری ہری ہری ای ای ای سواہا۔

سادھن ودھی: پورنماشی کی آدھی رات کو عامل کو چاہیے کہ کسی جنگل میں چلا جائے اور وہاں سے آک کا پودا ڈھونڈے جب پودا مل جائے تو اس کی ٹہنی چاقو سے کاٹ لے اور ہر روز متواتر صبح سویرے بستر سے اٹھ کر ضروری حاجات سے فارغ ہو کر مندرجہ بالا منتر کو کسی تنہا جگہ میں پڑھے اور اس کا جپ تقریباً ایک ہزار کرے۔ اسی طرح یہ عمل یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ کسی سے کوئی بات نہ کی جائے اور نہ دوسرے کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھا جائے اور نہ ہی ایک ہفتہ تک اپنی استری سے بھوگ کرے۔ مندرجہ بالا ہدایات کو مدنظر رکھتے ہوئے جب ایک ہفتہ گزر جائے تو اس لکڑی کو باریک پیس لیا جائے تو اسے احتیاط سے رکھ چھوڑیں اور جب کبھی ضرورت ہو یعنی کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا ہو تو وہ پسی ہوئی لکڑی کی ایک چٹکی بھر لے کر مٹھائی میں مطلوب کو کھلا دی جائے تو تمام عمر تک آپ کا فرمانبردار بن جائے گا لیکن یاد رہے کہ یہ منتر کسی برے کام کے خیال سے نہ کیا جائے اور نہ اس نیت سے یہ منتر کبھی سدھ ہو سکتا ہے۔ مگر ہاں اگر ضرورت پڑے کہ کہیں میاں بیوی کا تکرار ہو جائے تو ان میں محبت کرانا منظور ہو تو یہ عمل کیا جاوے۔

## دشمن کے دل کو گھبرا دینے کا طریقہ

اتوار یا منگل کے دن گھگو کا سر لائیں اور اسے باریک پیسا جائے پھر دشمن کی پیشانی پر اس کو ڈال دیں۔ اسی وقت اس کا دل اچاٹ ہو جائے گا اور گھبرا بھی جاوے گا۔

## دشمن کو پاگل بنانے کا منتر

اتوار کے دن کوے کو سیدھے بازو کے پہ لاؤ۔ اور گیدڑ کی دم لا کر دونوں کو گوگل کی دھونی دیویں۔ پھر انہیں دشمن کی چارپائی کے نیچے رکھ دیں جب دشمن اس چارپائی پر لیٹے گا دیوانہ ہو جائے گا اور پاگل ہو گا۔

## دیگر

اتوار یا منگل کے روز گھگو کی داڑھ لیموں کی لکڑی بلی کا ناخن۔ چاول کرگھٹ کی ہڈی۔ پہلے ان تمام چیزوں کو اکٹھا کریں۔ پھر انھیں دھتورے کے عرق میں پیسیں۔ یہاں تک کہ خشک ہو جاوے اور اس کے بعد اس کا پوڈر بنا کر دشمن کے گھر میں ڈال دیں۔ اس وقت سے وحشت ہو جائے گی۔

دیگر اتوار یا منگل کے روز گھگو کے پر پر منتر ذیل ۱۰۸ بار پڑھے اور پھر اس دشمن کے گھر ڈال دیا جائے۔ اس وقت اس کا دل اچاٹ ہو جائے گا۔

منتر حسب ذیل ہے۔

منتر:۔ پردیش الو کے گرہ پشیان کل سواہا۔

## بذریعہ منتر دشمن کو دیوانہ بنانا

اتوار یا منگل کے روز گھگو اور کالے کوے کے پر لائیں اور دونوں کو یکجا اکٹھا کر کے آگ میں جلانا شروع کر دیں۔ اور جو خاک اس سے بنے۔ اس پر مندرجہ ذیل منتر ۱۰۸ دفعہ پڑھیں۔ پھر یہ راکھ احتیاط سے رکھ لیں۔ پس جس وقت یہ خاک ایک چٹکی بھر کر جس کے سر پر ڈالی جاوے گی۔ اسی وقت وہ دیوانہ ہو جائے گا۔ وہ منتر حسب ذیل ہے۔

منتر:۔ اوم نمو نو وی یا پتی یا امو کن اچاٹ لا بھٹ سواہا۔

## دشمن کا پیشاب بند کرنا

کسی اتوار کے دن ایک چھچھوندر کا شکار کرو۔ اور اس کی کھال اتار دو۔ پھر جہاں دشمن نے پیشاب کیا ہو۔ وہاں کی مٹی لے کر اس کھال میں ڈال دو۔ اب اسے کسی اونچی جگہ پر لٹکا دیا جاوے تو دشمن کا پیشاب بند ہو جائے گا۔ اگر اس مٹی کو کھال میں سے نکال لیا جاوے تو دشمن کو پھر پیشاب آنا شروع ہو جائے گا۔





## دشمن کو بیمار کرنے کا منتر

سوموار یا منگل وار کے روز مرگھٹ کی راکھ لاؤ اور اس لکڑی کا کوئلہ جو اسی دن بنایا گیا ہو۔ مندرجہ ذیل منتر کو پڑھیں۔ دشمن بیمار ہو جائے گا۔ منتر مندرجہ ذیل ہے

منتر:۔ امو کرے بن بن سواہا۔

## دشمن کو بیمار کرنے کا طریقہ

کسی سنیچر یا اتوار کے دن دشمن کے پاؤں کا جوتا لائیں۔ بشرطیکہ جوتا الٹا پڑا ہو۔ اب اسی جوتے کو پانی میں ڈال کر نیچے آگ جلائیں یہاں تک کہ پانی ابلنے لگے۔ پھر کیا ہو گا۔ دشمن اسی وقت بیمار ہو جاوے گا۔ اور بستر مرگ پر لیٹ جائے گا۔

# بھوت پریت اور دیوتا دیوی کو سدھ کرنا

## بھوت دیکھنے کا طریقہ

منتر:۔ اوم کنکشے نمر۔

گیدڑ کی ایک آنکھ لے کر اس کو باریک پیس کر سرمہ بناوے۔

ترکیب:۔ اس سرمہ کو لگاتے وقت مندرجہ بالا منتر پڑھنا چاہیے۔ اس سے یہ فائدہ ہو گا کہ بھوتوں کا درشن ہو جائے گا۔ اور ساتھ ہی بڑا بھاری خزانہ حاصل ہو جائے گا۔ اسے بھی آنکھوں میں لگانے سے پہلے یہی پھل ہوتا ہے۔ یعنی بھوتوں کا درشن اور خزانے کا ملنا دونوں کا حاصل کرنے کے واسطے منتر صرف ایک ہی ہے اور اوپر درج کیا جا چکا ہے۔

## دوران عمل میں عامل کس حالت میں رہے

تمام عمل کرتے وقت عامل کو مندرجہ ذیل حالت میں رہنا لازمی ہے اول ایک گیسو پویت عورت کے بالوں کا بنا کر پہنے بال اس عورت کے ہوں جو کہ سب لوگوں میں غنی اور مشہور ہو۔ یعنی جس

وقت کوئی اچھی سی عورت مرے تو اس کے بالوں کا گیسو پویت بنا کر پہنے اور ساتھ ہی اس کے قبر کی راکھ کو اپنے جسم پر ملے اور تمام سر منڈوا کر گیسو پویت اور جسم پر راکھ مل کر ننگا رہے اور ایک وہم کی پہنی ضروری ہے۔ جب ایسی حالت بنالے تو بعد ازاں ضروری ہے کہ مندرجہ ذیل منتر کو پڑھ پڑھ کر ہون کرے۔

منتر:۔ اوم سنکو چائے سواہا۔

جب اس منتر کا جپ ایک سو آٹھ دفعہ کر کے ہون کر لے گا۔ تو وہ تیج دان ہو جائے گا۔ یعنی اس کا جسم بڑھتا جائے گا۔ اور تمام لوگوں میں سے کسی کی بھی طاقت نہ ہو سکے گی کہ وہ اس کے اوپر کسی قسم کی کوئی بات کر سکے۔

## لکشمی منتر

منتر:۔ اوم شرین لہریں نکلیں مہالکشمی منتر کے سواہا۔

ترکیب:۔ جب صبح سویرے اٹھے تو رفع حاجت سے فارغ ہو کر اسے لازم ہے کہ زرد رنگ کے کپڑے پہنے۔ پھر پیپل کے پتے تقریباً ایک لاکھ لے کر دریا کے کنارے بیٹھ جائے۔ اور ان پیپل کے پتوں پر باری باری ایک ایک پر مندرجہ بالا منتر لکھ کر بہادے اور جب اس طرح سے تمام پتے منتر لکھ کر بہادے گا۔ تو اس وقت دیوی سدھ ہو جائے گی۔ اور عامل کو چاہیے کہ جس چیز کی ضرورت ہو دیوی سے مانگ لے۔ اور ساتھ ہی اس کی مرضی کے مطابق بہت سی دولت بھی مل جائے گی۔ اور عامل کو جس وقت ضرورت پڑے۔ دیوی فوراً حاضر ہو جائے گی۔ اس طرح عامل کو بہت سا آرام ملے گا اور زندگی کو آنند سے گذارے گا۔

## کسی شے کا بھاؤ معلوم کرنے کا طریقہ

منتر:۔ ہرن شیرین کلین آن لکشمی سواہا۔

ترکیب:۔ جس چیز کا بھاؤ معلوم کرنے کی ضرورت ہووے۔ اس کو لے کر مندرجہ بالا منتر کو پڑھتے ہوئے ایک کپڑے میں باندھ دو۔ اور رات گزر جانے پر پھر اس کو صبح دیکھو۔ اگر اس کا وزن کم





معلوم ہو تو جان لو کہ وہ چیز ضرور مہنگی ہو گی۔ برخلاف اس کے اگر وہ چیز بھاری دکھائی دیوے تو لازمی امر ہو گا کہ وہ چیز سستی ہو گی۔ یہ منتر عام طور پر بیوپاریوں کے حق میں بہت مفید ہے۔ کیونکہ وہ اس کے مطابق اپنے اپنے مال کو نفع سے فروخت کر کے دولت مند ہو سکتے ہیں۔

## خواب سدھ کرنیکا منتر

منتر:۔ اوم شرین برین کلین اکٹ چاسنڈے سوپنے کھنے کھنے شبھ اسھنگ اوم پھٹ سواہا۔

ترکیب:۔ اس منتر کا جپ ہر روز باقاعدہ ۱۰۸ دفعہ کرنا لازمی ہے۔

جب اس طرح جپ کرتے کرتے برابر اکیس روز گزر جاویں تو آپ کو خواب کا اصلی مطلب معلوم ہو جاوے گا کہ خواب کا مقصد کیا ہے۔

## ہنومان اور بھیروں کو سدھ کرنا

منتر:۔ اوم ست نام آدیش گرو کو اوم پھلا تارا ایشور تارا جہاں ہنومان مار ہنکارا کالی بھیروں کالی رات کالی کیلی حاصل رات کالو کلوا آدھی رات چتو ورت چت کراست مار تیل ہو ہنومنت اوپر حال آؤ سوا گھڑی میں آؤ جاؤ۔ کسی کی کھاٹ روی لاؤ۔ سیدھی لاؤ۔ سوتی کو جگاؤ۔ بیٹھی کو اٹھاؤ چلتی کو بلائے لاؤ ہو ہنومنت دیر ہمارے کام میں ڈھیل کرو گے تو سدا ایشور کی دہائی ماتا انجنی کی دہائی۔ سیدھا پاؤں دھرو گے تو بتیس دھار دودھ کو حرام کرو گے۔ میری بھگتی گرو کی شکتی چلو منتر ایشور واج۔

ترکیب:۔ اس منتر کو ہر روز قبرستان میں پڑھا کرو اور اتوار کے دن سوا پاؤ کی کڑاہی کر کے بھیروں کو بھوگ لگاؤ اور منگلوار کے دن ہنومان جی کا برت رکھو اور شام کے وقت طریقہ کے مطابق کے دن بھوگ لگاؤ۔ اور بعد ازاں آپ بھوجن کرو۔ تمام دن کوئی چیز نہ کھاؤ۔ اور ہر وقت اپنے دل میں ہنومان جی کا خیال رکھو اور اوپر لکھے ہوئے منتر کو جپ باقاعدہ کرتے رہا کرو اس طرح ہنومان جی اور بھیروں سدھ ہو جاویں گے اور جو کام تم چاہو گے اس وقت فوراً اس کام کو سرانجام دیں گے۔

## گنیش جی کو سدھ کرنے کا منتر

منتر: اور ہر پن کلین یون دیر در گنیشے وہ وہ او تو شنگ مم دش مانے اوم ہرین پھٹ سواہا۔

ترکیب: صبح سویرے اٹھو اور حاجات ضروری سے فارغ ہو کر اس کا منتر وچار اپنے من میں قائم رکھو۔ جپ کرتے وقت انجنی کی مالا اور سرخ رنگ کے چندن کا تلک ماتھے پر لگاؤ۔ اور پھر گنیش جی کی طرف ہو جاوے تو اس وقت اس منتر کا 11 ہزار جپ کرو پھر تمہیں ظاہر ہو کر درشن دیوے گی اور اس کے بعد گنیش جی کو پانچ پانی سے اشنان کرائے اور 1100 موتی دے اور اس کے بعد ایک مالا کا جپ اور کیا جائے تو گنیش جی خوش ہو کر ردھی سدھی دیں گے اور جب گنیش درشن دیویں تو اس وقت عامل کو لازمی ہوگا کہ جس چیز کی ضرورت محسوس کرے مانگ لیوے۔ اس وقت فوراً موجود ہو جاوے گی اور ہر ایک بات منظور ہوگی۔

## دیوی سدھ کرنے کا منتر

منتر:۔ اوم کار مکھے دواچرلے اوم ہوں چنکے جے جے سواہا۔

ترکیب: پہلے اس منتر کا 108 دفعہ جپ کرو اور بعد جپ کرنے کے جو اچھا کھانا آپ کو پسند ہووے وہ وٹ کے درخت کے نیچے بیٹھ کر بھوگ لگائے۔ اس طرح متواتر ایک ماہ کرنے سے سدھ ہو اور ظاہرا درشن دیوے گی۔ یعنی ظاہر ہو کر وہ کھانا کھا لیوے گی تم چاہو وہ دے کر ہمیشہ ہر روز تمہارے پاس آیا کرے گی اور ماضی حال مستقبل تینوں زمانوں میں جو رات ہونے والی یا نہ ہونے والی ہو بتا دے گی۔ جس سے یہ تصویر پہاڑوں کو جلا سکتی ہے۔ باوجود اس کے اور بھی بہت سے فوائد ہیں یعنی جس چیز کی ضرورت ہو فوراً لا کر دیتی ہے اور جو آئندہ ہونے والا ہو اس کا پتہ دیتی ہے جو عامل اس کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار ہو جاتا ہے اور اس پر قابو پا سکتا ہے۔





## مرگی کا انوکھا علاج

منتر:۔ اوم اندرر کھیہ برہم رکھیہ سواہا۔

ترکیب: اس منتر کو پڑھتے ہوئے دیئے کے تیل کو سات دفعہ مندر و اور اب یہ مندرا ہوا تیل مرگی کے مریض کے جسم پر ملو اور اچھی طرح مالش کرو۔ جھٹ پٹ مرگی دور ہو جاوے گی اور تا عمر مرگی پاس آنے کی جرأت نہ کر سکے گی۔

## رکت کملا دیوی کا منتر

منتر:۔ اوم رین کت کھیلے مہا دیوی مزنک متھاپے تیا چالیہ میرو تان کیا نیلے دست ہوں ہوں۔

ترکیب: صبح سویرے حاجات ضروری سے فارغ ہو کر مندرجہ بالا منتر کا جپ ایک بار کرو اور یہ جپ باقاعدہ ہر روز ایک بار تین ماہ تک کرتے رہو۔ اس سے دیوی سدھ ہو جاوے اس سے سدھ ہونے سے سب باتیں چلتی رہیں۔

## شری ہنومان کو سدھ کرنے کا طریقہ

منتر:۔ اوم جیوتی سروپ میرا رام سول کہیں ہنومان کیرا ابھرو ماتا انجنی پون کا پوت مہا وشنو گرو رجنگو زور گا باٹھ گنگا گیتا تیری بجلی کرسنکاوک پوجا سورج منتر۔

ترکیب: گوری گائے کا دودھ حسب ضرورت گوگل گولا 2 عدد دوب کا پور 1 عدد ستیلا پیسہ بھر ہنومان کے سات نام ہیں۔ ہر نام پر تیل لگایا جاوے وہ تیل آ جاوے اسی طرح اس کا نام ہنومان درشن دیتا ہے۔ اگر ماتھے پر تیل لگایا جائے تو اسی قسم کا والا ہنومان درشن دے جس جگہ تیل لگاؤ گے اسی نام کے قسم والا ہنومان درشن دیوے۔ ہنومان کی پوجا اسی طرح کی جاتی ہے حسب حیثیت روٹ لنگوٹ بھجیا بڑا سب طرح کے کھانے تیار کر کے ہنومان کی پوجا کرو دروازے کھلے رکھو اور اکیلے بیٹھو اس سے ہنومان سدھ ہو جائے گا اور جو بھی مشکل سے مشکل کام کروانا چاہو اس سے کروا سکتے ہو بلکہ جس طرح سے وہ چاہو کرنے کو تیار ہوگا۔

## ہنومان جی کے ظاہر درشن کرنے کا منتر

منتر:۔ اوم نمو ہنومنت دیر کمپ دھرتج شریر مار مار ہنومنت ویر ہاتھی سندھ تج چڑھا ہاتھی چڑھتے ہنومنت کھیلتا جو آوے مار کرتا جو پھر آوے وہ پڑتا آدمی شکتی کا تلک کرو تمیں تھیوں نیوں اش کروں دیش ہنومنت تیرا روپ کھنڈ گوگل راکھ دھوپ آسن بھدن کروں درجھ دشتی باندھ دے موٹی ہیرا ویری تیری بیکھ بھیجا بھوڑ کلیجہ دیکھ اینٹ نسار پلنٹ مار کھور مار گھنمسٹ بارہنگ مار بچھاڑ مار مار دیگ مار مار مار نہ مارے تو ماتا انجنی کے پتر پاؤں دھرے سواہا۔

ترکیب: پہلے ہنومان جی کی ایک مورتی لو۔ اوپر لکھے ہوئے منتر کو 108 دفعہ پڑھو پھر اس کے آگے سوا سیر کا روٹ دھرو بعد میں کسی کنواری لڑکی کا سوت لے کر ہنومان جی کو پہناؤ اور اکیل بڑا پان بھی آگے رکھو اس کے بعد پھر 38 بار منتر کا جپ کرو جپ کر چکنے کے بعد ناریل کے دو گولے چڑھا کر اپنی جگہ پر آ جاؤ اور جپ 21 دن کرتے رہو اور ساتھ ہی منگلوار کا برت رکھو اور ہنومان کی پوجا کے مندر یا کسی پوتر جگہ یا کسی اعلیٰ درخت مثلاً نیم یا پاٹ کے درخت کے نیچے بیٹھ کر کرو۔ جب اکیسواں دن ہو تو اس وقت آڑو تیرتھ کا جل گھی گڑ اور تلوں کو ملا کر ایک لڈو بناؤ اور پانچ اناج خیرات کرو۔ اس سے ہنومان جی خوش ہو کر ظاہر درشن دیں گے اور اس وقت جس چیز کی ضرورت ہو مانگ لو اور حال کی دھیر رکھنا ڈرنا نہیں چاہیے۔

## دشمن کو تکلیف پہنچانے کا منتر

منتر:۔ اونگ ہوں ہوں کرو انگ میں کار سکھ سکھی کردی دا اروڑ نادوا جھنکاں تیلس کروڑ دیوتا کرنت خلقی نہیں بھو دیو نہیں لوگ سنتی ہاتھ کٹار گنی ملی موہ کی السی پتر پہنچ کرب پاتا دھرو دھر مار نرسنگھ دیوتا نرسنگھ دہنان کا یارو کا لکھیا کی کوٹ آ گیا اوم ہرین برین کلین کلین ہوں ہوں جھوں پھٹ سواہا۔

ترکیب: اس منتر کو اپنی جوتی کے نیچے تلے پر رکھو اور دشمن کی مورتی بنا کر اپنے سامنے کھڑا کرکے اس مورتی پر دشمن کا نام لے کر اس پر جوتیاں پڑتی ہوں گی اور جب تک یہ عمل جاری رکھو گے





تب تک دشمن کے سر پر بھی جوتیاں پڑتی رہیں گی اور ساتھ ہی دشمن کو یہ معلوم ہو جائے گا کہ اس کو کون جوتیاں لگا رہا ہے حالانکہ آپ کسی دور مقام پر بیٹھے ہوئے یہ کام کر رہے ہوں گے۔

## طلسماتی دھوپ تیار کرنا

منتر:۔ اوم شری کھنڈ کلاس شری کا بان ہنو نار سنگھ ہنکاریاں کہاں گئی واکری، چھوہارا جائفل تری پوجا ہے ہمارا منتر سدھ کردے شبد سانچا پنڈ کانچا منتر ایشور واچ

ترکیب:۔ نرسنگھ کی ایک مورتی بناؤ۔ اور اسکی پوجا وغیرہ کر کے اس کے منہ کے آگے گوگل اور لوبان کا دھوپ دیوے اور مندرجہ بالا منتر کو ۱۰۸ دفعہ پڑھو اور اس طرح سے جپ کرتے ہوئے ۲۱ دن برابر ہو جائیں تو اس دھوپ کو جس جگہ پر لگاؤ گے تو جس عضو پر لگایا جائے گا۔ وہ عضو مصیبت میں پڑ جائے گا حتیٰ کہ جس چیز یا جس جگہ پر لگایا جائے گا وہ اس جگہ کو کھا جائے گا۔

## ہنومان جی کے ذریعہ بھوتوں کو قابو میں لانا

منتر:۔ اوم ہنومانا بوشار گنجا تا گھور نتا تلسی جاپ جیتا سوا سیر کا روٹ پہلی جیتو رسوا سات پانی کا پیڑا۔ سات کو میں دوڑ جاو رتکی سنکھنی بھوت پریت دیودانو کو پکڑ کر باندھ کر لاؤ نہ لاؤ گے تو ماتا کا دودھ پیا حرام کرو گے سیدوا سانچا۔

ترکیب:۔ منگلور کو ہنومان جی کا برت رکھو ایک روٹ پان کا بیڑا اور جینو چڑھا کر دھوپ وغیرہ سے اسکی پوجا کرو اور ۱۰۸ دفعہ مندرجہ بالا منتر کا جپ کرو یہ عمل اسطرح تین منگل تک متواتر کرو اسطرح کرنے سے ہنومان تمام بھوت پریت کو تمہارے بس میں کر دیگا اور تم اپنی خواہش کے مطابق جو کام چاہوں ان سے کرا لو گے اگر وہ تمہارا حکم بجالانے میں کوتاہی یا انکار کریں تو فوراً ہنومان کو یاد کر کے پوری پوری مراد لو۔

## ہنومان جی کا منتر

منتر:۔ اوم نمو آدیش کرو گا اوم رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ ہوں پوں بنڈتوی سوہنگ سوہنگ سوہنگ سوہنگ سوائیں چلتہ چلتہ چلتہ چلتہ چلتہ چلتہ چٹ پٹ پاتالی سواہا پھٹنہ پھٹنہ پھٹنہ پھٹنہ پھٹنہ پھٹنہ کوڈت اتھا چلی ویر کلا نکتہ۔

ترکیب:۔ اس منتر کا جپ کرتے وقت گوگل تیل سندھور اور لنگوٹ کو آگے رکھتے ہوئے پرارتھنا کرو پوجا اپنی کیجئے جہاں چلاؤں۔ ہتاں چلو کائنٹ امیر دھوتی گرجنت آدیگھ ہزار ہزار من کے ہلا بر سادتی چلو نگر پودھا مارتے چلو درخت اکھاڑتے چلو دشمن کو پامال کرتے چلو مشکل بھوت دانوں پکڑتے چلو شد سانپچاپڈ کا جا چلو منتر ایشور دواج داچار سو چار برہم چاد شنو سوا چار جب اتنی پرارتھنا ہو جائے، تو اس کے بعد وہی مندرجہ بالا نمبر ا کا منتر والا جپ کرو۔ اور جب اتنا کرنا لازمی ہوگا۔ جتنا کہ پرارتھنا سے پہلے کیا جاچکا ہو۔ اس جپ کو تقریباً پچاس ہزار دفعہ کرو اس سے ہنومان جی سدھ ہونگے اور بموجب حکم آپ کے عمل درآمد کرینگے۔

## بھید معلوم کرنیکا منتر

منتر:۔ اوم ہریں ہریں کلیں سکوں اوم سنو کرن آگھنوں کرن پشاپ چکا من گاوت اناگت ورتمان ارتان کینے ورکرتے کھتے تھیہ مدرادا ناں اگھ، پگھ تینگ دوددواگ دیوی سواہا

ایک طرف اپنا من رکھتے ہوئے جپ کرو۔ اور کرتے وقت ساتھ ہی ہون بھی کرنا چاہیے۔ جب اس منتر کا جپ ایک لاکھ پورا کرو گے تو اسی وقت منتر سدھ ہو جاویگا۔ دیوی ہر ایک بھید کامل خوش ہو کر تم پر اچھی طرح واضح کردے گی۔ اور آپ کو ہر ایک کی بات کا با آسانی پتہ لگا کردے گی۔

## کالی دیوی کو سدھ کرنے کا منتر

منتر:۔ اوم کالی کالی مہا کالی دھبہ دیس پھرے منو جی سرو کے مانے باجے تالی برہما کی بیٹی اندر کی سالی ادھی سدھی لیا قرنا تا اٹھ میل سوتی کو جگالاؤ بیٹھی کو اٹھالاؤ میرا ویری تیری بھنگیھ سندری سواہا





سدھ آئی مدآئی دھی سدھی سیان سال آٹھ سال چلے نہیں تو برہما وشنو کی آتی۔

ترکیب:۔ گوگل گھی چاول وگڑ اور تلوں کو آپس میں ملا کر ۲ ہزار ۱۳۱ گولیاں گناؤ۔ ۱۰۱ گولی لے کر ماتا کے آگے ۲۱ دن تک ہون کرو اگر یہ کام کسی اچھی جگہ پر ہوتا ہوگا۔ تو کالی ماتا ضروری سدھ ہو جاویگی اور عامل کی خواہش کے مطابق پھل دیگی اور دوران ہون میں ضروری یاد رہے کہ ہر ایک گولی کے ایک دفعہ مندرجہ بالا منتر پڑھ لیا کریں ایسا نہ کرنا کہ ایک سو گولی کو اکٹھا ہون کر دیا اور جپ کم کردیا بلکہ جتنی دفعہ بھی ہون کرو اتنی منتر کا جپ کرتے جاؤ۔ یہ کالی ماتا بڑی طاقتور ہے۔ اگر یہ سدھ ہو جائے تو عامل کو کسی چیز کی بھی پرواہ نہیں رہتی اور بڑا آرام حاصل ہوتا ہے۔

## گنیش جی کا منتر

منتر:۔ شری گیتی دے مسان جے پھل بانگو دیویں پھل آن سرسندھ ہومن کی چھالیا آن دے پور چل کو بان ہون منت جتی شری گورکھ نام کے لے آؤ۔ اوم نمو کرسکو ہنگ سواہا۔

ترکیب:۔ عامل کو لازمی ہے کہ پوجا شروع کرنے سے پہلے ۱۰۸ لڈو اور اتنے ہی کیر کے پھول مہیا کرے اور سندھو سال جنتر کو عمل کرے تو ان میں ایک ایک لڈو اور ایک ایک انجیر کا پھول چڑھاتا ہے اور ساتھ ہی مندرجہ بالا منتر کا جپ کرتا ہوا کرے اور جب یہ پوجا وغیرہ ختم ہو جائے گی تو ضروری ہے۔ کہ گنیش جی درشن دیویں گے اور حسب خواہش دل کی مراد پوری کریں گی۔

## گنیش جی کو سدھ کرنا

منتر:۔ اوم نمو بہت مکھائے لیو دہائے اور چنٹ مہا تمغے کرانگ کرینگ ہوانگ بے بے نور چشت سواہا۔

سادھن ودھی: ایک نیم کی لکڑی لو اس کی ایک انگل بھر کے برابر گنیش جی کی مورتی بناؤ اس کی پوجا دھوپ دیپ سے کرو پھر اس مورتی کے ساتھ بیٹھ جاؤ اور ماہ کاتک کی کرشن پکھ کی اشٹمی سے لے کر اماوس تک ہر روز متواتر پانچ سو جپ کرتے رہا کرو جب اس طرح عمل ہو جائے اور آخری دن رہ جائے تو اوپر لکھے ہوئے منتر کے ذریعہ سے ہون کرو۔ بس تمہارا منتر سادھ ہو جاوے گا اور

گنیش جی بس میں ہو جاویں گے۔ اور جو چیز مانگو گے وہی لا کر دیں گے اور کسی پرسم کی حیل وحجت نہ کریں گے۔

منتر: اوم مم کرینگ سادھیہ سادھیہ اوم شرینگ ہرینگ او مات گیشیائے گج دفعائے امرت کپولائے مم ہنور گھٹ لاؤ بھائے رومی تیجسیائے پدماسنائے کہ ایہی ایہی مم مندروا گھٹ پار لکھی دیوی دیہی نومیہ دھارنگ برخاسدھے سردزم ہینگ کرو کرو شری پتاسی گنیشائے سواہا۔

## شری گنیش جی کا منتر

منتر:۔ اوم کن روجی پتی کرنا دھی پتی دے سماں جو میں مانگتے ہے آن پیچ للرمہ سندھور بھر آں آن انند پورند وہتی بھان بھوں بھنت باکیں روسیارے نواک چھولے ہاتھی جیو ترس رہے مشوااماں ساتھ کری جاؤ تو میٹھی کرے منقولہ ہے۔ صرف فرق اتنا ہی ہے کہ اس کی پوجا صرف 21 دن کی جاتی ہے اور جب 21 دن پورے ہو جاتے ہیں تو ظاہراً گنیش جی درشن دیتے ہی اور روحی سدھی دے کر کرتے ہیں۔ اس سماں پر عمل کرنے والے کو ضروری ہے کہ وہ منت سادھواں کی بھی سیوا تہہ دل سے کرے کیونکہ ایسا کرنے سے گنیش جی بہت پرسن ہوتے ہیں اور جو شے مانگو ہر وقت دینے کو تیار رہتے ہیں جس وقت چاہو درشن کر سکتے ہو اور اپنے ہر ایک کام کو بخوبی سرانجام کر سکتے ہو۔

## چوبیس سدھیوں کا حال

انیما: جس آدمی کو یہ سدھی حاصل ہو جاوے اپنے جسم کو اپنی مرضی کے مطابق چھوٹا بڑا کر سکتا ہے۔

لگھیما: اس سدھی سے اپنے جسم کو جب چاہیں ہلکا کر سکتے ہیں اور آسمان پر پرندوں کی طرح ہوا میں اڑ سکتے ہیں اور ہر ایک کام بخوبی سرانجام کر اسکتے ہیں۔

مہما: جب یہ سدھی حاصل ہو جاتی ہے تو اس وقت آدمی جب چاہے اپنے جسم کو بڑھا سکتا ہے۔

پراپتی: اس کے مل جانے سے جس چیز کی ضرورت ہو جو خواہش دل میں ہو وہ پوری ہو جاتی ہے غرض یہ کہ اگر یہ خواہش ہو کر زمین پر بیٹھے بٹھائے چاند کو ہاتھ لگا دیا۔ یہ تو ہو سکتا ہے۔





اس سدھی کے حاصل ہو جانے پر آدمی جب چاہے اس میں داخل ہو سکتا ہے اور کسی قسم کی رکاوٹ یا تکلیف نہیں ہونے پاتی۔

وشتو: اس سدھی کو حاصل کرنے والا زمین کے تمام بھوتوں اور گھونگٹ پر اپنے اختیارات جما سکتا ہے۔

اشتو: بھوتک پدارتھوں اور ان کی سیلا کرنے کی طاقت ہو جاتی ہے۔

منوجا: اس سدھی کے حاصل ہو جانے سے آدمی جہاں چاہے اپنی مرضی سے جا سکتا ہے اور اپنی مرضی سے جہاں چاہے چلا جائے۔

ہتومکت: اس سدھی کے مل جانے سے آدمی جہاں چاہے اپنی موت کو لے آوے یا پرانی چھوڑ دے۔

الورنگی: اس سدھی کے حاصل ہونے پر جسم کو گرمی اور سردی بالکل اثر نہیں کر سکتی۔

پرکایا پردیش: اس سے انسان ایسا کر سکتا ہے کہ اگر وہ چاہے کہ ایک مردہ پڑا ہے تو اس کے جسم میں جان ڈال سکتا ہے اور بعد میں آپ مردہ ہو جاتا ہے یعنی مطلب یہ کہ اپنی روح کو دوسرے کے جسم میں داخل کر سکتا ہے۔

سوریہ وشتو: اس سدھی کے مل جانے سے عامل سورج کو اپنے بس میں کر سکتا ہے اور حسب خواہش جو کام سورج سے چاہے۔

جل وشتو: اس سے عامل پانی پر ایک طرح کا قابو پا سکتا ہے اگر وہ آٹھوں پہر اس میں رہے تو بالکل نہیں ڈوبتا۔

دور شٹی: اس سدھی کے حاصل ہونے سے عامل جتنی دور تک چاہے دیکھ سکتا ہے۔

دور شرونی: اس سدھی کے حاصل ہونے سے آدمی کو اتنی دور تک آواز سنائی دے سکتی ہے جتنی کہ عام لوگ اتنی دور پر سے اچھی طرح سے نہیں سن سکتے۔

کامہگ مورنا: اس سدھی کو مل جانے سے عامل جس کسی چیز کی خواہش کرے حسب خواہش

سامان پورا ہو جاتا ہے۔

**اپرتال گئی:** اس سدھی کو حاصل کرنے سے عامل جس کسی چیز کی خواہش کرے جاسکتا ہے کی جس کی روک ٹوک نہیں ہوتی۔

**دیوتا سروپ:** اس سدھی کے حاصل ہونے پر عامل تیس کروڑ دیوتاؤں کی شکل اختیار کر سکتا ہے۔ غرض یہ کہ جس دیوتا کا روپ دھارنا چاہے دھار سکتا ہے۔

**سیلی سدھی:** اس کے حاصل ہونے سے عامل تینتیس کروڑ دیوتاؤں کے چکر میں پھر آوے گا۔

**ہرتا سدھی:** اس کے حاصل ہونے سے عامل کبھی کسی سے ہار نہیں سکتا۔ خواہ مقابلہ میں کوئی طاقتور جوان ہی کیوں نہ ہو۔

**ترکلا:** اس سدھی کے حاصل ہونے پر عامل ماضی حال و مستقبل تینوں زمانوں کے حالات سے آگاہ ہو سکتا ہے۔

**اگنی وشیہ:** اس سدھی کے حاصل ہو جانے پر عامل کو آگ بکھنی نقصان نہیں دے سکتی۔ خواہ آگ میں ہاتھ کیوں نہ ڈال دے۔

**شید سدھی:** اس سدھی کے حاصل کرنے سے عامل جو بات دل سے کہے سچ ہو جاتی ہے کبھی جھوٹ نہیں ہو سکتی کہ یہ چوبیس سدھیاں گورو گورکھ ناتھ جی نے کہی تھیں ان تمام سدھیوں کو حاصل کرنے والے کو لازم ہے کہ تمام نشے والی چیزوں کو بالکل ترک کر دے گوشت وغیرہ اشیاء سے پرہیز کرے اور کسی قسم کی کوئی فکر نہ کرے اور وہ آدمی جن کی شادی ہو چکی ہے ان کے واسطے حاصل کرنا بڑا مشکل امر ہے کیونکہ اس کو حاصل کرنے میں یہ ضروری شرط ہے کہ عامل کسی کی کوئی فکر اپنے دل میں نہ رکھے لیکن شادی شدہ اصحاب کو اپنے بال بچوں اور بیوی وغیرہ کا فکر ضرور رہتا ہے۔





## ان پورن بج منتر

منتر: ان پورنی ان پورنے اندر بونے پانی ودھی سدھی تو گنیش پورے تدھی پر بھوائی ایشوری بھنڈار بھر بیشور سیتل سنتوش کی ڈمی تین یوگ یوئی آؤ سدھو جیوتی سب کوئی ستیا ماتا کی سوئی جنم نہ نکالی۔ سوائی چتا منتر مہا منتر اوم کمر پھکت سواہا اوم اجیہا جتیا آکے سواہا اوم سری سرسو ہو تگے سواہا۔

ترکیب: منگل کے دن کسی سات گاؤں کے ایک گھر سے اناج لے کر پھر اس کو الٹی چکی میں پیسو اور پینے کے بعد ایک روٹ بنا کر ہنومان جی کی پوجا کرو اور ساتھ ہی اس منتر مندرجہ بالا کا جپ کرو۔ اس طرح سے متواتر چھ منگل تک ایسا کرو اور ایسا کر چکنے کے بعد ساتویں منگل کو ایسا طریقہ کرو کہ سوا دس انگلی کی لمبی مورتی بنا کر اس کی پوجا شروع کرو بعد ازاں اس کو بھنڈار میں رکھو یعنی روٹیوں میں رکھو تو بھنڈار اتنا بڑھ جائے گا کہ اگر تم دس آدمیوں کے کھانے کیلئے روٹی سہو گے اور اگر دس کی بجائے سو بھی آ جائیں تو یہ بھنڈار ختم ہونے میں نہیں آئے گا۔

## سفید آک لانے کا منتر

منتر: میگ نورنگ گھتے پر جہا میگ تو انگ ورکھ کہتیا تین تو انگ کھان پشامی مم کاریہ کرو جھو۔ 2۔ کدھیر نج رکھیں کھیتیا اتیری پاٹھ کا اوم اوم شلا تندست درانگ جیرا شونیارک مدھریت اوم شویت ورکھ مانسی سواہا۔

ترکیب: دیوالی کے روز نہا کر اور پاک صاف ہو کر رات کے وقت مشرق کی طرف منہ کر کے بالکل ننگے ہو کر سفید آک کے پاس بیٹھ جاؤ اول حصہ کے منتر کو صاف تین دفعہ پڑھو اور پھر خبر کی کمیل سے کھودو۔ اس کے بعد اوم اوم وغیرہ کے منتر کو ایک سو ساٹھ دفعہ جپ کر کے سفید آک کو اکھاڑ و جب اکھاڑ چکو تو اس وقت شوت ورکھ وغیرہ منتر تین ہزار جپ کرو اور جپ کرنے کے بعد اس کو اپنے گھر لے آؤ۔

## چنتا منی کو سدھ کرنے کا طریقہ

منتر:۔مم کا رینگ سادھے اوم شریں مہریں کیں ہون انا ہت گنیشائے قوی تحرائے گج ورتائے امرت کیولائے مم منورا کھت لابھ درواے ردھی سدھی چتیائے پتاشائے ابھی ابھی منواکھر پورے پورے سکھی دیہی ترتیمہ ترتیہ ترتیہ دھادھا پر چار مد ہے سر د ترم جیں کرو کرو شری چنتا منی گنیشائے سواہا۔شتحیر بھونی گنیشالے کرتے وسانتی ہمو مین سدھیر بھوتی۔

ترکیب:۔صبح سویرے اٹھ کر اور ضروری حاجات سے فارغ ہو کر گنیش جی کی مورتی کو اپنے آگے رکھ کر مندرجہ بالا منتر کا ایک لاکھ جپ کرو اور اس جپ میں سے دسواں حصہ ہون کرو۔اگر جپ باقاعدہ تن دیہی سے کیا جاویگا۔تو چنتامی سدھ ہو جاوے گی۔اور ور دوے گی۔

## راجہ کو قابو میں لانا

سفید آک سرخ چندن اور گوروچن کو ملا کر راجہ کے ماتھے پر ٹیکہ لگاؤ۔اس سے راجہ تمہارے قابو میں ہو جائیگا۔اور کسی کی بات پر دھیان نہیں دے گا۔لیکن تمہارے کہنے پر سب کام کرے گا۔اور جو بھی بات آپ کہیں گے اس کو کرنے میں بالکل ہٹ نہیں کرے گا اگر تم کو دولت اور عزت کی ضرورت ہو تو بھی آپ کو راجہ سے مل جائے گی۔غرضیکہ راجہ آپ کی ہر طرح سے مدد امداد کرنے کو تیار ہوگا۔ یہ شرط بھی ضروری ہے کہ مندرجہ عمل پورے نیک دل اور پاک خیالات کو مدنظر رکھ کر کیا جائے۔

## عورت کو قابو میں لانا

سفید آک کنکم اور سرخ چندن تینوں چیز ونکو برابر وزن لیکر ٹکیہ بناؤ اور جس عورت کو قابو میں کرنا ہو اپنے ماتھے پر اس کا لیپ کرو۔وہ عورت آپ کے قابو میں آجاوے گی۔بشرطیکہ لیپ ماتھے پر احتیاط اور صفائی سے کیا جاوے۔





## رات کے وقت عورت کو پاس بلانا

سفید آک، گوروچن، دنتی پیلی۔سرخ ماٹی۔لال جالی ہر ایک چیز کو برابر وزن لے کر باریک پیسو ایسا باریک پیسو کہ اچھا میدے کی مانند بن جاوے۔بعد ازاں تازہ مکھن لیکر سفوف میں حل کرو اور رات کے وقت اس سفوف اور مکھن وغیرہ کو لے کر عضو پر لیپ کرو۔اسی وقت عورت آپ کے پاس آجاوے گی۔

نوٹ:۔مکھن بھینس کا ہونا چاہئے۔

## راجہ کو اپنی طرف کرنے کا منتر

منتر:۔اوم لمو یوبی بھدرائے۔اتشراک اٹل پل پراکر ماد کلا سیائے اوم اور دھ گنبشائے کر پکائی ماتھے چھاتی وشت ورجن چھیدے چھیدے ورجن سنگ ھیگ کرو کرو شتر وفاتنگ کھنگ بندھے سواہا۔

ترکیب:۔راجہ کے سامنے کھڑا ہونے سے پیشتر مندرجہ بالا منتر کا دس ہزار دفعہ جپ کرو۔اور جب پیش بھی ہو تو تب اس منتر کا جپ کرتے ہوئے حاضر ہو۔جس سے آپ کی طاقت اور دلیری بڑھ جائے گی۔اور راجہ ہر کام کی نسبت اس کی طرف داری کرے گا جسے لوگ دیکھ کر حیران ہو جائیں گے۔

## خواب کی برائی کو دور کرنا

منتر:۔اوم نموآس اوم بھور و کورا دونوں بھائی نیک سواہا۔نیک ستو بھائی سو ہو پھل پھول نیچے پائی پچھیا پھرے تو ستارام جی کی واچا پھرے۔

ترکیب:۔جب خواب سے بیدار ہو جاؤ۔اسی وقت مندرجہ بالا منتر کا سات بار جپ کرو تو خواب میں جو بری باتیں دکھائی دیتی تھیں دور ہو جائیں گی اور نیز ایک فائدہ یہ بھی ہوگا کہ جو برے خیالات تمام دن دل میں چکر لگاتے رہتے ہیں اس منتر کا جپ کرنے سے دور ہو جاتے ہیں اور

بعض دیکھا گیا ہے کہ جورات کو خواب کی حالت میں زور زور سے پکارنے لگ جاتے ہیں کہ جس سے آس پاس کے تمام لوگ ڈر کے مارے جاگ اٹھتے ہیں، ان کو لازم ہے کہ اس منتر کو سوتے وقت سات دفعہ پڑھ لیا کریں تا کہ یہ حالت نہ ہونے پائے۔

## باغبان سے انتقام لینے کا طریقہ

منتر:۔ اوم ویروت دائی داڈائے نیومیٹ دے گیا جھاڑا پھول ٹکڑے پھل کیڑا پڑے نہیں منوست لی آنا۔

ترکیب:۔ اس منتر کا جپ کرتے وقت سات کنکری لے کر سات دفعہ منتر کے ساتھ اس باغ میں پھینک دو جس باغبان سے آپ کو انتقام لینے کی خواہش ہو ایسا کرنے سے باغ کے تمام درختوں کے پھل پھول خراب ہو جاتے ہیں۔ اور باغبان کو بہت بڑا بھاری نقصان پڑتا ہے۔

## پریوگ

ہدایت:۔ اچھے آدمیوں کو لازم ہے کہ ایسی اعلیٰ دو یا بڑے کام کرنے والی چوری، عیاری، جوابازی اور پرماتما کی بھگتی سے منکر اور چغل خور وغیرہ کو نہ دی جائے جو اپنے ماتا پتا کے تابعدار پرماتما کے ماننے والے اور اسکی بھگتی کرنیوالے وغیرہ وغیرہ ہوں۔ کیونکہ اس کے برخلاف خراب اور برے آدمیوں کو ہدایت کی گئی۔ تو بجائے فائدہ کے نقصان ہوگا۔ اس لئے ہدایت کرنے والے کو لازم ہے کہ ایسا کرنے سے پرہیز کرے۔ اگر عامل اپنے بھلے کی خواہش چاہتا ہے۔ تو چاہیے کہ وہ ایسے لوگوں کو ہدایت کرے جو کہ علم جانتے ہیں۔ اور خدا کی پوری پوری بھگتی اور پریم رکھے والے ہوں جو آدمی یہ منتر نہ جانتا ہو وہ کچھ نہیں کرسکتا۔ اور یہ منتر جو جانتے ہوں۔ کبھی بھی بے فائدہ نہیں جاتا۔ خواہ زمین اپنی گردش کو چھوڑ دے یا سورج کا مشرق سے طلوع ہونا بند ہو جائے۔ پانی چلنا ٹھہر جائے۔ لیکن یہ منتر عمل کئے بغیر نہیں رہتا۔ ضرور بہ ضرور اس سے فائدہ ہوگا۔

جیسے کہ یہ قاعدہ ہے کہ آگ جلا دیتی ہے۔ اسی طرح اس ہدایت کے جاننے والے کے





دشمن تباہ ہو جائیں گے۔ اور ان کو کسی قسم کا فکر نہ رہے گا۔ اور اس منتر کا سدھ کرنا سوائے حوصلے والے آدمی کے اور کوئی نہیں کرسکتا۔ اسکی سدھی کرنے والا دنیا میں اپنی زندگی بڑے آرام سے بسر کرسکتا ہیں۔ اور جس چیز کی خواہش کرے وہی میسر ہو جاتی ہے۔ اور جو چاہے دنیا میں کرسکتا ہے۔

لیکن عامل کو مندرجہ ذیل باتوں کا پرہیز ہونا ضروری ہے۔

۱۔ اپنے روح میں برے خیالات کو جگہ نہ دیوے۔

۲۔ ہر وقت کی صفائی رکھے۔

۳۔ اور جپ کرے۔

۴۔ بڑے صاف ستھرے کپڑے پہن کر منتروں کا جپ بذریعہ ہون کیا جائے۔ کیونکہ گندے کپڑوں کے ساتھ بھی کئی طرح کے نقصان ہونے کا اندیشہ رہتا ہے۔ اور یہ بھی لازم ہے کہ عامل ہر طرح ہر وقت اپنے دل میں کسی سے نفرت نہ کرے۔ ہر ایک کو ایک جیسا سمجھے اور کسی پر بھی کسی قسم کا غصہ اور گالی وغیرہ نہ دے غرض یہ کہ تمام بات کا خلاصہ ہے کہ عامل کو اپنی زندگی بطور ایک پرہیزگار صوفی کی مانند بنانا چاہیے۔ تا کہ ہر منتر کو سدھ کیا جاسکے۔ تو اس وقت لازم ہے کہ وہ اپنی زندگی کو بے شک بڑے آرام سے بسر کرے۔ اور جب کوئی آدمی اس کے پاس اپنی خواہش لے کر آئے۔ تو اس کی خواہش کو پورا کرے جہاں تک کہ ہر ایک کو فائدہ پہنچانے کی کوشش کرے کسی کو برا نہ کہے۔

# پریوگ کا حال

## اعلیٰ عقل اور دولت حاصل کرنی

منتر:۔ اوم گنیشے نمہ۔

ترکیب:۔ اس منتر کو پڑھتے ہوئے کمہار کے گھر سے مٹی لاؤ۔ اور اس مٹی کو لے کر گنیش جی کی پوجا کرو۔ اگر گنیش جی کی مورتی کے سامنے مندرجہ بالا منتر کا جپ ایک ہزار مرتبہ باقاعدہ سات دن تک کیا جائے تو دل کو بہت راحت اور آرام حاصل ہوگا اگر اس منتر کو برابر ایک ماہ تک جپ کیا جائے تو دولت حاصل ہوتی ہے۔ اور چھ ماہ تک برابر جپ کیا جائے اور پوجا بھی کی جائے تو عزت حاصل ہوتی ہے۔ اور ہر ایک کام ہر طرح سے انجام پاتا ہے کسی قسم کی کوئی رکاوٹ وغیرہ کا اندیشہ نہیں ہوتا۔

## عقل اور سمرانی حاصل کرنا

منتر:۔ اوم اویس نمہ۔

ترکیب:۔ پہلے دھوپ اور سفید پھول حاصل کرو۔ اور بعد ازاں گنیش جی کی مورتی کو لے کر مندرجہ بالا منتر کا جپ کرتے ہوئے اس کی پوجا کرو۔ خوسبودار چیزوں سے گنیش جی کی جگہ کو خوشبودار بناؤ۔ اور کھانا صاف اور ستھرا کر کے کھاؤ۔ اور بعد ازاں اس منتر کا جپ شروع کرو۔ اور ایک جپ ایک ہفتہ تک متواتر کر چکو گے تو تمہاری عقل اور سمرتی بھر جائے گی اور ساتھ ہی یاداشت بھی ٹھیک ہو جائے گی۔ یہاں تک کہ عامل کسی بات کو بھول نہیں سکتا اگر جپ زیادہ بار کیا جائے تو عامل کی عزت بہت بڑھ جائے گی۔ اس لئے تمام عمر بہ آسانی بڑے آرام کے ساتھ گذار سکے گا۔

## عورت کو پاس بلانا

منتر:۔ اوم کھیون ہرین ہرین اہیر انگ سواہا۔

ترکیب:۔ مندرجہ بالا منتر کا جپ کرتے ہوئے جس عورت کو پاس بلانے کی خواہش کرتے ہو اس کا خیال دل میں رکھ کر جپ کرو۔ جب دس ہزار جپ اس کا کر چکو اس وقت عورت اکیلی جہاں تم کھڑے ہو گے وہاں خود بخود پہنچ جائے گی۔ اور آپ کی مرضی کے مطابق کام کرے گی۔

لیکن خیال کیا جائے کہ جپ سنسان جگہ پر کیا جائے سنسان جگہ کا مطلب ہے کہ کوئی جاتا ہوا اگر یہ جپ کسی اور جگہ کیا جائے تو وہاں تو بہت سی عورتیں آتی جاتی ہیں۔ لیکن اس طرح سے آپ کے دل کو تسلی نہیں ہوتی۔ اس لئے لازم ہے۔ اسی لئے منتر کی سدھی کرنے کے لئے سنسان جگہ میں جپ کرنا چاہیے۔

## دوراندیشی حاصل ہو

منتر:۔ اوم ہریں اوم ہوں ہوں ہوں اوم۔

ترکیب:۔ صبح سویرے ضروری حاجات سے فارغ ہو کر پہلے ہون کرو۔ بعد ازاں جپ شروع کرو۔ اس طرح ہر روز جپ کرتے رہو۔ جب تین لاکھ پورا ہو جاوے تو اس وقت عامل گناہوں سے بچ سکتا ہے۔ اور ساتھ ہی اتنا طاقتور ہو جائے گا کہ آسمان پر اڑ جانے کے لائق ہو جاوے گا۔

## آسمان پر سیر کرنے کا طریقہ

منتر: اوم نمر۔

ترکیب: صبح سویرے بستر سے اٹھ کر اور ضروری حاجات سے فارغ ہو کر اس منتر کا جپ کرو اور جپ کرتے وقت ساتھ ہون بھی کرتے چلو۔ جب اس طرح دس لاکھ منتر کا جپ ہو جاوے گا تو اس وقت تمہارے جسم میں اتنی طاقت پیدا ہو جاوے گی کہ آپ آسمان پر اڑنے کے قابل ہو جائیں گے اور ساتھ ہی آپ کے دکھ اور گناہ وغیرہ سب ناش ہو جاویں گے۔





## فوج کو شکست دینے کا طریقہ

منتر:۔ اوم ہرین رکھنا تنگ لوہنگ بھیج کلی کی سواہا۔

ترکیب: اس منتر سے دیوی کی پوجا کرنی چاہیے اور تقریباً اس کا جپ کرو یا دوسرے مسنون میں ایک لاکھ جپ کر ایسا کرنے سے آپ میں ایسی طاقت پیدا ہو جاوے گی کہ تم ہزار نوجوانوں کو شکست دے سکو گے اور دشمن کی فوج کو مارنے کا طریقہ بھی عجیب ہے جو کہ سوائے عامل کے کسی اور کو معلوم نہیں ہو سکتا اور جو کوئی اس منتر کا جپ کرے گا وہ اس طریقہ کو بجھ سکے گا۔

## کپالتی سدھ کرنے کا منتر

منتر:۔ اوم ہروں ہروں کالی کالی کرانسی ہروں کھیاں کھیں کھول پھٹ۔

ترکیب: جب مندرجہ بالا منتر کا 108 دفعہ جپ کرو اور جپ قبرستان میں کرنا چاہیے جب اس طرح سے رات دن تک یہ عمل کرو تو کپالتی سدھ ہو جاوے گی۔ اور پھر آپ اپنی حسب خواہش جتنی دولت اس کپالتی سے مانگنا چاہو مانگ سکتے ہو۔ لیکن یہ ضروری کرنا پڑے گا کہ جو دولت اس کپالتی سے حاصل کرو گے اس کو کہیں پر دان کر دو یا جس طرح سے ہو سکے خرچ کر ڈالو۔ کیونکہ اگر تم نے اس کو زمین میں گاڑ چھوڑا یا اپنے پاس جمع رکھ دیا تو یہ دولت کسی طرح چلی جاوے گی اور تمہار نہیں رہے گی۔

## چور کو اقبال جرم کرانے کا طریقہ

منتر: امام بھینے کالی سواہا کپالتی سواہا اوم ہوں ہریں اکھیں چینگ آنکھی بندھنی ٹھ ٹھ۔

ترکیب: صبح سویرے ضروری حاجات سے فارغ ہو کر ہر روز اس کا جپ دس ہزار تک کرو جب دس ہزار کر چکو گے تو اس منتر کی سدھی ہو جاوے گی جس سے کہ چور کو اقبال جرم کرایا جائے گا۔ اقبال جرم کرانے کا طریقہ یہ ہے کہ تھوڑی مٹی لے کر مندرجہ بالا منتر سے اس مٹی کو مندرا جاتا ہے پھر بعد ازاں چور کے آگے ڈال دی جاتی ہے مگر احتیاط کرنی چاہئے کہ ہر بار منتر پڑھ کر سات دفعہ چور کے

آگے مٹی کو ڈالا جائے۔ ایسا کرنے سے چور میں ایک ایسی حرکت ظاہر ہوگی جس سے کہ وہ خود بخود اقبال جرم کرلے گا۔

## شیر سنگھا اور نڈر آدمیوں سے نڈر ہونا

منتر:۔ادم ہرین کھانکھیاں کھیاں کھیں کھیا یادم کریں کھیں کھول کھنگ کھیں کھیں کھر۔

ترکیب: طلوع آفتاب کے وقت کسی دن مندر میں چلے جاؤ اور وہاں جا کر سورج کی طرف منہ کر کے بیٹھ جاؤ اور مندرجہ بالا جپ شروع کرو۔ جب اس منتر کا دس ہزار جپ ختم کرچکو گے تو منتر کی سدھی ہو جائے گی۔ اور آدمیوں میں بچاؤں وغیرہ سے آپ قطعی بے خوف ہو جاویں گے اور آپ اپنا کام بغیر کسی خطرے کے کرلیا کریں گے۔ جس سے کہ آپ اپنی زندگی اعلیٰ پیمانے پر گزار سکیں گے۔

## خواہش کے مطابق سدھ حاصل کرنا

منتر:۔ادم ہریں ہنے تنے ادم ادم ادم سواہا سواہا۔

ترکیب: پانی لے کر اس کو 100 دفعہ سدھ کرو اور بعد ازاں اس کو جس کو کہ چوٹ لگی ہوئی ہو پلا دو فوراً اپنی اصلی حالت میں آجاوے گا اور آدمی ایسا معلوم کرے گا کہ وہ بیہوشی کی حالت میں نہیں تھا۔ اگر کسی اور آدمی کو جو کسی اور طریقہ سے بے ہوش ہو گیا ہو پانی پلا دیں تو وہ بھی اصلی حالت میں آجاتا ہے۔

## چوٹ سے بے ہوش ہوئے کو ہوش میں لانا

منتر: ادم ہنسہ ہنسہ

ترکیب: پانی لے کر اس کو 100 دفعہ مندرو اور بعد ازاں اس کو جس کو کہ چوٹ لگی ہوئی ہو پلا دو۔ فوراً اپنی اصلی حالت میں آجاوے گا اور آدمی ایسا معلوم کرے گا کہ وہ بیہوشی کی حالت میں نہیں تھا۔ اگر کسی اور آدمی کو جو کسی اور طریقہ سے بے ہوش ہو گیا ہو پانی پلا دیں تو وہ بھی اصلی حالت میں آجاتا ہے۔





## ہردلعزیزی حاصل کرنا

منتر:۔ادم رگھوایشوری گھور گھور سکھی چاسنڈے میوادھواکیشی فانگ کھیاں پھٹ سواہا۔

ترکیب: صبح سویرے اٹھ کر ضروری حاجات سے فارغ ہو کر بعد ازاں مندرجہ بالا منتر کا جپ کرو اس سے تمام برائیاں ناش ہو جاویں گی غرض کہ ہر قسم کے دکھ کو دور کرتا ہے منتر کا 108 دفعہ جپ کرنا چاہیے اور ایک سال تک متواتر جپ کیا جاوے تو پیٹ میں جو کچھ ہوتا ہے سب ہضم ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے پیٹ کی بیماری کا خطرہ نہیں رہتا۔ جب پیٹ میں کسی قسم کی خرابی نہ ہو تو اس سے جسم طاقتور رہے گا اور غذا ہضم کرنے سے دوسرے اعضا بھی اپنا اپنا کام کرتے رہیں گے جس سے کہ آدمی بڑا تندرست ہو جاتا ہے اور کسی قسم کی تکلیف وغیرہ نہیں رہتی۔ جب تمام دکھ اور بیماریاں دور ہو گئیں اور جسم بھی طاقتور ہو گیا تو خود بخود ہردلعزیزی حاصل ہو جاتی ہے کیونکہ تندرست آدمی ہر ایک کام کو پورا کر سکتا ہے۔

## بھوت ڈاکنی پشاچنی وغیرہ کو دور کرنا

منتر:۔ادم جگرتے زورآکے لہریں ہوں ہراہر پھٹ سواہا ادم نمو بھگوتے اور کہے ہوں پھٹ سواہا۔

ترکیب: اس منتر کا دس ہزار دفعہ جپ کرنے سے تمام بھوت یعنی ڈاکنی پشاچنی وغیرہ دور چلے جاتے ہیں اور جو آدمی ان بھوتوں سے جکڑا ہوا ہو اس کو اگر پاس بٹھا کر مندرجہ بالا منتر کا جپ کریں تو وہ نجات پا سکتا ہے اور ہر طرح سے تندرست رہ سکتا ہے۔

## کام سدھ کرنے کا منتر

منتر:۔ادم ہوں پرمور سبزی ہرپنگ پرچورے ایں ہرپنگ رنگ اونگ پھٹ سواہا۔

ترکیب: صبح سویرے بستر سے اٹھ کر اور حاجات ضروری سے فارغ ہو کر اور بعد ازاں مندرجہ بالا منتر دس ہزار دفعہ جپ کرو اور ساتھ ہی ہون کنڈ پر بیٹھ کر 108 ہون کنڈ کرو اور منتر کو ہون میں اس طرح پڑھو کہ تمہارا دل ہر برے خیالات سے پاک ہونا ضروری ہے۔

# نقش وتعویذات کا حکم (اہم فتویٰ)

## مفتی رشید احمد سندھی جامعہ علوم اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ کے بارہ میں کہ:

حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ کی مشہور کتاب "بہشتی زیور" کے حصہ نہم میں جھاڑ پھونک اور عملیات خاص کے بہت سے نسخے درج ہیں۔ ان عملیات خاص میں مختلف آیتیں اور تعویذ انسانی جسم خاص کر پیٹ، ناف، کمر اور ران پر باندھنے اور لٹکانے کا ذکر ہے۔

کیا یہ عمل قرآن کی آیات کی بے حرمتی اور بے جا استعمال نہیں ہے؟ اس سلسلہ میں مزید چند سوالات آپ سے عرض ہیں:

۱۔۔۔ کیا احادیث میں یہ نہیں آیا کہ تعویذ لٹکانا یا باندھنا شرک ہے؟ اگر قرآنی آیات پر مشتمل تعویذ جائز ہے اور شرک نہیں تو پھر ایسا تعویذ انسانی جسم کے کس کس حصہ پر جائز ہے؟

۲۔۔۔ ہمارے علماء کہتے ہیں کہ قرآنی آیات اور مسنون دعاؤں کے علاوہ جو نقش اور نشانات اور ہندسے مثلاً: ۲، ۳، ۴، ۵، وغیرہ اور قرآنی الفاظ کے آگے پیچھے اور الٹ پلٹ کر لکھائی پر مشتمل تعویذ ناجائز، ممنوع اور حرام ہیں۔ حالانکہ "بہشتی زیور" کے مختلف صفحات پر اس قسم کے تعویذوں کی ترغیب دی گئی ہے۔

آپ کی سہولت کی خاطر ایسے تعویذات کے حوالہ جات جو "بہشتی زیور" کے نویں حصے میں بیان ہوئے ہیں، ان کی فہرست اور اشارات کا ایک الگ ورق اس خط کے ساتھ منسلک ہے۔ براہ کرم جلدی جواب دیجئے گا۔ فقط والسلام۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔خالد شجاع

## الجواب و منہ الصدق والصواب

واضح رہے کہ جو شخص بھی اس دنیا میں آیا اس نے ایک نہ ایک دن موت کا مزہ چکھ کر دوسرے جہان آخرت کو یقیناً جانا ہے۔ اس دنیا میں بھی ہماری کچھ ضروریات ہیں، لیکن یہ دنیا ہماری اصلی گھر نہیں، یہ تو مسافر خانہ ہے، دنیا اور آخرت دونوں کی ذمہ داریاں پوری کرنی ہیں، اس لئے جو کام ہم موت سے پہلے، زندگی کے نفع ونقصان کیلئے کرتے ہیں، ان کاموں کو دنیا کے کام کہا جاتا ہے۔

جو کام ہم موت کے بعد آخرت کی زندگی کے بناؤ یا بگاڑ کیلئے کرتے ہیں، ان کو دین کے کام کہا جاتا ہے۔ مثلاً ہم نماز، روزہ، حج، زکوۃ اور جہاد وغیرہ کرتے ہیں تا کہ آخرت کا گھر آباد ہو جائے، اس لئے ان کو دین کا کام کہا جاتا ہے، اور ان کے احکام کو دینی احکام کہا جاتا ہے، اور دینی احکام کا چار دلیلوں میں سے کسی دلیل سے ثابت ہونا ضروری ہے۔

ہم بخار کیلئے دوا کھاتے ہیں، بخار کیلئے دم کرواتے ہیں یا بخار کیلئے تعویذ لیتے ہیں، ان کا نفع ونقصان موت سے پہلے کی زندگی سے متعلق ہے، اسلئے کہ یہ سب دنیوی طریق علاج ہیں، جس طرح بخار کی دوا کیلئے اس کا نسخہ، اجزاء اور اوزان، طریقہ استعمال اور پرہیز وغیرہ امور کا دلائل اربعہ میں کسی سے ان کی مکمل تفصیلات کا مذکور ہونا ضروری نہیں، (البتہ امور آخرت میں تفصیلات کا ادلہ اربعہ میں مذکور ہونا ضروری ہے) اسی طرح بخار کے بعض دم اور تعویذ کا بھی قرآن وحدیث میں مذکور ہونا ضروری نہیں ہے۔

اسی طرح بعض بیماریوں کی دواؤں کا ذکر بعض احادیث میں ملتا ہے، لیکن بہت سی بیماریوں و دواؤں کا ذکر نہیں ملتا، اسی طرح بعض دم احادیث میں مذکور ہیں اور بعض دم احادیث میں مذکور نہیں۔

یہ اچھی طرح سمجھنا چاہئے کہ کوئی شخص اس لئے دم نہیں کرواتا کہ پل صراط سے آسانی سے گزر جائے، نہ اس لئے تعویذ لیتا ہے کہ منکر نکیر کے سوالات کا جواب آسان ہو جائے یا دوزخ سے بچنے کا تعویذ مانگتا ہو۔

غرضیکہ دوا اور دم محض دنیوی طریق علاج ہیں، اور دنیوی امور کے بارے میں جناب نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"انتم اعلم بامر دنیا کم" (رواہ مسلم ۲۶۴/۱)

